# نبضِ افسانہ

(انتخاب اور تجزیے)

نصرت چودھری



انٹرنیشنل اُردو پبلیکیشنز
دریا گنج - نئی دہلی ۱۱۰۰۰۲

# انتساب

والد محترم

چودھری عبدالرحیم (مرحوم)

کے نام

Digitized By eGangotri

# فہرست

# پیش لفظ

اردو ادب اور اس کی پیش رفت کے حوالے سے ایک سرسری نظر اس ادراک کے لیے کافی ہوگی کہ اردو شاعری کے بعد اگر کسی صنفِ ادب نے سب سے زیادہ مقبولیت حاصل کی ہے تو وہ مختصر افسانہ ہے۔ دنیائے ادب میں اپنی کم عمری کے باوجود یہ بات بلا کسی خوف و تردید کہی جا سکتی ہے کہ افسانے میں ایک نہیں بلکہ درجنوں نام ایسے ہیں جو بین الاقوامی معیار پر نہ صرف پورے اترتے ہیں۔ بلکہ اس کے قد کو کافی اونچا کرتے ہیں۔ آج افسانے نے بھی شعر کی طرح لفظ کی تہہ داری، ہمہ جہتی اور نغمگی تک رسائی حاصل کر لی ہے۔ لیکن اس کی شہرت، مقبولیت اور وسعت کے باوجود یہ مسئلہ بھی اپنی جگہ اہمیت رکھتا ہے کہ افسانہ حقیقی واقعہ ہے یا محض واقعہ۔ اور واقعے کو بیان کرتے ہوئے افسانہ نگار جو طریقہ اختیار کرتا ہے۔ اس سے قاری کیا تاثر قبول کرتا ہے۔ اس صنف کی بنیادی خصوصیت بیانیہ کا حسین اور دل کش اظہار ہے اور بیانیہ کے ذریعے ہی اسلوب اور ہیت کی تشکیل ہوتی ہے۔ اچھے افسانے کی عظمت اسی بات میں مضمر ہوتی ہے کہ افسانہ نگار کس طرح راوی کا رول ادا کرتا ہے۔ وہ کبھی اپنے افسانے میں ہوتے ہوئے بھی غائب ہوتا ہے۔ اور کبھی اس کی شخصیت پوشیدہ نہیں رہتی بلکہ بے نقاب ہو جاتی ہے۔ لیکن اس سے افسانے کی عظمت فنا نہیں ہوتی۔ کسی بھی افسانے کا تجزیہ کرتے ہوئے ان تمام پہلوؤں کے پیش نظر اس کی گہرائی میں اترنے کی ضرورت ہے۔ ہر اچھے افسانے کا ایک خارجی روپ ہوتا ہے۔ اور دوسرا

داخلی۔ خارجی روپ کم و بیش سبھی پڑھنے والوں کی سمجھ میں آجاتا ہے۔ کیوں کہ اس میں موضوع کردار نگاری، منظر نگاری یا افسانوی عمل میں ایک مانوس چہرہ ہوتا ہے۔ مگر ایک تہہ دار شخصیت کی طرح ایک اچھا افسانہ بھی کئی سطحوں پر جیتا ہے۔ اسے مکمل طور پر سمجھنے کے لیے زینہ در زینہ اترنا پڑتا ہے۔ کسی بھی افسانے کے خارجی پہلو کی شناخت کے علاوہ کئی داخلی پہلو تلاش کرنے کے باوجود بھی حتمی طور پر یہ نہیں کہا جاسکتا کہ وہ منزل کس کو مل گئی ہے۔ جسے ہم حرفِ آخر سے تعبیر کرتے ہیں۔ ایک اچھے شعر کی طرح یہ مثل افسانے پر بھی صادق آتی ہے کہ بہت کچھ کہہ کر بھی ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ابھی کچھ اور کہا جانا باقی ہے۔

زیر نظر کتاب میں اردو کے چند نمائندہ افسانوں کا تجزیہ مندرجہ بالا سوالات اور نظریات کی روشنی میں کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ افسانوں کے انتخاب کے ساتھ افسانے کے ارتقائی عمل کو بھی پیش نظر رکھا گیا ہے۔ اردو کے اہم ابتدائی افسانہ نگار پریم چند اور علی عباس حسینی سے لے کر ترقی پسند افسانہ نگار کرشن چندر، بیدی اور منٹو سے لے کر علامتی افسانہ نگار انتظار حسین اور سریندر پرکاش سے تجریدی افسانہ نگار انور سجاد اور بلراج مین راتک کے ارتقائی سفر کو پیش نظر رکھتے ہوئے میری نظرِ انتخاب ان افسانوں پر پڑی جو عام طور سے طلبا کے کورس میں شامل ہوتے ہیں اس کا سب سے بڑا فائدہ میری نظر میں یہ ہے کہ طلبا میں ایسی بالغ نظری آجائے کہ وہ افسانے کی داخلی جہت پر بھی غور کرنے کے عادی ہوجائیں ان کے اندر داخلی سطح پر معنوی ربط تلاش کرنے کی عادت پڑ جائے۔ ہر افسانے کی وضاحت میں نے شعوری طور پر کئی طرح سے کی ہے۔ مراد اس سے بس صرف اتنی ہے کہ افسانے کے بیش تر امکانی پہلوؤں پر نظر پڑ جائے جہاں جہاں ضرورت محسوس کی ہے وہاں افسانے کے پس منظر پر بھی روشنی ڈالی ہے تاکہ جو بات افسانے میں کہنے کی کوشش کی گئی ہے وہ زیادہ واضح ہوسکے۔

آخر میں انتہائی انکساری کے ساتھ صرف اتنا کہنا چاہتی ہوں کہ افسانہ پڑھنے کے بعد اپنے مجموعی تاثر کا اظہار میں نے ان تجزیوں میں کیا ہے۔ قارئین اسے ایک ذہنی اشارے سے عبارت کرسکتے ہیں۔ ممکن ہے کہ افسانہ پڑھنے کے بعد اور پھر میرے تجزیہ کے ردِعمل کے طور پر کوئی نیا پہلو ابھر کر آپ کے ذہن پر دستک دے۔ اگر ایسا ہوا تو میں سمجھوں گی کہ میری محنت بارآور ہوئی کیوں کہ میری اس کتاب کا مقصد یہی ہے کہ قارئین خصوصاً طالب

علموں میں سوچنے کے عمل کو فروغ مل سکے۔

اس کتاب کو تکمیل کی حد تک لانے میں جن کا تعاون مجھے ملا ہے ان میں سب سے پہلا نام میرے شوہر ڈاکٹر ضیاء الدین صاحب کا ہے جنھوں نے مجھے تحریک دی کہ میں ان افسانوں کے تجزیے کروں اور پھر بعد میں اس مسودے کو کتابی صورت میں چھاپنے کے لیے بھی تگ و دو کی۔ اور ان سبھی حضرات کی بھی تہہ دل سے مشکور ہوں جنھوں نے قدم قدم پر میری حوصلہ افزائی کی اور میرے کام کو سراہا۔

نصرت چودھری

پریم چند

# کفن

(۱)

جھونپڑے کے دروازے پر باپ اور بیٹا دونوں ایک بجھے ہوئے الاؤ کے سامنے خاموش بیٹھے ہوئے تھے اور اندر بیٹے کی نوجوان بیوی بدھیا دردزہ سے پچھاڑیں کھا رہی تھی، اور رہ رہ کر اس کے منہ سے ایسی دل خراش صدا نکلتی تھی کہ دونوں کلیجہ تھام لیتے تھے۔ جاڑوں کی رات تھی، فضا سناٹے میں غرق، سارا گاؤں تاریکی میں جذب ہو گیا تھا۔

گھیسو نے کہا" معلوم ہوتا ہے بچے گی نہیں۔ سارا دن تڑپتے ہو گیا۔ جا دیکھ تو آ۔"

مادھو نے دردناک لہجے میں کہا۔" مرنا ہے تو جلدی مر کیوں نہیں جاتی۔ دیکھ کر کیا کروں۔"

"تو بڑا بے درد ہے بے! سال بھر جس کے ساتھ جندگانی کا سکھ بھوگا اسی کے ساتھ اتنی بے وپھائی۔"؟

"تو مجھ سے تو اس کا تڑپنا اور ہاتھ پاؤں پٹکنا نہیں دیکھا جاتا۔"

چماروں کا کنبہ تھا اور سارے گاؤں میں بدنام۔ گھیسو ایک دن کام کرتا تو تین دن آرام۔ مادھو اتنا کام چور تھا کہ گھنٹہ بھر کام کرتا تو گھنٹہ بھر چلم پیتا۔ اس لیے انہیں کوئی رکھتا ہی نہیں تھا۔ گھر میں مٹھی بھر اناج ہو تو ان کے لیے کام کرنے کی قسم تھی، جب دو ایک فاقے ہو جاتے تو گھیسو درختوں پر چڑھ کر لکڑیاں توڑ لاتا اور مادھو بازار میں بیچ آتا اور جب تک وہ پیسے

رہتے دونوں ادھر ادھر مارے مارے پھرتے۔ جب فاقے کی نوبت آجاتی تو پھر لکڑیاں توڑتے یا کوئی مزدوری تلاش کرتے۔ گاؤں میں کام کی کمی نہ تھی۔ کاشتکاروں کا گاؤں تھا۔ محنتی آدمی کے لیے پچاس کام تھے۔ مگر ان دونوں کو لوگ اسی وقت بلاتے جب دو آدمیوں سے ایک کا کام پاکر بھی قناعت کر لینے کے سوا اور کوئی چارہ نہ ہوتا۔ کاش دونوں سادھو ہوتے تو انھیں قناعت اور توکل کے لیے ضبط نفس کی مطلق ضرورت نہ ہوتی یہ ان کی خلقی صفت تھی۔ عجیب زندگی تھی ان لوگوں کی۔ گھر میں مٹی کے دو چار برتنوں کے سوا کوئی اثاثہ نہیں۔ پھٹے چیتھڑوں سے اپنی عریانی ڈھانکے ہوئے دنیا کے فکروں سے آزاد، قرض سے لدے ہوئے گالیاں بھی کھاتے تھے مگر کوئی غم نہیں۔ مسکین اتنے کہ وصولی کی مطلق امید نہ ہونے پر بھی لوگ انھیں کچھ نہ کچھ قرض دے دیتے تھے۔ مٹر یا آلو کی فصل میں کھیتوں سے مٹر یا آلو اکھاڑ لاتے اور بھون بھون کر کھاتے یا دس پانچ اوکھ توڑ لاتے اور راتوں کو چوستے۔ گھیسو نے اسی زاہدانہ انداز سے ساٹھ سال کی عمر کاٹ دی اور مادھو بھی سعادت مند بیٹے کی طرح باپ کے نقش قدم پر چل رہا تھا بلکہ اس کا نام اور بھی روشن کر رہا تھا۔ اس وقت بھی دونوں الاؤ کے سامنے بیٹھے آلو بھون رہے تھے۔ جو کسی کے کھیت سے کھود کر لائے تھے۔ گھیسو کی بیوی کا تو مدت ہوئی انتقال ہو گیا تھا۔ مادھو کی شادی پچھلے سال ہوئی تھی۔ جب سے یہ عورت آئی تھی اس نے اس خاندان میں تمدن کی بنیاد ڈالی تھی۔ پسائی کر کے گھاس چھیل کر وہ سیر بھر آٹے کا بھی انتظام کر لیتی اور ان دونوں بے غیرتوں کا دوزخ بھرتی رہتی تھی۔ جب سے وہ آئی یہ دونوں اور بھی آرام طلب اور آلسی ہو گئے تھے، بلکہ کچھ اکڑنے بھی لگے تھے۔ کوئی کام کرنے کے لیے بلاتا تو بے نیازی کی شان سے دوگنی مزدوری مانگتے۔ وہی عورت آج صبح سے دردِ زہ سے مر رہی تھی اور یہ دونوں شاید اسی انتظار میں تھے کہ یہ مر جائے تو آرام سے سوئیں۔

گھیسو نے آلو نکال کر چھیلتے ہوئے کہا۔ ''جا تو دیکھ تو کیا حالت ہے اس کی۔ چڑیل کا پھساد ہوگا۔ اور کیا یہاں تو اوجھا بھی ایک روپیہ مانگتا ہے۔ کس کے گھر سے آئے؟''

مادھو کو اندیشہ تھا کہ وہ کوٹھری میں گیا تو گھیسو آلوؤں کا بڑا حصہ صاف کر دے گا۔ بولا ''مجھے وہاں ڈر لگتا ہے۔''

''ڈر کس بات کا میں تو یہاں ہوں ہی۔''

''تو تم ہی جا کر دیکھو نا۔''

''میری عورت جب مری تھی تو میں تین دن تک اس کے پاس سے ہلا بھی نہیں، اور پھر مجھ سے لجائے گی کہ نہیں۔ کبھی اس کا منہ نہیں دیکھا۔ آج اس کا اگھرا ہوا بدن دیکھوں۔ اسے تن کی سدھ بھی تو نہ ہوگی مجھے دیکھ لے گی تو کھل کر ہاتھ پاؤں بھی نہ پٹک سکے گی۔''

''میں سوچتا ہوں کوئی بال بچہ ہو گیا تو کیا ہوگا۔ سونٹھ، گڑ، تیل کچھ بھی تو نہیں ہے گھر میں۔''

''سب کچھ آئے گا۔ بھگوان بچہ دیں تو — جو لوگ ابھی پیسہ نہیں دے رہے ہیں وہی تب بلا کر دیں گے۔ میرے نو لڑکے ہوئے، گھر میں کبھی کچھ نہ تھا مگر اسی طرح ہر بار کام چل گیا۔''

جس سماج میں رات دن کام کرنے والوں کی حالت ان کی حالت سے کچھ بہت اچھی نہ تھی۔ اور کسانوں کے مقابلے میں وہ لوگ جو کسانوں کی کمزوریوں سے فائدہ اٹھانا جانتے تھے کہیں زیادہ فارغ البال تھے وہاں اس قسم کی ذہنیت کا پیدا ہو جانا کوئی تعجب کی بات نہ تھی۔ ہم تو کہیں گے گھیسو کسانوں کے مقابلے میں زیادہ باریک بین تھا۔ اور کسانوں کی تہی دماغ جمعیت میں شامل ہونے کے بدلے شاطروں کی فتنہ پرداز جماعت میں شامل ہو گیا تھا۔ ہاں اس میں یہ صلاحیت نہ تھی کہ شاطروں کے آئین و آداب کی پابندی بھی کرتا۔ اس لیے جہاں اس کی جماعت کے اور لوگ گاؤں کے سرغنہ اور مکھیا بنے ہوئے تھے اس پر سارا گاؤں انگشت نمائی کرتا تھا۔ پھر بھی اسے یہ تسکین تو تھی ہی کہ اگر وہ خستہ حال ہے تو کم از کم اسے کسانوں کی سی جگر توڑ محنت تو نہیں کرنی پڑتی اور اس کی سادگی اور بے زبانی سے دوسرے بے جا فائدہ تو نہیں اٹھاتے۔

دونوں آلو نکال کر جلتے جلتے کھانے لگے۔ کل سے کچھ نہیں کھایا تھا۔ اتنا صبر نہ تھا کہ انھیں کچھ ٹھنڈا ہو جانے دیں۔ کئی بار دونوں کی زبانیں جل گئیں۔ چھل جانے پر آلو کا بیرونی حصہ تو کچھ زیادہ گرم نہ معلوم ہوتا تھا۔ لیکن دانتوں کے تلے پڑتے ہی اندر کا حصہ زبان اور تالو اور حلق کو جلا دیتا تھا۔ اور اس انگارے کو منہ میں رکھنے سے زیادہ خیرت اسی میں تھی کہ وہ اندر پہنچ جائے۔ وہاں اُسے ٹھنڈا کرنے کے لیے کافی سامان تھا۔ اس لیے دونوں جلدی جلدی نگل جاتے۔ حالانکہ اس کوشش میں ان کی آنکھوں سے آنسو نکل آتے۔

گھیسو کو اس وقت ٹھاکر کی بارات یاد آئی جس میں بیس سال پہلے وہ گیا تھا۔ اس دعوت میں اسے جو سیری نصیب ہوئی تھی وہ اس کی زندگی میں ایک یادگار واقعہ تھی، اور آج بھی اس کی یاد تازہ تھی۔ بولا — ''وہ بھوج نہیں بھولتا۔ تب سے پھر اس طرح کا کھانا اور پیٹ بھر نہیں ملا۔ لڑکی والوں نے سب کو پوڑیاں کھلائی تھیں۔ سب کو۔ چھوٹے بڑے سب نے پوریاں کھائیں اور اصلی گھی کی۔ چٹنی، رائتہ تین طرح کے سوکھے ساگ۔ ایک رسے دار ترکاری، دہی چٹنی، مٹھائی۔ اب کیا بتاؤں کہ اس بھوج میں کتنا سواد ملا۔ کوئی روک نہیں تھی۔ جو چیز چاہو مانگو اور جتنا چاہو کھاؤ، لوگوں نے تو ایسا کھایا، ایسا کھایا کہ کسی سے پانی نہ پیا گیا، مگر پروسنے والے ہیں کہ سامنے گرم گرم گول گول مہکتی کچوریاں ڈالے دیتے ہیں۔ منع کرتے ہیں کہ نہیں چاہیے۔ پتّل کو ہاتھ سے روکے ہوئے تھے مگر وہ ہیں کہ دیے جاتے ہیں۔ اور جب سب نے منہ دھولیا تو ایک ایک بیڑا پان بھی ملا، مگر مجھے پان لینے کی کہاں سدھ تھی۔ کھڑا نہ ہوا جاتا تھا۔ چٹ پٹ جاکر اپنے کمبل پر لیٹ گیا۔ ایسا دریا دل تھا وہ ٹھاکر۔''

مادھو نے ان تکلفات کا مزہ لیتے ہوئے کہا۔ ''اب ہمیں کوئی ایسا بھوج کھلاتا۔''

''اب کوئی کیا کھلائے گا وہ جمانا دوسرا تھا۔ اب تو سب کو کپھایت سوجھتی ہے۔ سادی بیاہ میں مت کھرچ کرو، کریا کرم میں مت کھرچ کرو۔ پوچھو گریبوں کا مال بٹور بٹور کر کہاں رکھو گے؟ مگر بٹورنے میں تو کمی نہیں ہے۔ ہاں کھرچ میں کپھایت سوجھتی ہے۔''

''تم نے ایک بیس پوریاں کھائی ہوں گی۔؟''

''بیس سے زیادہ کھائی تھیں۔''

''میں پچاس کھا جاتا۔''

''پچاس سے کم میں نے بھی نہ کھائی ہوں گی۔ اچھا پٹھا تھا۔ تو اس کا آدھا بھی نہیں ہے۔''

آلو کھا کر دونوں نے پانی پیا اور وہیں الاؤ کے سامنے اپنی دھوتیاں اوڑھ کر پاؤں پیٹ میں ڈالے سو رہے۔ جیسے دو بڑے اژدر کنڈلیاں مارے پڑے ہوں اور بدھیا ابھی تک کراہ رہی تھی۔

(۲)

صبح کو مادھو نے کوٹھری میں جا کر دیکھا تو اس کی بیوی ٹھنڈی ہوگئی تھی۔ اس کے منہ پر

مکھیاں بھنک رہی تھیں۔ پتھرائی ہوئی آنکھیں اوپر ٹنگی ہوئی تھیں، سارا جسم خاک میں لت پت ہو رہا تھا، اس کے پیٹ میں بچہ مر گیا تھا۔

مادھو بھاگا ہوا گھیسو کے پاس گیا۔ پھر دونوں زور زور سے ہائے ہائے کرنے اور چھاتی پیٹنے لگے۔ پڑوس والوں نے یہ آہ وزاری سنی تو دوڑے ہوئے آئے اور رسم قدیم کے مطابق غم زدوں کی تشفی کرنے لگے۔

مگر زیادہ رونے دھونے کا موقع نہ تھا۔ کفن کی اور لکڑی کی فکر کرنی تھی۔ گھر میں تو پیسہ اسی طرح غائب تھا جیسا چیل کے گھونسلے میں مانس۔

باپ بیٹے روتے ہوئے گاؤں کے زمینداروں کے پاس گئے۔ وہ ان دونوں کی صورت سے نفرت کرتے تھے۔ کئی بار انھیں اپنے ہاتھوں پیٹ چکے تھے، چوری کی علت میں، وعدے پر کام پر نہ آنے کی علت میں، پوچھا کیا ہے بے گھسوا روتا کیوں ہے؟ اب تو تیری صورت ہی نظر نہیں آتی۔ اب معلوم ہوتا ہے کہ تم اس گاؤں میں رہنا نہیں چاہتے۔''

گھیسوا نے زمین پر سر رکھ کر آنکھوں میں آنسو بھرتے ہوئے کہا۔'' سرکار بڑی بپت میں ہوں، مادھو کی گھر والی رات گجر گئی، دن بھر تڑپتی رہی سرکار۔ آدھی رات تک ہم دونوں اس کے سرہانے بیٹھے رہے۔ دوا دارو جو کچھ ہو سکا سب کیا۔ مگر وہ ہمیں دگا دے گئی۔ اب کوئی ایک روٹی دینے والا نہیں رہا۔ مالک تباہ ہو گئے، گھر اجڑ گیا۔ آپ کا گلام ہوں۔ اب آپ کے سوا اس کی مٹی کون پار لگائے گا۔ ہمارے ہاتھ میں تو جو کچھ تھا وہ سب دوا دارو میں اٹھ گیا۔ سرکار ہی کی دیا ہوگی تو اس کی مٹی اُٹھے گی۔ آپ کے سوا اور کس کے دوار پر جاؤں؟''

زمیندار صاحب رحم دل آدمی تھے مگر گھیسو پر رحم کرنا کالے کمبل پر رنگ چڑھانا تھا۔ جی میں تو آیا کہہ دیں۔'' چل دور ہو یہاں سے، لاش گھر میں رکھ کر سڑا۔ یوں تو بلانے سے بھی نہیں آتا۔ آج جب غرض پڑی تو آ کر خوشامد کر رہا ہے۔ حرام خور کہیں کا بدمعاش۔'' مگر یہ غصہ یا انتقام کا موقع نہیں تھا۔ طوعاً و کرہاً دو روپے نکال کر پھینک دیئے۔ مگر تشفی کا ایک کلمہ بھی منہ سے نہ نکلا۔ اس کی طرف تاکا تک نہیں۔ گویا سر کا بوجھ اتارا ہو۔

جب زمین دار صاحب نے دو روپے دیے تو گاؤں کے بنیے مہاجنوں کو انکار کی جرأت کیوں کر ہوتی۔ گھیسو زمین دار کے نام سے ڈھنڈورا پیٹتا جاتا تھا۔ کسی نے دو آنے دیئے۔

کسی نے چار آنے۔ ایک گھنٹے میں گھیسو کے پاس پانچ روپے کی معقول رقم جمع ہوگئی۔ کسی نے غلہ دیا اور کسی نے لکڑی، اور دو پہر کو گھیسو اور مادھو بازار سے کفن لانے چلے، ادھر لوگ بانس کاٹنے لگے۔

گاؤں کی رقیق القلب عورتیں لاش آ آ کر دیکھتی تھیں اور اس کی بے بسی پر دو بوند آنسو گرا کر چلی جاتی تھیں۔

(۳)

بازار میں پہنچ کر گھیسو بولا۔ ''لکڑی تو اسے جلانے بھر کو مل گئی ہے کیوں مادھو؟''

مادھو بولا۔ ''ہاں لکڑی تو بہت ہے۔ اب کپھن چاہیے۔''

''تو کوئی ہلکا سا کپھن لے لیں۔''

''ہاں اور کیا۔ لاش اٹھتے اٹھتے رات ہو جائے گی رات کو کپھن کون دیکھتا ہے؟''

''کیسا برا رواج ہے کہ جسے جیتے جی تن ڈھانکنے کو چیتھڑا بھی نہ ملے اسے مرنے پر نیا کپھن چاہیے۔''

''کپھن لاش کے ساتھ جل ہی تو جاتا ہے۔''

''اور کیا رکھا رہتا ہے۔ یہی پانچ روپے پہلے ملتے تو کچھ دوا دارو کرتے۔''

دونوں ایک دوسرے کے دل کا ماجرا معنوی طور پر سمجھ رہے تھے، بازار میں ادھر ادھر گھومتے رہے یہاں تک کہ شام ہو گئی۔ دونوں اتفاق سے یا عمداً ایک شراب خانے کے سامنے آ پہنچے اور گویا کسی طے شدہ فیصلے کے مطابق اندر گئے اور ذرا دیر تک دونوں تذبذب کی حالت میں کھڑے رہے۔ پھر گھیسو نے ایک بوتل شراب کی لی، کچھ گزک، اور دونوں برآمدے میں بیٹھ کر پینے لگے۔

کئی کجیاں پیہم پینے کے بعد دونوں سرور میں آ گئے۔

گھیسو بولا۔ ''کپھن لگانے سے کیا ملتا۔ آکھر جل ہی تو جاتا۔ کچھ بہو کے ساتھ تو نہ جاتا۔''

مادھو آسمان کی طرف دیکھ کر بولا، گویا فرشتوں کو اپنی معصومیت کا یقین دلا رہا ہو۔ ''دنیا کا دستور ہے۔ یہیں لوگ بامنوں کو ہجاروں کیوں دے دیتے ہیں۔ کون دیکھتا ہے پرلوک میں ملتا ہے کہ نہیں۔''

''بڑے آدمیوں کے پاس دھن ہے پھونکیں۔ ہمارے پاس پھونکنے کو کیا ہے''؟

''لیکن لوگوں کو جواب کیا دو گے؟ لوگ پوچھیں گے نہیں کہ کپھن کہاں ہے؟''

گھیسو ہنسا۔ ''کہہ دیں گے کہ روپے کمر سے کھسک گئے۔ بہت ڈھونڈا ملے نہیں۔''

مادھو بھی ہنسا۔ اس غیر متوقع خوش نصیبی پر قدرت کو اس طرح شکست دینے پر بولا۔

''بڑی اچھی تھی بچاری۔ مری بھی تو خوب کھلا پلا کر۔''

آدھی بوتل سے زیادہ ختم ہو گئی۔ گھیسو نے دو سیر پوڑیاں منگوائیں، گوشت اور سالن اور چٹ پٹ کلیجیاں اور تلی ہوئی مچھلیاں۔ شراب خانے کے سامنے ہی دوکان تھی۔ مادھو لپک کر دو پتلوں میں ساری چیزیں لے آیا۔ پورے ڈیڑھ روپے خرچ ہو گئے۔ صرف تھوڑے سے پیسے بچ رہے تھے۔

دونوں اس وقت اس شان سے بیٹھے ہوئے پوڑیاں کھا رہے تھے جیسے جنگل میں کوئی شیر اپنا شکار اڑا رہا ہو۔ نہ جواب دہی کا کوئی خوف تھا نہ بدنامی کی فکر۔ ضعف کے ان مراحل کو انھوں نے بہت پہلے طے کر لیا تھا گھیسو فلسفیانہ انداز سے بولا۔

''ہماری آتما پرسن ہو رہی ہے تو کیا اسے پُن نہ ہو گا۔''

مادھو نے فرق عقیدت جھکا کر تصدیق کی۔ جرور سے جرور ہو گا۔ بھگوان! تم انتر جامی (علیم) ہو۔ اسے بیکنٹھ لے جانا۔ ہم دونوں ہردے سے اسے دعا دے رہے ہیں۔ آج جو بھوجن ملا وہ کبھی عمر بھر نہ ملا تھا۔''

ایک لمحہ کے بعد مادھو کے دل میں ایک تشویش پیدا ہوئی۔

''کیوں دادا ہم لوگ بھی تو ایک نہ ایک دن وہاں جائیں گے ہی؟''

گھیسو نے اس طفلانہ سوال کا جواب نہ دیا۔ مادھو کی طرف پر ملامت انداز سے دیکھا۔

''جو وہاں ہم لوگوں سے وہ پوچھے گی کہ تم نے ہمیں کپھن کیوں نہیں دیا تو کیا کہو گے؟''

''کہیں گے تمہارا سر۔''

''پوچھے گی تو جرو۔''

''تو کیسے جانتا ہے کہ اسے کپھن نہ ملے گا۔ تو مجھے ایسا گدھا سمجھتا ہے۔ میں ساٹھ سال

دنیا میں کیا گھاس کھودتا رہا ہوں۔ اس کو کفن ملے گا اور اس سے بہت اچھا ملے گا جو ہم دیتے۔"

مادھو کو یقین نہ آیا۔ بولا

"کون دے گا؟ روپے تو تم نے چٹ کر دیے۔"

گھیسو تیز ہو گیا۔ "میں کہتا ہوں اسے کپھن ملے گا تو مانتا کیوں نہیں۔"

"کون دے گا بتاتے کیوں نہیں؟"

"وہی لوگ دیں گے جنھوں نے اب کی دیا۔ ہاں وہ روپے ہمارے ہاتھ نہ آئیں گے۔ اور اگر کسی طرح آ جائیں تو پھر ہم اسی طرح بیٹھے پیئیں گے۔ اور کپھن تیسری بار ملے گا۔"

جوں جوں اندھیرا بڑھتا تھا اور ستاروں کی چمک تیز ہوتی تھی۔ میخانے کی رونق بھی بڑھتی جاتی تھی۔ کوئی گاتا تھا، کوئی لہکتا تھا، کوئی اپنے رفیق کے گلے لپٹا جاتا تھا، کوئی اپنے دوست کے منہ سے ساغر لگائے دیتا تھا۔ وہاں کی فضا میں سرور تھا، ہوا میں نشہ، کتنے تو چلّو میں اُلّو ہو جاتے ہیں۔ کہاں آئے تھے صرف خود فراموشی کا مزہ لینے کے لیے۔ شراب سے زیادہ یہاں کی ہوا سے مسرور ہوتے تھے۔ زیست کی بلا یہاں کھینچ لاتی تھی۔ اور کچھ دیر کے لیے وہ بھول جاتے تھے کہ وہ زندہ ہیں یا مردہ یا زندہ در گور۔

اور یہ دونوں باپ بیٹے اب بھی مزا لے لے کر چسکیاں لے رہے تھے۔ سب کی نگاہیں ان کی طرف جمی ہوئی تھیں۔ کتنے خوش نصیب ہیں دونوں۔ پوری بوتل بیچ میں ہے۔

کھانے سے فارغ ہو کر مادھو نے بچی ہوئی پوریوں کا پتّل اٹھا کر ایک بھکاری کو دے دیا۔ جو کھڑا ان کی طرف گرسنہ نگاہوں سے دیکھ رہا تھا اور اپنے دینے کے غرور، ولولہ اور مسرت کا اپنی زندگی میں پہلی بار احساس کیا۔

گھیسو نے کہا۔ "لے جا۔ کھوب کھا اور اسیر باد دے۔ جس کی کمائی ہے وہ تو مر گئی مگر تیرا اسیر باد جرور اسے پہنچ جائے گا۔ روئیں روئیں سے اسیر باد دے۔ بڑی گاڑھی کمائی کے پیسے ہیں۔"

مادھو نے پھر آسمان کی طرف دیکھ کر کہا۔ "بیکنٹھ میں جائے گی دادا۔ بیکنٹھ کی رانی بنے گی۔"

گھیسو کھڑا ہو گیا اور جیسے مسرت کی لہروں میں تیرتا ہوا بولا۔ ''ہاں بیٹا! بیکنٹھ میں جائے گی۔ کسی کو ستایا نہیں، کسی کو دبایا نہیں، مرتے وقت ہماری جندگی کی سب سے بڑی لالسا پوری کر گئی۔ وہ نہ بیکنٹھ میں جائے گی تو کیا یہ موٹے موٹے لوگ جائیں گے جو گریبوں کو ........ دونوں ہاتھ سے لوٹتے ہیں اور اپنے پاپ کو دھونے کے لیے گنگا نہاتے ہیں اور مندر میں جل چڑھاتے ہیں۔

یہ خوش اعتقادی کا رنگ بدلا۔ تلوّن نشے کی خاصیت ہے۔ یاس اور غم کا دورہ ہوا۔ مادھو بولا۔

''مگر دادا بچاری نے جندگی میں بڑا دکھ بھوگا۔ مری بھی تو کتنا دکھ جھیل کر۔'' وہ آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر رونے لگا۔

گھیسو نے سمجھایا۔ ''کیوں روتا ہے بیٹا۔ کھس ہو کہ وہ مایا جال سے مکت ہو گئی۔ جنجال سے چھوٹ گئی۔ بڑی بھاگوان تھی جو اتنی جلدی مایا موہ کے بندھن توڑ دیے۔''

اور دونوں وہیں کھڑے ہو کر گانے لگے۔

''ٹھگنی کیوں نینا جھمکاوے ٹھگنی''

سارا میخانہ محو تماشا تھا اور یہ دونوں میکش مخمور محویت کے عالم میں گائے جاتے تھے۔ پھر دونوں ناچنے لگے۔ اچھلے بھی، کودے بھی، گرے بھی، مٹکے بھی، بھاؤ بھی بتائے۔ اور آخر نشہ سے بدمست ہو کر وہیں گر پڑے۔

# تجزیہ

کفن پریم چند کا وہ افسانہ ہے۔ جسے روایتی حقیقت نگاری کے بجائے تخلیقیت کا شاہکار نمونہ کہا جا سکتا ہے۔ اور جو نئے افسانے کے فنی، علامتی اور نفسیاتی تقاضوں پر بھی پورا اترتا ہے۔ یہ افسانہ قدیم اور جدید فن کی نزاکتوں اور لطافتوں کی حسین آمیزش کا نمونہ ہے۔ اور پریم چند کے فن کا وہ نمونہ جو اُن کی سبھی تخلیقات پر بھاری ہے پریم چند نے بے شمار افسانے لکھے اور ہر افسانے میں اپنے فن کے جوہر دکھانے کی کوشش کی۔ لیکن ہم فنی تقاضوں کو جس طرح اس افسانے میں پورا ہوتے ہوئے دیکھتے ہیں۔ ویسے کسی اور افسانے میں نہیں دیکھتے۔ کہانی کہنے کا سلیقہ، پلاٹ کی تعمیر و تشکیل کی ہنر مندی اور کرداروں کو زندہ و جاوید بنا کر پیش کرنے کی خوبی، سب کچھ اس افسانے میں موجود ہے۔ یہ افسانہ اپنے ارتقائی سفر کے افسانوں سے کٹ کر تکنیک کا ایک بالکل نیا تجربہ پیش کرتا ہے۔ اس افسانے میں فوٹو گرافی کی تکنیک برتی گئی ہے۔ یہ افسانہ شعور کی رو کی تکنیک کا اعلیٰ نمونہ پیش کرتا ہے۔ اس میں حکائی انداز کی آمیزش نے اصوات، زندگی اور مناظر میں متحرک پیکروں کی شان پیدا کر دی ہے۔ اس ضمن میں دو باتیں خاصی اہمیت رکھتی ہیں۔ ان دنوں انگریزی ادب کی مقبولیت کے ساتھ وہاں کی ادبی تحریکیں بھی پروان چڑھ رہی تھیں۔ شعور کی رو کی تحریک نہ صرف پروان چڑھ رہی تھی بلکہ اپنے امکانات کی تلاش میں دوسری زبانوں کو بھی متاثر کر رہی تھی۔ پریم چند ان ہی دنوں بمبئی سے لوٹے تھے۔ جہاں فلم انڈسٹری اپنے قدم

جمارہی تھی۔ پریم چند چوں کہ ایک بالغ ذہن کے مالک ہونے کے علاوہ اپنی آنکھیں اور کان دونوں کھلے رکھتے تھے۔ تاکہ ہر اس رجحان کو اپنے اندر جذب کر سکیں جو ان کے تخلیقی ادب کو نئے امکانات سے روشناس کرائے ان کی اپنی تخلیقی صلاحیتوں کے ساتھ ساتھ شعور کی رو اور فلم کی منظر کشی کی پرچھائیاں ''کفن'' میں واضح طور پر نظر آتی ہیں۔

''کفن میں دو آلسیوں گھیسو اور مادھو کی کہانی پیش کی گئی ہے۔ جو ذات سے چمار ہیں۔ لیکن دونوں ہی انتہائی کام چور اور آلسی ہیں۔ ایک گھنٹہ کام کرتے ہیں۔ تو دو گھنٹے چلم پیتے۔ اس لیے انھیں کوئی کام پر نہیں رکھتا تھا گھر میں مٹھی بھر اناج ہوتا تو ان کے لیے کام کرنے کی قسم تھی۔ جب فاقوں پر نوبت آتی تو پھر کوئی مزدوری تلاش کرتے یا جنگل سے لکڑیاں کاٹ کر لاتے۔ اور انھیں بازار میں بیچتے۔ گھیسو ساٹھ سال کی عمر کا کاہل الوجود کردار ہے اور مادھو اس کا نوجوان بیٹا۔ جو مفت خوری اور تن پروری کے معاملے میں اپنے باپ سے کسی طرح کم نہیں تھا گھیسو کی بیوی کا انتقال ہو چکا تھا۔ مادھو کی شادی پچھلے سال ہوئی تھی۔ اس کی بیوی ''بدھیا'' جو کہ اپنے سسر اور شوہر کے برعکس جفاکش اور محنتی ہے۔ وہ محنت مزدوری کر کے ان دونوں آلسیوں کا پیٹ بھرتی ہے۔ اس کے آنے سے یہ دونوں اور بھی زیادہ آلسی اور آرام پرست ہو گئے تھے۔ کوئی انھیں اگر کام پر بلاتا بھی تو یہ بے نیازی سے دوگنی مزدوری مانگتے۔ کہانی کے آغاز میں مادھو کی بیوی کو بچہ ہونے والا ہے۔ اور وہ جھونپڑے کے اندر دردِ زہ کی تکلیف سے کراہ رہی ہے۔ اور یہ دونوں بے غیرت بجھے ہوئے الاؤ کے سامنے چوری کے بھنے ہوئے آلوؤں کو چھیل چھیل کر کھا رہے ہیں۔ دونوں اس کا درد محسوس کرتے ہیں۔ لیکن اندر جا کر اسے دیکھنے کے لیے کوئی تیار نہیں کیوں کہ اندیشہ ہے۔ اگر ایک اندر جائے گا۔ تو دوسرا آلو کا بڑا حصہ صاف کر دے گا گھیسو کو آلو کھاتے ہوئے اس وقت ٹھاکر کی برات یاد آتی ہے۔ جہاں وہ بیس سال پہلے گیا تھا۔ اور خوب سیر ہو کر پوریاں کچوریاں کھائیں تھیں۔ بدھیا کی چیخ و پکار کی آواز ان کے کانوں سے ٹکراتی ہے۔ لیکن ان پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔ وہ آلو کھا کر بے فکری سے سو جاتے ہیں۔ صبح جب ان کی آنکھ کھلتی ہے۔ تو بدھیا کو مرا ہوا پاتے ہیں۔ باپ بیٹا دونوں معنوی آہ بکا اور غم کا اظہار کرتے ہوئے کفن کے لیے چندہ اکٹھا کرنے زمیندار کے پاس جاتے ہیں۔ زمیندار ان کی خصلت کو مدنظر رکھتے نہ چاہتے ہوئے بھی انھیں دو روپے نکال کر دیتا ہے۔ زمیندار کی دیکھا دیکھی

گانوں کے دوسرے لوگ بیٹے، مہاجن بھی دو آنے چار آنے دیتے ہیں۔ اس طرح ایک گھنٹے کے اندر اندر پانچ روپے کی معقول رقم جمع ہو جاتی ہے۔ دوپہر کو گھیسو اور مادھو بازار سے کفن لینے چلے جاتے ہیں۔ لیکن دونوں کفن کا کپڑا خریدنے کے بجائے ادھر ادھر گھومتے رہتے ہیں۔ اور شام ہوتے ہی دونوں اپنی بے ضمیری اور سفاکی کا ثبوت دیتے ہوئے ایک شراب خانے میں پہنچ جاتے ہیں۔ وہاں جا کر دونوں شراب پیتے ہیں۔ پوریاں، گوشت، کلیجی اور مچھلی کھاتے ہیں۔ نشے میں دھت ہو کر اعلیٰ اصولوں اور قدروں پر گفتگو کرتے ہیں۔ خوشحال لوگوں پر طنز کرتے، سماج کا مذاق اڑاتے آخر کار نشے میں بدمست ہو کر وہیں بے ہوشی کے عالم میں ڈھیر ہو جاتے ہیں۔

یہ ہے مختصر خلاصہ اس افسانے کا۔ اس افسانے میں پریم چند نے حقیقت کی ترجمانی بڑی بے باکی اور جرأت سے کی ہے۔ اور یہ بتایا ہے کہ بھوک اور ناداری کی انتہا انسان کو حیوانیت اور سفاکیت کی سطح پر لے آتی ہے۔ اور وہ رشتوں کی اہمیت کا احساس بھی بھول جاتا ہے۔ پریم چند کا کمال یہ ہے کہ انھوں نے غربت کی صلیب پر انسانی رشتوں کو بے نقاب اس دور میں کیا ہے کہ جب ہماری سماجی اور معاشرتی زندگی کی شیرازہ بندی رشتوں کے حوالے سے ہوتی تھی۔ آج کے کسی فن پارے میں اگر رشتوں کی پامالی کی عکاسی ہو تو وہ شاید اتنی نئی بات نہ لگے۔ کیونکہ کنزیومرزم Consumersim کے اس عہد میں سب رشتے نابرابر تُلتے ہیں۔ اور اب ان کے حوالے سے زندگی کا المیہ اپنا نیاپن کھو چکا ہے۔ مگر جن دنوں پریم چند نے ''کفن'' لکھا اس وقت یہ ایک چونکا دینے والی حقیقت تھی اور اس سے ان کی تخلیقی بصیرت کا پتہ چلتا ہے۔

اس افسانے کو پریم چند نے تین حصوں میں بیان کیا ہے۔ پہلے حصے میں کرداروں سے متعارف کرایا گیا ہے۔ اس حصے میں کہیں مکالماتی اور کہیں بیانیہ انداز اختیار کیا گیا ہے۔ اور تعارف کے ساتھ ہی پوری صورت حال اور پس منظر ہمارے سامنے آتا ہے۔ کہانی کے تینوں مرکزی کردار نہ صرف یہ کہ اپنا تعارف کراتے ہیں بلکہ اپنی حرکات و سکنات کا جواب بھی فراہم کرتے ہیں۔ دوسرے حصہ میں مادھو کی بیوی کی موت سے پیدا ہونے والا مسئلہ کفن نمودار ہوتا ہے۔ گھیسو اور مادھو کے تاثرات اور کفن کی وصولی کے لیے تگ و دو کا ذکر بھی کیا ہے۔ یہاں کہانی کا مرکزی نقطہ یعنی بدھیا کی موت کا منظر پوری کہانی پر ایک الم

ناک سایہ بن کر چھا جاتا ہے۔ اور تیسرے حصے میں غربت اور افلاس کے نتیجے میں پیدا ہونے والی بے حسی اور بے ضمیری کو بے نقاب کیا ہے۔ اور اختتام میں راوی ہمیں ایسے موڑ پر تنہا چھوڑ دیتا ہے جہاں بے ضمیری کا مظاہرہ کرنے والے دو کرداروں کا سامنا کرنے کے بعد ہم نہ صرف ان سے نفرت محسوس کرتے ہیں۔ بلکہ سماج کے کھوکھلے رشتوں اور اخلاقیات سے گری حرکات دیکھ کر بے دلی اور اداسی کے شکار ہوتے ہیں۔ حالاں کہ پریم چند نے اس میں مزاح پیدا کرنے کی بھی کوشش کی ہے۔ انتہائی افسردہ، یاس انگیز ماحول کو مزاح کی چاشنی سے برانگیختہ کرنے کی کوشش، کالا مزاح یعنی Black Humour کی ایک اچھی مثال ہے۔ مجھے یہ کہنے میں ذرا عار نہیں کہ اس طرح کی مثالیں اردو ادب میں شاذ و نادر ہی ملتی ہیں۔ اور اس لیے اس تعلق سے بھی کفن کی حیثیت ایک پیش روکی ہے۔

کہانی دلکش پیرائے میں بیان کی گئی ہے۔ کوئی فقرہ کوئی لفظ بے کار نہیں کہانی کا آغاز بجائے مناظر فطرت کے ایک منظر سے یوں شروع ہوتا ہے۔

''جھونپڑے کے دروازے پر باپ اور بیٹا دونوں ایک بجھے ہوئے الاؤ کے سامنے خاموش بیٹھے ہوئے تھے اور اندر بیٹے کی نوجوان بیوی بدھیا دردِزہ سے پچھاڑیں کھا رہی تھی۔ اور رہ رہ کر اس کے منہ سے ایسی دل خراش صدا نکلتی تھی کہ دونوں کلیجہ تھام لیتے تھے۔ جاڑوں کی رات تھی فضا سناٹے میں غرق سارا گاؤں تاریکی میں جذب ہو گیا تھا۔''

پریم چند افسانے کے پہلے ہی جملے میں ہماری ملاقات کہانی کے تینوں اہم کرداروں سے کرا دیتے ہیں۔ اور پھر کرداروں کے خدوخال، نفسیاتی عمل اور ردعمل کو واضح کرنے کے لیے بیانیہ انداز میں ان پر تبصرہ کرتے ہوئے کرداروں کو مزید استحکام بخشتے ہیں۔ اور اس طرح پریم چند کردار نگاری کا اعلیٰ نمونہ پیش کرتے ہیں۔ یہاں کرداروں میں تہہ داری اور پیچیدگی کا عنصر نمایاں ہے۔ ان کے ابتدائی دور کی مثالیت پسندی یہاں نہیں ملتی۔ ہر زبان میں کہانی کے کردار عام طور سے زندگی سے عبارت ہوتے ہیں۔ مگر جو بات ان کرداروں کو دہرائے جانے سے باز رکھتی ہے وہ ان کی تہہ داری ہوتی ہے۔ بے شک پریم چند کہانی کہنے کے فن میں ماہر ہیں۔ لیکن ان کے کردار بتدریج ارتقا کے منازل سے گزرے ہیں۔ جوں جوں ان کے تجربوں کا دامن وسیع ہوتا گیا۔ ان کے کرداروں کی معنویت، پراسرایت اور جوازیت نئے میدان سر کرتی نظر آئی۔ اور کفن میں وہ کردار نگاری کا اعلیٰ نمونہ پیش کرتے

ہیں۔ کردار نگاری کے حوالے سے بھی یہ افسانہ ایک بلند پایہ تصنیف سے عبارت کیا جا سکتا ہے۔

افسانے میں پہلے پیراگراف کے بعد باپ بیٹے کے درمیان ہونے والے مکالمات آتے ہیں۔ جن سے ہمیں ان کی نفسیات اور ذہنیت سے تھوڑی سی واقفیت حاصل ہوتی ہے۔ اور بدھیا کی دن بھر کی تکلیف کا پتہ چلتا ہے۔ راوی نے تقابلی بیان سے نہ صرف اضافی تناظر فراہم کیے ہیں بلکہ تاثیر میں بھی اضافہ کرتے چلے جاتے ہیں۔ افسانے میں کرداروں کو مرکزی حیثیت دی گئی ہے۔ کرداروں کی سیرت کا جو نقش راوی قاری کے ذہن پر ڈالتا ہے۔ وہ گہرے اور صحیح انداز میں مرتسم ہوتا ہے۔ کرداروں کی ذہنی کیفیت کو واضح کرنے کے لیے پریم چند نے ان کے ماضی کی خوشگوار یادوں کا ذکر بھی کیا ہے۔ کفن میں کرداروں کی نفسیات اور بے ضمیری کو واضح کرنے کے لیے پریم چند بیانیہ انداز میں کچھ اس طرح ان کا تذکرہ کرتے ہیں۔

"جس سماج میں رات دن کام کرنے والوں کی حالت ان کی حالت سے کچھ بہت اچھی نہ تھی اور کسانوں کے مقابلے میں وہ لوگ جو کسانوں کی کمزوریوں سے فائدہ اٹھانا جانتے تھے۔ کہیں زیادہ فارغ البال تھے۔ وہاں اس قسم کی ذہنیت کا پیدا ہو جانا کوئی تعجب کی بات نہ تھی۔ ہم تو کہیں گے گھیسو کسانوں کے مقابلے میں زیادہ باریک بین تھا۔ اور کسانوں کی تہی دماغ جمیعت میں شامل ہونے کے بدلے شاطروں کی فتنہ پرداز جماعت میں شامل ہو گیا تھا۔ وہاں اس میں یہ صلاحیت نہ تھی کہ شاطروں کے آئین وآداب کی پابندی بھی کرتا۔ اس لیے جہاں اس کی جماعت کے اور لوگ گاؤں کے سرغنہ اور مکھیا بنے ہوئے تھے۔ اس پر سارا گانو انگشت نمائی کرتا تھا۔ پھر بھی اسے یہ تسکین تو تھی کہ اگر وہ خستہ حال ہے۔ تو کم از کم اسے کسانوں کی سی کمر توڑ محنت تو نہیں کرنی پڑتی۔ اور اس کی سادگی اور بے زبانی سے دوسرے بے جا فائدہ تو نہیں اٹھاتے"

کرداروں کی بے حسی اور بے ضمیری کو پریم چند نے بھرپور انداز میں واضح کیا ہے۔ ان کے خیال میں اونچی ذاتوں اور صاحب اقتدار طبقے نے جس طرح انسان کا استحصال کیا ہے۔ اس کی روح تک کو نچوڑ کر اسے عام انسانی حس تک سے محروم کر دیا۔ اور وہ یہاں تک گر گیا کہ وہ حیوان کی سطح پر جینے کے لیے مجبور ہو گیا۔ گھیسو اور مادھو اس لیے محنت نہیں کرنا

چاہتے۔ کیونکہ محنت کش مزدوروں کا انجام ان کے سامنے ہے۔ جو اُن سے بھی بدتر حالت میں ہیں۔ محنت کرنے کے باوجود انھیں فاقے کرنے پڑتے ہیں۔ مسلسل تنگ دستی اور فاقہ کشی انھیں بے رحم اور وحشی بنا دیتی ہے۔ اس لیے جب مادھو کی بیوی بدھیا دردِ زہ میں تڑپ تڑپ کر کسمپرسی کے عالم میں مر رہی ہوتی ہے۔ تو ان کے مردہ احساسات میں کوئی حرکت پیدا نہیں ہوتی۔ وہ اسے دیکھنے کے لیے جھونپڑے کے اندر تک نہیں جاتے۔ یہی جب اس کے مرنے پر زمیندار کے پاس کفن کے لیے چندے کی غرض سے جاتے ہیں۔ تو گھیسو زمیندار سے اس طرح بات کرتا ہے کہ:

> ''مادھو کی گھر والی رات گجر گئی۔ دن بھر تڑپتی رہی سرکار آدھی رات تک ہم دونوں اس کے سرہانے بیٹھے رہے۔ دوا دارو جو کچھ ہو سکا سب کیا۔ مگر وہ ہمیں دگا دے گئی۔''

قول و عمل کا یہ تضاد ان کرداروں کو سمجھنے میں ہماری مدد کرتا ہے۔ اور اسی تضاد سے کہانی کی پوری فضا میں ایک طرح کی المناکی اور حزن کی کیفیت بھی پیدا ہوتی ہے۔ ان کرداروں کے ظاہر و باطن کے شفاف طور پر سامنے آنے سے زندگی کی بعض ایسی حقیقتیں منکشف ہوتی ہیں۔ جو ہمارے معاشرے کے اندر پلتی رہی ہیں۔ اور جنھوں نے انسان سے انسانی اوصاف کو چھین لیا ہے۔ پریم چند نے تصویر کے دونوں رخوں کو سامنے لاکر ہمیں واضح طور پر کرداروں کی خصلت سے آشنا کیا ہے۔ ہر چند کہ کچھ مخصوص کرداروں کے حوالے سے پریم چند اپنے نظریۂ فکر اور مفروضات سے کلیتاً دست بردار نہیں ہوتے بلکہ کچھ مقامات پر ایک واعظ کی طرح ان کی ترویج کرتے نظر آتے ہیں۔ مگر ان کے تخلیقی عمل کے دوران ان کے اندر کا چھپا ہوا فنکار، مصلح اور واعظ سے نہ صرف بلند بلکہ زیادہ طاقت ور نظر آتا ہے۔ بلکہ وہ اکثر و بیشتر ایک ماہر فن سرجن نظر آتے ہیں۔ جن کے سامنے کرداروں کے اندر پلتا ہوا مواد ڈھکا چھپا نہیں رہتا وہ زندگی کے گریباں میں جھانکنے کا نہ صرف حوصلہ رکھتے ہیں۔ بلکہ پٹی باندھنے سے پہلے زخموں کا اصلی چہرہ دکھانے سے بھی نہیں چوکتے۔

گھیسو ۶۰ سال کا تجربہ کار اور جہاں دیدہ بوڑھا ہے۔ جو اپنے بیٹے کو بھی اپنے نقش قدم پر چلا رہا ہے۔ اور اپنے مکالموں کے ذریعے اس کے سامنے اپنے تجربہ کار ہونے کے ساتھ ساتھ نہایت سیانے پن کا بھی ثبوت دیتا ہے۔ پہلے سین میں مادھو کی اس تشویش پر کہ

اگر بچہ ہو گیا تو کیا ہوگا۔ سونٹھ، گڑ، تیل کچھ بھی تو نہیں ہے گھر میں۔

''گھیسو جواب دیتا ہے۔ سب کچھ آئے گا۔ بھگوان بچہ دیں تو جو لوگ ابھی پیسہ نہیں دے رہے ہیں۔ وہی تب بلا کر دیں گے۔ میرے نو لڑکے ہوئے گھر میں کچھ بھی نہ تھا مگر اسی طرح ہر بار کام چل گیا۔''

اور پھر جب وہ کفن کی رقم سے شراب وغیرہ پی لیتے ہیں۔ تو بیٹا فکر مند ہوتا ہے کہ ہم نے کفن کے پیسوں سے شراب پی لی اب ہم مرنے کے بعد اسے کیا جواب دیں گے کہ ہم نے اسے کفن کیوں نہیں دیا۔ گھیسو جواب دیتا ہے۔

''تو کیسے جانتا ہے کہ اسے کپھن نہ ملے گا۔ تو مجھے ایسا گدھا سمجھتا ہے۔ میں ساٹھ سال دنیا میں کیا گھاس کھودتا رہا ہوں۔ اس کو کفن ملے گا اور اس سے بہت اچھا ملے گا جو ہم دیتے۔''

یہ الفاظ انسانی نفسیات کی پردہ کشائی کی ایک خوبصورت مثال ہیں۔ گھیسو کا یہ جواب صرف لالچ سے عبارت نہیں کہ کفن کے لیے کیے گئے چندہ کی رقم کو وہ اور اس کا جوان بیٹا شراب اور دوسری فضولیات پر خرچ کرنا چاہتے ہیں۔ پریم چند کا یہ ادراک محض ایک جواز نہیں ہے۔ ان کی ازلی بھوک اور لالچ کا۔ بلکہ اس عہد کی اس حقیقت کا یہ اعتراف بھی ہے کہ بنیادی سطح پر انسان اور انسان میں کتنے ہی اختلافات کیوں نہ ہوں۔ کتنا ہی وہ کساد بازاری کا شکار کیوں نہ ہو۔ مگر ابھی تک وہ اتنا بے حس نہیں ہوا ہے کہ وہ ایک بے گور و کفن نعش کا انتم سنسکار نہ کرے گا بدھیا کی بے گور و کفن نعش ابتداء میں ان کے لیے ایک ذریعہ آمدنی نہیں ہے۔ وہ سنجیدگی سے اس مظلوم عورت کے کفن کے بارے میں سوچ رہے ہیں۔ لیکن لوگوں کی دریا دلی کے پیش نظر ایک حقیر رقم ان کو مل جاتی ہے۔ اور تب وہ شراب کی طرف مائل ہونے پر مجبور ہوتے ہیں۔ اور بعد میں جواز کے طور پر انھیں انسانی فطرت کی فصیل کے نیچے پناہ ملتی نظر آتی ہے۔

...... مادھو کے کردار کا بھی بھرپور جائزہ لیا گیا ہے۔ مادھو ایک نوجوان کردار ہے۔ جس کی شادی پچھلے برس ہی ہوئی ہے۔ مادھو سارے افسانے میں اکثر و بیشتر خاموش ہی دکھائی دیتا ہے۔ وہ اپنی تھوڑی بہت گفتگو اور انداز سے عاقبت اندیش نظر آتا ہے۔ مکالموں میں گفتگو کا

آغاز عموماً اس کا باپ گھیسو کرتا ہے۔ وہ اپنی غربت اور تنگ دستی کو دیکھتے ہوئے اپنے پیدا ہونے والے بچے کی پرورش اور پرداخت کے لیے بھی فکر مند ۔ ہے اور کفن کے پیسے شراب میں لٹانے پر بیوی کو کفن نہ ملنے پر فکر مند بھی نظر آتا ہے۔ مادھو کا صرف خیالی اور فکری حد تک ہی سہی انسانی رشتوں کا کسی حد تک احساس رکھنا اور متفکر ہونا ہی اس کردار کو گھیسو کی کھوکھلی ہمدردانہ باتوں اور عیارانہ شخصیت سے الگ کر دیتا ہے۔ وہ اپنی کم عمری کے باعث گھیسو کی سی عادات و اطوار کے راسخ نہ ہونے کے سبب نہیں پہنچ سکا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ذہنی سطح پر ہی سہی مادھو کچھ آگے کی بھی سوچتا ہے۔

تیسرا اہم کردار بدھیا کا ہے۔ اس کی موت کہانی کا سب سے بڑا المیہ ہے۔ اس بے بس اور نادار عورت کی موت کا المیہ ایک گہرا سایہ بن کر پوری کہانی پر چھایا رہتا ہے۔ لیکن سوائے کراہنے کی آواز کے جو رہ رہ کر درد کی ٹیس بن کر ابھرتی ہے۔ بدھیا کے کسی عمل کی کوئی تفصیل نہیں ملتی۔ اور اس کی موت کا منظر بیان بھی کیا گیا ہے۔ تو بالواسطہ طور پر صرف پانچ فقروں میں کیا گیا ہے۔

''صبح کو مادھو نے کوٹھری میں جا کر دیکھا تو اس کی بیوی ٹھنڈی ہوگئی تھی اس کے منہ پر مکھیاں بھنک رہی تھیں۔ پتھرائی ہوئی آنکھیں اوپر ٹنگی ہوئی تھیں سارا جسم خاک میں لت پت ہو رہا تھا۔ اس کے پیٹ میں بچہ مر گیا تھا۔''

بدھیا کی ٹھنڈی نعش، اس پر بھنکتی ہوئی مکھیاں، پتھرائی ہوئی اوپر ٹنگی آنکھیں، جسم کا خاک میں لت پت ہونا اور بچہ کا پیٹ میں مرنا۔ یہ سب مل کر ایک مکمل تصویر ہی نہیں کھینچتے۔ بلکہ یہ ایک مکمل استعاراتی نظام ہے۔ جس کے آئینہ میں ہم اس عہد کے ایک غریب اور ذہنی طور پر مفلوج کنبہ کا کرب پڑھ سکتے ہیں۔ بدھیا کی موت دراصل صرف اس کی طبعی موت نہیں بلکہ ذہنی طور پر اپاہج گھیسو اور مادھو کی موت ہے۔ اور اس حقیقت سے مملو ہے کہ انھوں نے بھنے ہوئے آلوؤں کے لالچ میں اپنی آتما، اپنی روح کو سسک کر مرجھانے دیا۔ وہ اس کی چیخیں تو سن سکتے ہیں۔ مگر اپنی جگہ سے اٹھ نہیں سکتے تھے۔ جس سے بھوک کے منہ میں لٹکے ہوئے یہ دو بھوکے حیوان اپنی اپنی بھوک کی زنجیروں سے بندھے ہوئے ملنے سے قاصر تھے۔

بدھیا کا کردار افسانے کا وہ کردار ہے۔ جو اپنی انفرادیت کے ساتھ گھیسو اور مادھو کے

رویوں کی قدر و قیمت کا بھی تعین کرتا ہے۔ اور پوری کہانی کی تنظیم کا محور بھی بن کر سامنے آتا ہے۔ لیکن ہمارا تعارف اس کردار سے افسانہ نگار کے تعارفی بیان سے ہوتا ہے۔ اور وہ اپنے وجود کا احساس اپنی چیخ و کراہ کے علاوہ کسی عمل یا مکالمے سے نہیں دلاتی۔

ہمیں کردار کے بارے میں افسانہ نگار سے یہ اطلاع ملتی ہے کہ مادھو کی شادی پچھلے سال ہوئی تھی۔ جب سے یہ عورت آئی تھی۔ اس نے اس خاندان میں تمدن کی بنیاد ڈالی تھی۔ پسائی کر کے گھاس چھیل کر وہ سیر بھر آٹے کا بھی انتظام کر لیتی اور ان دونوں بے غیرتوں کا دوزخ بھرتی رہتی تھی۔ اور دوسری طرف اس نیک سیرت اور محنتی عورت کے معاملے میں خود اس کے شوہر اور خسر کا یہ غیر انسانی برتاؤ بھی ہمارے سامنے آتا ہے۔ وہی عورت جب دردِ زہ میں مبتلا ہوتی ہے۔ تو یہ دونوں اس کی بالکل پرواہ نہیں کرتے بلکہ آلو کھا کر آرام سے سو جاتے ہیں۔ زندگی کی عام منطق اور اخلاقیات کے مروج اصول وضوابط کے برخلاف ہم یہاں دیکھتے ہیں کہ وہ عورت جو ان دونوں کرداروں کی تن پروری کے لیے ایک نعمت خداوندی اور معاشی مسائل کو آسان بنانے کا ذریعہ بن کر نمودار ہوتی ہے۔ اس عورت کے ساتھ جب شوہر اور خسر کا برتاؤ اور انسانی واخلاقی رشتوں کی شکست کے مظاہر سامنے آتے ہیں تو اخلاقیات کے سارے اصول ہمیں پاش پاش ہوتے نظر آتے ہیں۔

"کفن میں کہانی کو اس کی تمام جزئیات کے ساتھ پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ ایک طرف کردار جہاں اپنے عمل اور گفتار سے اپنی شخصیت سے متعارف کراتے ہیں۔ تو دوسری طرف پریم چند ہمیں ایسے سماج سے متعارف کراتے ہیں۔ جس میں گھیسو اور مادھو جیسے لوگ اپنی مذموم عادتوں کے ساتھ مطمئن ہیں۔ اسی وقت ہم کسی حد تک ان کے غیر انسانی رویوں کا سامنا کرنے کے لیے خود کو آمادہ کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ جس سے کہانی میں ہمارا سابقہ ہوتا ہے۔ گھیسو کا ایک دن کام کرنا اور تین دن آرام کرنا۔ مادھو کا جتنی دیر محنت کرنا اتنی چلم پینے میں وقت ضائع کرنا قرض سے لدے ہونے کے باوجود اطمینان سے رہنا۔ اور لوگوں کی گالیاں کھا کر بھی خوش رہنا۔ یہ سب ایسی باتیں ہیں جو راوی ہمیں بتاتا ہے۔ اور ان کی نفسیات کو سمجھتے ہوئے ان دونوں کرداروں سے کسی بھی طرح کی بے حسی کے مظاہرے کی توقع بجا طور پر کی جا سکتی ہے۔ اگر دونوں کردار اس طرح کے تعارف کے بغیر اپنی حرکات و سکنات کے ساتھ سامنے آتے تو شاید یہ کہانی ہماری نظر میں ایک غیر فطری

اور نا قابل قبول کہانی بن کر رہ جاتی۔ ان دو کرداروں کی بے حسی کے مظاہر اور اعصاب میں اختلال پیدا کرنے والے مکالمات کے بعد صورت حال کی شدت کو اعتدال پر لانے کے لیے پریم چند نے دو طریقے اختیار کیے ہیں۔ ایک تو گھیسو جیسے بے ضمیر آدمی کے ایسے کسی عمل یا رویے کی منطقی اسباب بتلا کر اس کے غیر انسانی اور مذموم رویوں کی شدت کو کم کرتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ وہ کہانی بیان کرتے ہوئے واقعات اور صورت حال کی شدت کو گھناونے پن سے بچانے کے لیے کہیں معاشرے کی جزئیات کا سہارا لیتے ہیں۔ اور کہیں ٹھاکر کی برات کے ساتھ گھیسو کی خوشگوار یادوں کا حوالہ دیتے ہیں۔ اگر پریم چند تھوڑے تھوڑے وقفے سے اس طرح کے جملہ ہائے معترضہ کا اہتمام نہ کرتے تو کہانی دو اعتبار سے کمزور ہو سکتی تھی۔ پہلی چیز تو یہ کہ بظاہر غیر ضروری نظر آنے والا ٹھاکر کی برات اور دعوت کا واقعہ کرداروں کے گھناونے رویوں کے درمیان ہمیں ایک کھلی فضا میں سانس لینے کا مواقع فراہم کرتا ہے۔ اگر راوی ایسا نہ کرتا تو ممکن تھا قاری کا ردعمل افراتفری کا شکار ہوتا۔ کہانی روکھے پن اور اکتاہٹ کا بھی شکار ہوتی۔ دوسرے یہ کہ ضروری وقفوں کے بعد سماجی صورت حال کی عکاس اور گاؤں کے دوسرے لوگوں کی زندگی کے سیاق وسباق کے طور پر اس معاشرے کی تصویر کشی جس میں وہ زندگی گزارتے ہیں۔ ہمارے لیے ان کرداروں کی حرکات وسکنات کے مکمل تناظر کو سامنے لاتی ہے۔ اور یہ تناظر ان کرداروں سے سرزد ہونے والے اعمال کو بے معنی اور غیر فطری ہونے سے بچاتا ہے۔

پریم چند ایک بلند پایہ افسانہ نگار ہیں۔ وہ اپنے تخلیقی تجربے کو قاری تک پہنچانے کی بے پناہ استعداد رکھتے ہیں۔ انھیں اس بات کا بھی احساس ہے کہ فوری ردعمل اور شدت احساس کا تسلسل قاری میں بے زاری اور اکتاہٹ کے احساس کو بھی جنم دے سکتا ہے۔ اس لیے وہ کہانی کو بھرپور انداز میں دلچسپ بنانے کے لیے کہانی میں توزان اور اعتدال برقرار رکھنے کے فن سے بھی واقف ہیں۔ پریم چند نے اس افسانے میں سریت Mystery کو بھی ہاتھ سے نہیں جانے دیا۔ کہانی کے آغاز سے لے کر آخر تک قاری کے اندر تجسس کی کیفیت بھی پیدا کی گئی ہے۔ سیریت اور تجسئیس کے ملے جلے عناصر کے علاوہ طنز کا عنصر بھی اس کہانی کو گہرا اور بھرپور بناتا ہے۔ پورا افسانہ اس کی ایک اچھی مثال ہے۔ یہ طنز کہیں راوی کے بیانات میں ہے۔ اور کہیں مکالمات میں۔ اس طنز کا رخ کبھی ساہوکاروں اور دولت مند

لوگوں کی طرف ہوتا ہے۔ تو کبھی اس کا نشانہ ہمارا معاشرتی نظام ہے۔ جس میں طبقات کی تقسیم، ذات پات اور معاشی بنیادوں پر کی گئی ہے۔ یوں تو پورا افسانہ ہی سماج پر ایک بھرپور طنز ہے۔ افسانے کے مختلف حصوں میں طنز کی زیریں لہریں موجود ہیں۔ چند نمونے ملاحظہ کیجیے:۔

''جس سماج میں رات دن کام کرنے والوں کی حالت ان کی حالت سے کچھ بہت اچھی نہ تھی۔ اور کسانوں کے مقابلے میں وہ لوگ جو کسانوں کی کمزوریوں سے فائدہ اٹھانا جانتے تھے۔ کہیں زیادہ فارغ البال تھے۔ وہاں اس قسم کی ذہنیت کا پیدا ہو جانا کوئی تعجب کی بات نہ تھی۔ ہم تو کہیں گے گھیسو کسانوں کے مقابلے میں زیادہ باریک بین تھا۔ جو کسانوں کی تہی دماغ جمعیت میں شامل ہونے کے بدلے شاطروں کی فتنہ پرواز جماعت میں شامل ہو گیا تھا''

''ہاں بیٹا بیکنٹھ میں جائے گی۔ کسی کو دبایا نہیں۔ کسی کو ستایا نہیں۔ مرتے وقت ہماری زندگی کی سب سے بڑی لالسا پوری کر گئی۔ وہ نہ بیکنٹھ میں جائے گی تو کیا یہ موٹے موٹے لوگ جائیں گے۔ جو گریبوں کو دونوں ہاتھ سے لوٹتے ہیں اور اپنے پاپ کو دھونے کے لیے گنگا نہاتے ہیں۔ اور مندر میں جل چڑھاتے ہیں۔''

کفن کا تجزیہ کرتے ہوئے ہم بیک وقت کئی حقیقتوں کا سامنا کرتے ہیں۔ ہم اپنے معاشرے کے نقائص سے واقف ہوتے ہیں۔ جس میں گھیسو اور مادھو جیسے لوگ موجود ہیں۔ جو اپنی ذلیل ترین حرکات وسکنات کے باوجود اپنے ہر عمل کا جواز بھی پیش کرتے ہیں۔ اور ہم کہانی کار کے مقصد سے کہانی کے وسیلے سے پوری طرح واقف ہو جاتے ہیں۔

کفن ایک شاہکار افسانہ صرف اس لیے نہیں کہ اس میں ایک نفسیاتی کہانی پیش کی گئی ہے۔ نہ صرف معاشرے کی تصویر کشی یا غیر انسانی سطح پر زندگی گزارنے والے چند کردار اس افسانے کو بڑا بناتے ہیں۔ بلکہ افسانے کو شاہکار بنانے والی اہم بات کہانی کی وہ اکائی ہے۔ جس میں سب عناصر تکنیک، اسلوب، منظر نامے، بیانیہ انداز کردار سب اس طرح حل ہو گئے ہیں کہ ان میں سے کسی عنصر کو الگ کر کے کہانی کو ایک عضویائی کل کی شکل میں دیکھا ہی نہیں جا سکتا۔ پلاٹ میں بالعموم منطقیت کا خیال رکھا گیا ہے۔ مکالمات کے دوران بیانات یا تو مختلف واقعات میں ربط پیدا کرنے کا فریضہ انجام دیتے ہیں۔ یا پھر کسی مخصوص

صورت حال پر ایسا تبصرہ کرتے ہیں۔ جس سے صورت حال زیادہ واضح شکل اختیار کر لیتی ہے۔

ہر چند کہ افسانے کی کوئی لگی بندھی تکنیک نہیں۔ مگر یہ افسانہ نئے افسانے کے فنی تقاضوں اور وجودیت کے فلسفے کے بھی قریب نظر آتا ہے۔ اس میں آج کے انسان کی بے حسی خود غرضی، سفاکی اور بے رحمی کا نقشہ پیش کیا ہے۔ گھیسو اور مادھو کی نفسیات میں آج کے انسان کی جھلک نظر آتی ہے۔ آخری صفحات میں جہاں گھیسو اور مادھو ایک شراب خانے میں شراب پیتے ہوئے سماجی نظام اور اخلاقی اقدار پر تبصرہ کرتے ہیں۔ وہاں وہ اپنے اعمال کے ساتھ عذاب وثواب اور دنیا کے ساتھ آخرت کا ذکر بھی کرتے ہیں۔ وہاں پورے افسانے کی روح سمٹ کر آ گئی ہے۔ یہاں مکالمات نہ صرف ان دو کرداروں کی اصلیت کو بے نقاب کرتے ہیں۔ بلکہ نشے کے عالم میں ان کی زبان سے نکلے ہوئے الفاظ اس سماج کے چہرے سے بھی نقاب اٹھا دیتے ہیں۔ جس میں گھیسو اور مادھو جیسے لوگوں کا استحصال ہوتا ہے۔ اس استحصال کے نتیجے میں ان کرداروں کی پیش کش سے جو بات بہت نمایاں طور پر سامنے آتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ یہ کردار ماورائے ذات سے صرف نظر کر کے اپنے وجود کی ساری اقدار کا پیمانہ قرار دیتے ہیں۔ یہ انداز پریم چند کو وجودیت پسند فلسفیوں کے قریب کر دیتا ہے۔ دونوں کردار کفن کے پیسوں سے شراب پینے کے بعد مرنے والی کو آشیرباد دیتے ہیں۔ ان کے خیال میں انھیں خوش کرنے والی کی آتما بیکنٹھ میں جائے گی۔ آخری حصے میں افسانہ نگار کرداروں کی گفتگو سے اس حقیقت سے بھی باخبر کرتا ہے کہ نشے کے عالم میں دونوں سچی باتیں کرتے ہیں۔ آخری مکالمات میں نشے کی انتہا پر پہنچ کر مادھو اور گھیسو کی گفتگو معاشرے کے تلخ حقائق سے بھی پردہ اٹھاتی ہے۔ اور یہ بظاہر عام سے انسان تخلیلی صورت حال سے..... منسلک ہو کر اپنے ظاہری اعمال یا باطنی وقوعات کی بنا پر غیر معمولی اور انوکھے بن گئے ہیں۔

آخر میں خود رفتگی کے عالم میں بچی ہوئی پوریاں بھکاری کو دیتے ہوئے پہلی بار کسی کو کچھ دینے کی لذت سے آشنا ہونا۔ اس سے ان کی دبی ہوئی خواہشات کا وہ روپ سامنے آتا ہے۔ جس کے اظہار کا انھیں پوری زندگی میں ایک بار بھی موقعہ نہ مل سکا تھا۔ دبی ہوئی خواہشات اور نفسیات کی گہریوں کو اس انداز میں کھولنے کے ہنر نے کفن میں بعض ایسی

خوبیاں پیدا کردی ہیں۔ جو اس افسانے کو روایتی انداز کے افسانے سے بلند کرتی ہیں۔ اور نئے افسانے کے قریب۔

اس افسانے میں پریم چند کا فن عصریت سے ماورا ہو کر آفاقیت کے امکانات پیدا کرتا ہے۔ یہ افسانہ ان کی فن کارانہ قوت کا مظہر ہے۔ انھوں نے اس میں کرداروں کے اندرون میں اتر کر لاشعوری اور نفسیاتی واردات کا احاطہ کیا ہے۔ بیانیہ کے ساتھ ساتھ تیز رفتار ڈرامائی واقعات کی مدد سے کرداروں کی باطنی کیفیات کو بروکار لایا ہے۔ یہ واقعات حقیقت کا التباس پیدا کرتے ہیں۔ اور افسانے کو کلی حیثیت سے ایک زندہ وحدت میں تبدیل کرتے ہیں۔

علی عباس حسینی

# میلہ گھومنی

کانوں کی سنی نہیں کہتا آنکھوں دیکھی کہتا ہوں۔ کسی بدیسی واقعے کا بیان نہیں، اپنے ہی دیس کی داستان ہے۔ گاؤں گھر کی بات ہے۔ جھوٹ سچ کا الزام جس کے سر پر جی چاہے رکھیے۔ مجھے کہانی کہنا ہے اور آپ کو سننا۔

دو بھائی تھے چنو اور منو نام، کہلاتے تھے پٹھان۔ مگر ننہال جولا ہے ٹولی میں تھا۔ اور دادا یہاں سیدواڑے میں۔ ماں، پرجا کی طرح میر صاحب کے ہاں کام کرنے آئی تھی — ان کے چھوٹے بھائی نے کچھ اور بھی کام لیے۔ اور نتیجے میں ہاتھ آئے چنو اور منو۔ وہ تو یادگاریں چھوڑ کر جنت کو سدھارے اور خمیازہ بھگتا بڑے میر صاحب نے۔ انھوں نے بی جولاہن کو ایک کچا مکان عطا کیا اور چنو منو کی پرورش کے لیے کچھ روپے دیے۔ وہ دونوں پلے بڑھے۔ اچھے ہاتھ پاؤں نکالے۔ چنو ذرا سنجیدہ تھا۔ ہوش سنبھالتے ہی میر صاحب کے کارندوں میں ملازم ہوا اور ہم سن میر صاحبان کا مصاحب بنا۔ منو لا اُبالی تھا۔ امیروں کے ساتھ اکھاڑوں میں کشتی لڑا اور نام کے لیے کھیتی باڑی کرنے لگا۔

لیکن دونوں جوان ہوتے ہی اعصاب کا شکار ہوئے۔ خون کی گرمیاں وراثت اور ماحول سے ملی تھیں۔ دونوں جنسیات کے میدان میں بڑے بڑے معرکے سر کرنے لگے۔ شدہ شدہ میر صاحب کے کانوں تک ان کے کارناموں کی داستانیں پہنچیں۔ انھوں نے چنو کو اسی طرح کی ایک لڑکی سے بیاہ کر کے باندھ دیا۔ مگر منو منہ چھٹے سانڈ کی طرح مختلف

کھیت چرتا رہا۔ اس کی ہنگامہ آرائیوں کا غلغلہ دور تک پہنچا۔ بالآخر میر صاحب کے پاس اہیر ٹولی، چمار ٹولی، جولاہے ٹولی ہر سمت اور ہر محلے سے فریاد کی صدائیں پہنچنے لگیں۔ انھوں نے عاجز آ کر ایک دن اس کی ماں کو بلوا بھیجا۔ وہ جب گھونگھٹ لگائے، لجاتی، سہمتی ان کی بیوی کے پلنگ کے پاس زمین پر آ کر بیٹھی تو میر صاحب نے منّو کی شکایت کی اور کہا۔

"اس لونڈے کو روکو ورنہ ہاتھ پاؤں ٹوٹیں گے۔"

اس نے آہستہ سے کہا۔ "تو میں کیا کر سکتی ہوں۔ آپ ہی چنو کی طرح اسے کسی ناند سے لگا دیجئے۔"

میر صاحب بڑی سوچ میں پڑ گئے۔ یہ نئی قوم کا قلمی پودا کسی مناسب ہی تھالے میں لگایا جا سکتا ہے۔ ہر زمین تو اس کو قبول نہیں کر سکتی اور وہاں اس کے کارناموں کی شہرت نے ہر جگہ شوریت پیدا کر دی تھی۔ وہ زنان خانے سے سوچتے ہوئے باہر چلے آئے اور برابر سوچتے ہی رہے۔

اتفاق سے انھیں دنوں دوری کے میلے سے واپس ہونے والوں کے ساتھ ایک نا معلوم قبیلے کی عورت گاؤں میں آئی اور ایک دن میر صاحب کے ہاں نوکری کی تلاش کے بہانے پہنچی۔ سیدانی بی نے شکل و صورت دیکھتے ہی سمجھ لیا کہ وہ ان کے گھر میں ملازمہ کی حیثیت سے رہنے والی عورت نہیں۔ پوچھنے گچھنے سے یہ بھی معلوم کر لیا کہ وہ گاؤں کے درزی کے ساتھ میلے سے آئی ہے اور اس کے ہاں ٹکی بھی ہے۔ سیدانی بی اس درزی کی حرکات سن چکی تھیں۔ جب سے اس کی درزن سدھاری تھی۔ اس نے میلوں سے نئی نئی عورتوں کا لانا اور گاؤں کی نسوانی آبادی میں اضافہ کرنا اپنا وطیرہ بنا لیا تھا۔ پھر بھی سیدانی بی کے رئیسانہ مزاج نے صاف صاف انکار کی اجازت نہ دی۔ انھوں نے کہا ـــ

"اچھا گھر میں رہو اور کام کرو۔ دو چار دن میں تمہارے لیے کوئی بندوبست کروں گی۔"

ادھر مردانے میں میر صاحب کو ان کے ہم جیسوں نے نو وارد کی خبر دی۔ ایک صاحب جو ذرا ظریف بھی تھے اس کی تاریخ یوں بیان کی:۔

"راویان صادق کا قول ہے کہ اصل اس کی بنجارن ہے۔ وہ بنجارن سے ٹھکرائن بنی، ٹھکرائن سے پٹھانی، پٹھانی سے درزن اور اب درزن سے سیدانی بننے کے ارادے رکھتی

ہے۔''

ایک صاحب نے پوچھا۔ ''اور اس کے بعد''؟

وہ دونوں شانے اٹھا کر اور دونوں ہاتھ پھیلا کر بولے۔ خدا ہی جانے! شاید اس کے بعد فرشتوں سے آنکھ لڑائے گی۔''

میر صاحب جب گھر آئے تو بیوی نے ان محترمہ کے آنے کی خبر دی۔ بہت جز بز ہوئے۔ اس سیرت کی عورت اور شرفاء کے گھر میں وہ نیک قدم خود بھی کسی کام کے سلسلے میں سامنے آئیں۔ میر صاحب بل کھانے لگے۔ نوکری کرنے آئی تھی۔ اگر انکار کرتے ہیں اور گھر سے نکال دیتے ہیں تو اسے معصیت کی طرف دھکیل دیتے ہیں۔ پیٹ کے لیے انسان کیا کچھ نہیں کرتے ہیں۔ اگر اپنے ہاں بار دیتے ہیں تو گھر میں ماشاء اللہ کئی چھوٹے میر صاحبان ہیں۔ کہیں چنو منو کی نسل اور نہ بڑھے، ان ناموں کی یاد سے ذہن میں ایک خیال پیدا ہوا اور وہ مسکرا کر بیوی سے سرگوشی کرنے لگے۔ پھر منّو کی ماں کو بلوا کر انھوں نے اسے نادر شاہی حکم دے دیا کہ ''ہم نے منّو کی نسبت طے کر دی۔ اس سے کہہ دو، کل اس کا عقد ہوگا۔''

بے چاری جولاہن کو چوں و چرا کی مجال نہ تھی۔ ''وہ بہت اچھا'' کہہ کر ہونے والی بہو پر ایک نظر ڈالنے چلی گئی۔ وہ بھی رشتے سے بالکل بے خبر تھی۔ اس لیے بہت کھل کر باتیں ہوئیں۔ جولاہن اس کے طور طریقے سے زیادہ مطمئن تو نہ ہوئی لیکن جانتی تھی کہ میر صاحب کی خوشنودی اسی میں ہے۔ اختلاف کا یارا نہیں۔ رہنے کا ٹھکانا انھیں کا دیا ہوا ہے۔ چنو کی نوکری انھیں کی عطا کردہ ہے اور منّو کی جوت میں کھیت بھی انھیں کے ہیں۔ پھر لالچ بھی تھا اپنی خوشی سے شادی کریں گے تو سارا خرچ بھی خود ہی اٹھائیں گے۔ غرض وہ گھر آئی اور رات کو اس نے منو کو میر صاحب کا فیصلہ سنا دیا۔ وہ اسے درزی ہی کے گھر بھاوج کی حیثیت سے دیکھ کر پسند کر چکا تھا۔ جلدی سے راضی ہو گیا۔

دوسرے دن مولوی صاحب بلائے گئے۔ منّو کو نئی دھوتی، نیا کرتا میر صاحب نے پہنوایا۔ دلہن کو شاہانہ جوڑا اور چند چاندی کے زیورات ان کی بیوی نے پہنائے اور عقد ہو گیا۔ پھر میر صاحب اور ان کی بیوی نے رونمائی کے نام سے دس روپے منّو کی ماں کو دیئے اور ان کے ہاں رخصت کر دیا۔

دن بیتتے گئے۔ مہینے ہوئے پھر سال ہونے کو آیا۔ مگر منّو اور ان کی دلہن کی کوئی شکایت سننے میں نہ آئی۔ میر صاحب کو اطمینان سا ہو چلا کہ نسخہ کارگر ہوا اور اعصاب کے دو بیمار ایک ہی چٹکلے میں اچھے ہو گئے۔

اچانک ایک دن بی جولاہن روتی بسورتی پہنچیں۔ معلوم ہوا منّو نے مارا ہے۔ پوچھ گچھ یہ کھلا کہ چھ مہینے سے اسے نشے کا شوق اور جس طرح نشہ وہ بیوی پر اتارتا ہے اسی طرح غصہ ماں پر۔ کل رات میں تو اس نے صرف مارا ہی نہیں بلکہ اسے کوٹھری میں بے آب و دانہ بند رکھا۔ اب چھوٹی ہے تو فریاد لے کر آئی ہے۔ میر صاحب کے اس سوال پر کے پہلے ہی کیوں نہ بتایا کہ فوری تدارک سے شاید بُری عادت نہ پڑنے پاتی۔ جولاہن سوائے ''مامتا'' کے اور کیا جواب دے سکتی تھی۔ انھوں نے حکم دیا۔ ''آج سے یہیں رہو۔'' گھر جانے کی ضرورت نہیں۔''

مگر میر صاحب کو منّو کی فکر ہو گئی۔ خون گندی نالی میں بہہ کر نہ تو بدل جاتا ہے اور نہ پھٹ کر سفید ہو جاتا ہے۔ اس لیے اسے بلا بھیجا اور حد سے زیادہ خفا ہوئے اور یہاں تک کہہ دیا کہ ''اگر پھر سنا کہ تو نے تاڑی پی ہے تو درخت سے بندھوا کر اتنا پٹواؤں گا کہ چمڑا ادھڑ جائے گا۔'' ساتھ ہی پاسی کے پاس کارندہ بھیج کر کہلا بھیجا کہ ''اب اگر منّو کو ایک قطرہ بھی پینے کو ملا تو تاڑی خانہ پھنکوا دوں گا۔'' غرض کہ منّو کی پورے طور پر بندش کر دی گئی — اور تاڑی بند ہو گئی۔ نشے کا انجکشن ممنوع قرار دے دیا گیا —

مگر جونک اپنا کام کرتی رہی اور تاڑی بند ہونے کے چھ ماہ بعد وہ آنکھیں مانگنے لگا۔ بالکل زرد سوکھا آم بن گیا۔ اور کھانسی بخار کا شکار ہوا۔ جب میر صاحب کو خبر ملی کہ عیادت کے بہانے یاروں کی نشستیں ہونے لگی ہیں — اور منّو کی بہو نے نینوں کے بان چلانا شروع کر دیے ہیں تو انھوں نے بی جولاہن کو کچھ روپے دے کر گھر بھیجا اور بیٹے کے علاج اور بہو کی نگرانی کی تاکید کی۔

لیکن یہ نگرانی وہاں اسی طرح ناگوار گزری جس طرح چوروں کو پولیس کی نگرانی کھٹکتی ہے۔ دو چار ہی دن انگیز کرنے کے بعد زبان کی چھری تیز ہونے لگی۔ ساس بھلا کس سے کم تھیں۔ انھوں نے کلّہ بہ کلّہ جواب دینا شروع کر دیا۔ ایک دن تو ہاتھا پائی تک کی نوبت پہنچی۔ جوانی اور بڑھاپے کا کیا مقابلہ تھا۔ بہو ساس کے سینے پر سوار ہو گئی۔ منّو جھپٹ کر

کے چہرے کی شکنوں میں روشنی کی کرنیں پھوٹ نکلیں اور وہ مسکرا دیں۔ جیسے آج انھیں اطمینان ہوگیا کہ ان کی کبریٰ کا سوا جوڑا بن کر تیار ہوگیا ہو اور کوئی دم میں شہنائیاں بج اٹھیں گی۔

# تجزیہ

چوتھی کا جوڑا عصمت چغتائی کے فن کا ایسا شاہکار نمونہ ہے۔ جو فن کی کلی صورت میں ڈھل گیا ہے۔ اور جس کا دیرپا تاثر قاری کو پوری طرح اپنی گرفت میں لے لیتا ہے۔ یہاں مقصدیت یا ترسیل کے بجائے ایک خود مختاریت کا عمل نمایاں ہے۔ یہاں عصمت کے دیگر افسانوں کی مانند تلخی کے بجائے دردمندی کا احساس پیدا ہوتا ہے۔ اس احساس اور فنی اعتدال نے اس افسانے کو تخلیقیت کا اعلیٰ نمونہ بنا دیا ہے۔

اس کہانی میں عصمت نے اپنے معاشرے میں ابھرنے والے اہم مسئلے پر قلم اٹھایا ہے۔ ۱۹۴۷ء کے بعد مسلمانوں کے متوسط طبقے اور خصوصاً نچلے طبقے میں جس مسئلے نے بڑی شدومد اور سنگینی کے ساتھ ہمارے ضمیر کو جھنجوڑا تھا۔ وہ لڑکیوں کی شادی کا مسئلہ تھا۔ غریب گھرانوں کی معمولی شکل وصورت کی لڑکیوں کے اعلیٰ تعلیم یافتہ نہ ہونے کے سبب اور عفریت کی طرح منہ پھیلائے غربت کے پیش نظر یہ مسئلہ ہی نہیں بلکہ ان کی زندگی کا بہت بڑا المیہ بن جاتا ہے۔ عصمت نے اس مسئلے کو اپنی تخلیقی قوت سے اسے پرتاثیر بنا کر پیش کیا ہے۔

عصمت کے فن کا ایک جزو خاص یہ ہے کہ ان کے کردار خواہ اپنے ذہنی تناؤ کے کسی بھی موڑ پر کیوں نہ ہوں وہ کسی جمود کے شکار نظر نہیں آتے۔ اور ان کی کہانیوں میں زبان کے چٹخارے کے علاوہ ہم ایک دل و دماغ کو متزلزل کر دینے والی بصیرت سے بھی روشناس

ہوتے ہیں۔ عام طور سے عصمت کی کہانیوں کا محور متوسط طبقہ ہوتا ہے۔ یہ وہ ماحول ہوتا ہے جس کی حقیقت، رمزیت اور نفسیات سے وہ پورے طور پر واقف ہیں۔ وہ اس طبقے کی صعوبتوں، کراہوں اور نفسیاتی آلودگیوں کو اپنا موضوع بناتی ہیں۔ چوتھی کا جوڑا بھی اس ضمن کی ایک کہانی ہے۔

یہ کہانی ایک نچلے متوسط طبقے کے خاندان سے تعلق رکھتی ہے۔ جہاں افلاس اور ناداری کا دور دورہ ہے۔ جہاں ایک ماں جو کپڑے سینے میں ماہر ہے۔ اور اپنے اس ہنر کے باعث محلے بھر میں مشہور ہے۔ محلے کی ساری خواتین ان سے کپڑا اکٹواتی ہیں۔ اور وہ اپنی مہارت اور سمجھ بوجھ سے کام لے کر کپڑے کی کان وغیرہ نکال کر اس انداز سے بیونت دیتی ہیں کہ سب عورتیں حیران ہو جاتی ہیں۔ کبریٰ کی ماں روزانہ اپنی بیٹی کے جہیز کے لیے کپڑوں کے ٹکڑوں کو پھیلا کر بیٹھتی ہے۔ اور جب کہیں سے بات پکی ہونے کی امید ہوتی ہے تو نئی آرزوں اور تمناؤں کے ساتھ چوتھی کا جوڑا سینے میں مصروف ہو جاتی ہے۔ لیکن بات پکی نہ ہونے کے سبب اسے چالے کا جوڑا کہہ کر سنبھال دیا جاتا ہے۔ کبریٰ کے والد جو انتہائی دبلے پتلے اور دق کے مریض ہیں۔ جو مشکل سے گھر کے گزر بسر کا انتظام کر پاتے ہیں۔ اور خود مناسب غذا اور علاج فراہم نہ ہو سکنے کے باعث اچانک انتقال کر جاتے ہیں اور ان کے مرنے کے بعد گھر کی حالت اور بھی خستہ ہو جاتی ہے۔ جسے عصمت چغتائی نے صرف دو جملوں میں بیان کیا ہے۔ یعنی حمیدہ چھوٹی بہن نے میٹھی روٹی کے لیے ضد کرنا چھوڑ دی۔ اور کبریٰ کے پیغام نہ جانے کدھر راستہ بھول گئے۔ مگر کبریٰ کی ماں پھر بھی اپنی بیٹی کی شادی کی امید لگائے بیٹھی ہے۔ اچانک ایک روز کبریٰ کا ماموں زاد بھائی راحت پولیس کی ٹریننگ کے سلسلے میں ان کے گھر آ کر ٹھہرتا ہے۔ تو ان کی امیدوں کے چراغ ایک بار پھر جل اٹھتے ہیں۔ اور وہ ساری امیدیں اس لڑکے پر لگا لیتی ہے۔ اپنی منہ بولی بہن کو بلا کر اسے قابو میں کرنے کے بارے میں سوچتی ہے۔ اس کی خوب خاطر تواضع میں جو تھوڑا بہت زیور تھا وہ بھی بک جاتا ہے۔ لیکن راحت کسی طرح رام نہیں ہوتا۔ بلکہ خاموشی سے اپنی خاطر کرواتا رہتا ہے۔ ایک دن کبریٰ کی ماں اور اس کی منہ بولی بہن کے درمیان حکیمانہ انداز میں کُھسر پُھسر ہوتی ہے۔ اور منہ بولی بہن یہ مشورہ دیتی ہے کہ چھوٹی بہن حمیدہ کو اسے رام کرنے پر لگایا جائے۔ جیسا کہ اس زمانے میں دستور تھا۔ لڑکے کو چھیڑ چھاڑ اور

شرارتوں سے شادی کے لیے تیار کیا جاتا تھا۔لیکن اس طرح راحت کی ہوس پرست نگاہیں کبریٰ کے بجائے حمیدہ میں دلچسپی لینے لگتی ہیں۔ اور وہ موقع پا کر اسے تنگ بھی کرنے لگتا ہے۔ حمیدہ اس کے رویے پر پیچ و تاب کھاتی ہے۔ وہ اس کے ارادوں سے بے خبر نہیں۔لیکن وہ اپنی بہن کی خاطر زیادہ احتجاج بھی نہیں کرتی۔ جب وہ ماں سے راحت کی دست درازیوں پر اور چوڑیاں ٹوٹ جانے پر شکایت کرتی ہے۔تو ماں اسے سالی بہنوئی کا مذاق قرار دے کر ٹال دیتی ہے۔ بلکہ ماں کی منہ بولی بہن اسے سمجھاتی ہے کہ انھوں نے اسی طرح دولڑ کے شادی کے لیے تیار کیے ہیں۔ مگر راحت میاں کسی طرح شادی کے لیے تیار نہیں ہوئے اور نہ ہی ان کے گھر والوں کی جانب سے کوئی پیغام آتا ہے۔ آخر تھک ہار کر ماں مشکل کشا کی نیاز کر ڈالتی ہے۔ اور نیاز کا ملیدہ کبریٰ حمیدہ کو راحت کو کھلانے کے لیے دیتی ہے۔ تا کہ وہ کسی طرح شادی کے لیے تیار ہو جائے۔ حمیدہ راحت کے پاس جانا نہیں چاہتی کیونکہ اسے معلوم ہے کہ راحت اچھا آدمی نہیں ہے۔ لیکن چوں کہ بہن کی زندگی کا مسئلہ ہے۔ وہ بہن کی خاطر راحت کے پاس ملیدہ لے کر جاتی ہے۔ مگر راحت بجائے ملیدہ لینے کے اس کے ساتھ زور زبردستی کرتا ہے۔ آخر وہ تین زندگیوں کو تباہ کر کے دوسری صبح ان کی مہمان نوازی کا شکریہ ادا کرتا ہوا چلا جاتا ہے کیوں کہ اس کی شادی کہیں اور طے ہو چکی ہے۔ ایک زندگی کبریٰ کی تھی جو ختم ہوئی دوسری زندگی حمیدہ کی جو قدموں تلے روند دی گئی۔ اور ماں کی زندگی -- جو بیٹی کے شادی کے ارمان میں اسے اپنے ہاتھوں سے کفن پہناتی ہے۔ چوتھی کا جوڑا کبریٰ کے نصیب میں نہ تھا۔لیکن کفن بغیر جدو جہد کیے مل گیا کبریٰ کی بد قسمت ماں اپنی آنکھوں کے سامنے ہاتھوں سے بیونتے ہوئے جہیز کے جوڑوں کے بجائے موت کا لباس پہنا کر رخصت کرتی ہے۔

عصمت کہانی کے ہر موڑ پر ایک خوبصورت حوالہ چھوڑ جاتی ہیں کہ اگر ہم ان پر غور کریں تو وہ ٹوٹی ہوئی چوڑیوں کی طرح دل میں اتر جاتے ہیں۔ مثلاً راحت سے پہلی چند ملاقاتوں میں حمیدہ کی چوڑیاں ٹوٹنے پر احتجاج کرنا۔ اس المناک فیصلہ پر تصدیق کی مہر ہے۔ جو ابھی سنایا جانے والا ہے۔ یہ ایک رمزیہ ہے کہ چوڑیاں حمیدہ کی ٹوٹیں جو کبریٰ کے دل میں اتریں اور ان دونوں کی ماں نے مردہ کبریٰ اور زندہ درگور حمیدہ کا کفن سیا۔ سلائی میں ان کی مہارت انجام کار ان کی اولاد کے کام آئی۔ اور اس طرح ان یتیم بچیوں کے

سر پر موت ہی نے سہی۔ کسی نے ہمدردی کا سرد ہاتھ تو رکھا۔ اس کہانی سے ایک اور حقیقت کا ادراک ہوتا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ عصمت خواہ حالات کتنے ہی پیچیدہ کیوں نہ ہوں۔ وہ گرد و پیش میں سماجی اثرات کو کسی بھی قیمت پر نظر انداز نہیں کرتیں۔ اور ان کی اس فنی مہارت کے باعث چوتھی کا جوڑا ایک ایسی کہانی نظر آتی ہے۔ جس کو عصمت چغتائی نے بڑے موثر پیرائے میں پیش کیا ہے۔ ہر اعتبار سے کہانی اتنی مکمل ہے کہ اس میں کسی قسم کی ترمیم کی گنجائش نہیں۔ عصمت اپنی بات اس انداز ے سے بیان کرتی ہیں کہ آخر میں قاری ایک حزن کی کیفیت میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ کبریٰ کی موت کا واقعہ اس کی روح تک کو جھنجھوڑ دیتا ہے۔ کہیں بھی معمولی سا جھول بھی دکھائی نہیں دیتا۔ عصمت نے اپنے تخلیقی اور فن کارانہ قوت سے اسے تخلیقی حسن کا نمونہ بنا دیا ہے۔ کہانی کئی سطحوں پر سانس لیتی نظر آتی ہے۔ اور کمال یہ ہے کہ اس کہانی کا عمل اور ردعمل ہر سطح پر اتنا ہی جاندار اور موثر ہے کہ اس کی تیز رفتاری کے باعث انسان کو اپنا سانس رکتا محسوس ہوتا ہے۔

یہ ایک المیہ کہانی ہے۔ اس لیے شروع ہی سے سنجیدگی کا لباس اوڑھے ہوئے ہے۔ یہ المیہ بتدریج بڑھتا جاتا ہے۔ اور آخر نقطہ عروج پر جا کر ختم ہو جاتا ہے۔ اور پڑھنے والے پر غم کی شدید کیفیت شدید تر ہو کر ابھرتی ہے۔

عصمت نے کردار نگاری میں اپنی فنکارانہ روایت کو برقرار رکھا ہے۔ ہر کردار اپنی جگہ مناسب اور مکمل ہے۔ یہ کردار ہمارے معاشرے کے جانے پہچانے کردار ہونے کے باوجود اپنے انوکھے پن کا احساس دلاتے ہیں۔ یوں تو ہر کردار اپنی جگہ اہم ہے۔ کبریٰ، حمیدہ، اماں، ابا، راحت منہ بولی بہن افسانے کے یہ سبھی کردار اس کے اہم جز ہیں۔ راحت کا کردار اس لیے ضروری ہے کہ اس کے بغیر کہانی مکمل نہیں ہو سکتی تھی۔ راحت کسی بھی طرح اچھوتا اور انوکھا کردار نہیں۔ بلکہ ایک ایسا کردار ہے جو متوسط طبقے کی بہت سی دہلیزوں سے جڑا نظر آئے گا۔ عام طور پر ایسے لوگ انھیں گھروں میں شب خون مارتے نظر آتے ہیں۔ جو بالکل بے سہارا، نادار اور غربت کی دہلیز پر سسکتے نظر آتے ہیں۔ وہ اس گھر سے حلوہ مانڈا خراج کے طور پر وصول کرتے ہیں۔ جن کے لیے دو وقت سوکھی روٹی بھی ایک جوئے شیر لانے سے کم نہیں۔ ایسے لوگ انسانی گوشت اور دلدوز کراہوں کے سوداگر ہوتے ہیں۔ جو اپنے سفلی پن کی تسکین کے لیے ذلت کی کسی بھی کھائی میں کودنے کے لیے

تیار رہتے ہیں۔ راحت بھی زخموں کا ایک ایسا ہی تاجر ہے۔

ابا کا کردار انتہائی مختصر ہے۔ لیکن کہانی کا ایک اہم جز ہے۔ اس کے بغیر غربت کا تصور ادھورا رہتا۔ شوہر کے نہ ہونے سے کبریٰ کی ماں کی ذمہ داری اور فکر میں بھی اضافہ ہو گیا تھا۔ اگر پڑوسن بندو کی ماں نہ ہوتی تو کبریٰ کی ماں جو زمانے کے داؤ پیچ سے واقف نہ تھی۔ راحت کو رام کرنے کا منصوبہ نہ بنا پاتی۔ پڑوسن جہاندیدہ ہے۔ ایسے ہی حربے استعمال کر کے کئی شادیاں کروا چکی ہے۔ مگر راحت پر اس کا تجربہ ناکام ثابت ہوتا ہے۔ غرض ہر کردار اپنی جگہ بھرپور اور مکمل ہے۔ کبریٰ کا کردار کہانی کا اہم کردار ہے۔ یہ معمولی شکل وصورت کی پردہ دار لڑکی خوابوں کی دنیا میں رہتی ہے۔ جو جوانی کی دہلیز پر قدم رکھتے ہی شادی کا ارمان سجاتی ہے۔ لیکن یہ آرزو کسی جنسی جذبے کی تسکین کے لیے نہیں بلکہ اپنے ماں باپ کا بوجھ ہلکا کرنے کے لیے ہے۔ یہ دبی سہمی لڑکی اپنی ماں کی مجبوریوں اور ذمہ داریوں کو کم کرنا چاہتی ہے۔ اسے اپنا کنوارا پن بوجھ لگنے لگتا ہے۔ یہ احساس کبھی کبھی ایسی شدت اختیار کر لیتا ہے کہ وہ چاہتی ہے زمین پھٹ جائے اور وہ اس میں اپنے کنوارے پن کی لعنت سمیت سما جائے۔ وہ ایک ایسی کلی ہے جس کو غریبی اور بھوک نے کبھی پھول بن کر کھلنے نہیں دیا۔ عصمت اس کردار کے متعلق لکھتی ہیں۔

> ''کبریٰ جوان تھی۔ کون کہتا تھا وہ جوان تھی۔ وہ تو بسم اللہ کے دن سے ہی اپنی جوانی کی آمد کی سناؤنی سن کر ٹھٹھک کر رہ گئی تھی۔ نہ جانے کیسی جوانی آئی تھی۔ نہ تو اس کی آنکھوں میں کرنیں ناچیں نہ اس کے رخساروں پر زلفیں پریشان ہوئیں۔ نہ اس کے سینے پر طوفان اٹھے۔ اور نہ کبھی اس نے ساون بھادوں کی گھٹاؤں سے مچل مچل کر پریتم یا ساجن مانگے۔ وہ جھکی جھکی جوانی جو نہ جانے کب دبے پاؤں اس پر رینگ آئی ویسے ہی چپ چاپ نہ جانے کدھر چل دی''

کبریٰ اپنی ڈھلتی جوانی کے ساتھ گھر کی چار دیواری میں اپنے ارمانوں کا گلا گھونٹ کر جینے کا سلیقہ سیکھ گئی تھی۔ لیکن وہ شادی اس لیے کرنا چاہتی ہے تاکہ اس کی ماں کا بوجھ ہلکا ہو۔ اس کے ناتواں ہاتھ گرہستن کا بوجھ اٹھانے کے لیے تیار ہیں۔ لیکن انھیں کوئی پیار سے تھامنے والا نہیں وہ حد درجہ شرمیلی ہے۔ کبھی راحت کے سامنے نہیں جاتی۔ اپنے رشتے کی

بات پر شرما کر بھاگ جاتی ہے۔ وہ تنگ دستی، غربت اور وقت پر علاج نہ ہونے کے باعث دق کے جان لیوا عارضے میں مبتلا ہو جاتی ہے۔ کبریٰ کے کردار کا مکمل تعارف اس کی چھوٹی بہن حمیدہ کچھ اس طرح کرواتی ہے۔

کیا میری آپا مرد کی بھوکی ہے؟ نہیں وہ بھوک کے احساس سے پہلے ہی سہم چکی ہے۔ مرد کا تصوّر اس کے ذہن میں ایک امنگ بن کر نہیں ابھرا بلکہ روٹی کپڑے کا سوال بن کر ابھرا ہے"

کبریٰ کا ناتواں وجود ایک خواب اور ایک خوش حال زندگی کی امید کے سہارے زندہ تھا مگر جب یہ امید بھی ٹوٹ جاتی ہے تو وہ خاموشی سے خود کو موت کے حوالے کر دیتی ہے۔ اس کے برعکس حمیدہ کا کردار ایک نڈر، بے باک اور منہ پھٹ لڑکی کا کردار ہے۔ جس میں خود عصمت کے اپنے کردار کی جھلک نظر آتی ہے۔ یہ کبریٰ کی طرح خوابوں میں رہنے والی لڑکی نہیں۔ بلکہ عقل مند اور حقیقتوں کا سامنا کرنے والی لڑکی ہے۔ اس کے احساسات زندہ اور توانا ہیں۔ وہ اچھے برے کے متعلق سوچ سکتی ہے۔ اپنی پسند ناپسند کا اظہار کرنا جانتی ہے۔ بچپن میں اسے ابا کی گود میں ان کی کھانسی کے دھکوں سے ہل ہل جانا قطعی پسند نہ تھا۔ خود بھوکے رہ کر راحت کو پراٹھے اور پلاؤ کھلانے پر اسے غصہ آتا ہے۔ وہ راحت کی کمینی خصلت اور غلط ارادوں سے بھی واقف ہے۔ مگر اس کے باوجود وہ راحت کے کمرے میں جاتی ہے۔ کیوں کہ اس کی نظروں میں ہر وقت اپنی بہن کا سیاہ ہوتا ہوا چہرہ اور سفید بال گھومتے رہتے ہیں۔ وہ اپنی بہن کا گھر بسانا چاہتی ہے۔ اس کی خاطر راحت کی ذلیل حرکتیں بھی برداشت کرتی ہے۔ اس کی سوچ اس کے کردار کی بھرپور عکاسی کرتی ہے۔ ملاحظہ ہو۔ راحت کی خصلت اور بہن کی معصومیت اسے کیا سوچنے پر مجبور کرتی ہے۔

"میرا جی چاہا اس کا منہ نوچ لوں، کمینے مٹی کے تورے۔ یہ سوئیٹر ان ہاتھوں نے بنا ہے جو جیتے جاگتے غلام ہیں۔ اس کے ایک ایک پھندے میں کسی نصیبوں جلی کے ارمانوں کی گردنیں پھنسی ہوئی ہیں۔ یہ ان ہاتھوں کا بنا ہوا ہے۔ جو ننھے پنگوڑے جھلانے کے لیے بنائے گئے ہیں۔ ان کے ہاتھ تھام لو گدھے۔ یہ دو پتوار بڑے سے بڑے طوفان کے تھپیڑوں سے تمہاری زندگی کی ناؤ کو بچا کر پار لگا دیں گے۔ یہ ستار کی گت نہ بجا سکیں گے۔ منی پور اور بھارت ناٹیم کے مدرانہ دکھا سکیں گے۔ انہیں پیانو پر رقص کرنا نہیں سکھایا گیا۔

انھیں پھولوں سے کھیلنا نصیب نہیں ہوا۔ مگر یہ ہاتھ تمہارے جسم پر چربی چڑھانے کے لیے صبح سے شام تک سلائی کرتے ہیں۔ صابن اور سوڈے میں ڈبکیاں لگاتے ہیں۔ چولہے کی آنچ سہتے ہیں۔ تمہاری غلاظتیں دھوتے ہیں تاکہ تم اُجلے چٹے بگلا بھگتی کا ڈھونگ رچاتے رہو۔ محنت نے اس میں زخم ڈال دیئے ہیں۔ ان میں کبھی چوڑیاں نہیں کھنکتی ہیں۔ انھیں کبھی کسی نے پیار سے نہیں تھاما''۔

اس طویل اقتباس سے حمیدہ کا کردار واضح انداز میں ابھر کر سامنے آتا ہے۔ اس کی سوچ اس کی ذہنی پختگی اور بہن سے دلی ہمدردی کے رویہ کو واضح کرتی ہے۔ یہاں کبریٰ اور حمیدہ دونوں کرداروں کا موازنہ بھی ہو جاتا ہے۔ دو لڑکیاں ایک ہی گھر اور ماحول میں پل کر جوان ہوتی ہیں۔ ان میں سے ایک قدرے سنجیدہ، بردبار اور باوقار ہے اور دوسری زندگی سے بھرپور، جس کے ہر بُن مو سے زندگی کی حرارت عود کر آتی ہوئی نظر آتی ہے۔ دونوں ساتھ سفر کر رہی ہیں۔ ایک حادثہ ہوتا ہے۔ ان میں سے بردبار اور سنجیدہ موقع واردات پر دم توڑ دیتی ہے۔ اور زندگی سے بھرپور لڑکی ذہنی اپاہج بن کر جینے پر مجبور کی جاتی ہے۔ یہاں حمیدہ کبریٰ سے زیادہ مظلوم ہو جاتی ہے۔

کہانی کئی سطحوں پر سانس لیتی نظر آتی ہے۔ اور کمال یہ ہے کہ اس کہانی کا عمل اور ردعمل ہر سطح پر اتنا ہی جاندار اور موثر ہے کہ اس کی تیز رفتاری کے باعث انسان کو اپنا سانس رکتا محسوس ہوتا ہے۔

افسانے کے اختتام پر فنکار کی صناعی اور فنی مہارت کا کمال نقطۂ عروج پر نظر آتا ہے۔ کہانی جہاں ختم ہوتی ہے وہیں سے ایک نئی کہانی شروع ہوتی ہے۔ اچھی کہانی کی صفت بھی یہی ہے کہ جہاں افسانہ نگار کہانی ختم کرے وہاں ختم نہ ہو بلکہ باطن میں شروع ہو جائے۔ اس افسانے میں بھی ہم یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتے ہیں کہ اس کا انجام کیا ہوا۔ کیونکہ کبریٰ کی موت سے کہانی بظاہر ختم ہو گئی ہے مگر حمیدہ کی زندگی کا المیہ شروع ہو گیا۔ اس کا کیا [illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]

ہے۔

عصمت نے اس افسانے میں طنز کے تیکھے پن سے بھی کام لیا ہے۔ وہ اپنے اسلوب میں چھپی ہوئی تلخی کو بھولے پن کا لباس پہنا کر سامنے لاتی ہیں۔ موجودہ دور میں شادیوں میں ہونے والے سودے بازی پر طنزیہ انداز میں کہتی ہیں۔

"ہاں بھئی جس کے پاس پندرہ تولے سونا ہو اور بڑے صاحب
کے دفتر کی نوکری، اسے لڑکا ملتے کیا دیر لگتی ہے"

عصمت کو زبان پر مکمل قدرت حاصل ہے۔ آتے ہیں غیب سے یہ مضامین خیال میں کے مترادف کسی بھی خوبصورت خیال کو ایک شاہکار بنانے کے لیے جس شے کی سب سے زیادہ ضرورت ہوتی ہے وہ ہوتی ہے ایسی خوبصورت زبان جو موضوع میں اس طرح رچ بس جائے کہ کہانی کا وجود زبان سے باہر نہ ہو۔ اور اگر اس زبان کو موضوع سے الگ کیا جائے تو لگے جیسے ناخن سے گوشت جدا کیا جا رہا ہو۔ یہ طرہ امتیاز عصمت چغتائی کے لیے تقریباً ناگزیر ہے۔ ان کے افسانوں میں برمحل محاوروں ٹکسالی اور نادر تشبیہات ملتی ہیں۔ خاص طور پر متوسط طبقے کے مسلم گھرانوں کی زبان کا نقشہ وہ اپنے افسانوں میں کھینچتی ہیں۔ عصمت ان افسانہ نگاروں میں سے ہیں جس کی ساری طاقت ان کے قلم میں محفوظ رہتی ہے۔ وہ ہر کردار کی عمر رتبے اور ماحول کے لحاظ سے موزوں زبان کا استعمال کرتی ہیں۔ خصوصاً گھریلو عورتوں کی زبان پر تو انھیں پورا عبور حاصل ہے۔ عصمت کی زبان اور اسلوب میں اپنے ملک کا کلچر اور اس کی بو باس سمائی ہوئی ہے۔ اپنے معاشرے کے خالص ماحول کی منظر کشی وہ اس طرح کرتی ہیں کہ کسی دوسری زبان میں ڈھالنا مشکل ہو جاتا ہے۔ ایک اقتباس ملاحظہ ہو:

"سہ دری کے چوکے پر آج پھر صاف ستھری جازم بچھی تھی۔
ٹوٹی پھوٹی کھپریل کی جھریوں میں سے دھوپ کے آڑے ترچھے
قتلے پورے دالان میں بکھرے ہوئے تھے"

یہ جملہ ایک خاص ماحول اور خاص فضا سے روشناس کراتا ہے۔ سہ دری جازم اور چوکا ایک مخصوص تہذیب کی نمائندگی کرتے ہیں۔ ان کے کردار بھی اسی معاشرے کے گھروں میں بولنے والی زبان استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

اے نوج خدا نہ کرے۔ میری لونڈیا آنکھیں لڑائے۔ اس کا آنچل بھی نہیں دیکھا کسی نے...... بی اماں فخر سے کہتیں۔

اے تو پردہ تو ڑوانے کو کون کہے ہے۔ بی آپا کے پکے مہاسوں کو دیکھ کر انھیں بی اماں کی دوراندیشی کی داد دینی پڑی"

اس مخصوص طبقے کی زبان پر عصمت کو پورا عبور حاصل ہے۔ زنانہ محاورے، امثال کنائے انھیں خوب یاد ہیں۔

"لو بوا۔ لو اور سنو تو کیا نگوڑی ماری ٹول کی چولیں پڑیں گی"

یا

"اے بہن تم تو سچ میں بہت بھولی ہو۔ یہ میں کب کہوں ہوں۔ یہ چھوٹی نگوڑی کون سی بقرعید کو کام آئے گی۔

یہ مکالمے عصمت کی طرز ادا کے روشن پہلو ہیں۔ ایسا محسوس ہوتا ہے ایک ننگی بچی کسی لمبی چوڑی شکستہ حویلی کے کونے کھدرے سے نکل آئی ہے۔ اور جسے وہ اپنی فنکارانہ مہارت سے الفاظ کا لباس پہنا رہی ہیں۔

ان کی تشبیہات اور استعارات بھی تخلیقی اور علامتی معنویت کی حامل ہیں مثلاً ابا کتنے دبلے پتلے تھے جیسے محرم کا علم"

یا

کونڈی کے پاس بیٹھی برتن مانجھتی ہوئی کبریٰ کن آنکھوں سے ان لال کپڑوں کو دیکھتی تو ایک سرخ چھپکی سی اس کے زردی مائل مٹیالے رنگ میں لپک اٹھتی۔ روپہلی کٹوریوں کے جال جب پولے پولے ہاتھوں سے کھول کر اپنے زانوؤں پر پھیلاتیں تو ان کا مرجھایا ہوا چہرہ ایک عجیب ارمان بھری روشنی سے جگمگا اٹھتا۔ گہری خندقوں جیسی شکنوں پر کٹوریوں کا عکس ننھی ننھی مشعلوں کی طرح جگمگانے لگتا۔

عصمت کی بے باک قلم سے اکثر اچھوتی تشبیہات نکل پڑتی ہیں۔ ایک اور نمونہ ملاحظہ ہو۔ نائیں نائیں میرے لال دبلی پتلی ماں اسے اپنے گھٹنوں پر لٹا کر یوں بلاتی۔ جیسے دھان ملے چاول سوپ میں پھٹک رہی ہو"

عصمت کی زبان کا کمال یہ بھی ہے کہ وہ بہت سی تفصیلی باتیں ایک معمولی سے فقرے

میں بیان کر جاتی ہیں۔اور کہنے کا انداز اتنا دلکش ہوتا ہے کہ قاری اس کے سحر میں کھو جاتا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

''آپا بی نے ایک بار میری طرف دیکھا۔ ان کی آنکھوں میں التجا تھی لوٹی ہوئی براتوں کا غبار تھا۔اور چوتھی کے پرانے جوڑوں کی مانند اداس''

کبریٰ کی آنکھوں میں کیا تھا۔ اس سوال کا جواب وہ کبریٰ سے دلانے کے بجائے سب کچھ اختصار سے حمیدہ کے منہ سے اس طرح کہلوا دیتی ہیں کہ اس کا درد، اس کی محرومی، اس کی آرزوئیں، اس کی ناکامی غرض سب کچھ نظروں کے سامنے آجاتا ہے۔ بظاہر بات کس قدر سادہ اور مختصر ہے۔ یہی عصمت کے فن کا کمال ہے۔

پریشان حال اور فکر مند ماں کے چہرے کی تصویر کچھ اس طرح اتارتی ہیں۔

''لال ٹول کا عکس ان کے نیلگوں زرد چہرے پر شفق کی طرح پھوٹ رہا تھا۔وہ اداس اداس گہری جھریاں اندھیری گھٹاؤں کی طرح ایک دم اجاگر ہو گئیں''

اس افسانے میں عصمت نے پلاٹ کی بندش کا بھی بہت زیادہ خیال رکھا ہے۔ پلاٹ افسانے کے بنیادی خیالات کے پھیلاؤ کا نام ہے۔ واقعات کی ترتیب و تنظیم میں اصولِ عمل کے لیے وہ بڑی محنت اور جان کاری سے کام لیتی ہیں۔ یہاں پلاٹ میں تسلسل ہے۔ کہیں بھی غیر منطقی انداز نظر نہیں آتا۔ کہانی میں تینوں کرداروں کا المیہ گہرا اور پر اثر انداز میں سامنے لایا گیا ہے۔ کہ قاری تینوں کا درد شدت سے محسوس کرتا ہے۔ کبریٰ شعوری سطح پر مری حمیدہ بغیر کفن اوڑھے اور قبر میں اترے اپنے تحت الشعور کے آنگن میں جاں سے گزری۔ لیکن بی اماں لاشعوری طور پر تل تل مرتی رہیں نامراد شوہر بھی دغا دے گیا۔ دق کے موذی مرض اور غربت دونوں نے مل کر اس کا گلا گھونٹ دیا۔ بی اماں شوہر کے مرنے کے بعد بیوگی کا پہاڑ کاٹنے کے ساتھ ساتھ کبریٰ اور حمیدہ کے سہاگ کا ارمان لیے جیتی ہیں۔ لیکن کتر بیونت میں ان کی مہارت یوں رنگ لائے گی کہ انھیں اپنی جوان بیٹی کا چوتھی کا جوڑا سینے کے بجائے اس کا کفن سینا پڑے گا۔ وہ عورت جس نے ہر خوبصورت سے خوبصورت جوڑا جو کسی بھی دلہن کے لیے سیا ہوگا کیا اس میں اپنی بیٹیوں خصوصیت سے اپنی

کبریٰ کو سجا ہوا نہیں دیکھا ہوگا۔ اس تناظر میں سب سے زیادہ غمزدہ کون ہے۔ کبریٰ جو جاں سے گزر کر ہر غم سے آزاد ہوگئی حمیدہ جسے ابھی پورے طور پر اپنے مکمل زیاں کا احساس بھی نہیں۔ یا پھر بی اماں جو ہر آنے والے ستم کو انتہا مان کر صبر کا ٹھنڈا سانس لیتی ہیں۔ اور کوئی دکھ ان کا آخری دکھ ثابت نہیں ہوتا۔ یہ سوال قاری کے ذہن میں اٹھا کر عصمت اس مشکل مرحلہ سے بھی بالکل اس طرح آسانی سے گزر جاتی ہیں۔ جس طرح مکھن سے گرم چھری۔

اس غیر معمولی کہانی میں عصمت نے ایک معاشرے اور تہذیب کا سارا درد اور اس درد کی ٹیسیں بھر دی ہیں۔ اور اس درد کی ٹیسوں میں جہاں ایک طرف ان ساری تفصیلات سے کام لیا ہے۔ جو کسی ماحول کی مصوّری کا لازمی جز ہیں۔ دوسری طرف بیان میں غزل کی سی لطافت اور رنگینی بھی موجود ہے۔

مجموعی طور پر عصمت کا افسانہ چوتھی کا جوڑا تاثر انگیز اور چونکا دینے والا افسانہ ہے۔ کہانی کے مجموعی تاثر کو ابھارنے کے لیے عصمت کی زبان سونے پر سہاگے کا کام دیتی ہے۔ ان کی زبان کسی بھی آبشار کی پگھلتی ہوئی برف کی جڑوں سے پھوٹنے والی ایک صاف، شفاف سرکش پہاڑی ندی کی طرح نظر آتی ہے۔ جو ہر شے سے ٹکراتی، جھومتی، لہراتی، اٹھلاتی مگر ہر موڑ سے اپنی بقا کی فکر کیے بغیر گزر جاتی ہے۔

قرۃ العین حیدر

# جلاوطن

(۱)

سندر لالہ۔ سجے دلالہ۔ ناچے سری ہری کیرتن میں۔

ناچے سری ہری کیرتن میں۔

ناچے۔

چوکھٹ پر اکڑوں بیٹھی رام رکھی نہایت انہماک سے چاول صاف کر رہی تھی۔ اس کے گانے کی آواز دیر تک نیچے سرخ گمّوں والی سنسان گلی میں گونجا کی۔ پھر ڈاکٹر آفتاب رائے صدر اعلیٰ چبوترے کی طرف سے بڑے پھاٹک کی سمت آتے دکھلائی پڑے۔

"بندگی بھیّن صاحب— "رام رکھی نے گھونگھٹ اور زیادہ طویل کر کے آواز لگائی۔

"بندگی — بندگی— "ڈاکٹر آفتاب رائے نے زینے پر پہنچتے ہوئے بے خیالی سے جواب دیا۔

"راجی کھسی ہو بھیّن صاحب —"رام رکھی نے اخلاقاً دریافت کیا۔

"اور کیا — مجھے کیا ہے جو راضی خوشی نہ ہوں گا۔ یہ سوپ ہٹا بیچ میں ہے۔"انہوں نے جھنجھلا کر کہا:

"بھیّن صاحب ناج پھٹک رہی تھی۔"

"تو ناج پھٹکنے کے لیے تجھے گاڑی بھر راستہ چاہیے۔ چل ہٹا سب چیز —"

ڈاکٹر آفتاب رائے نے دنیا بھر کی ڈگریاں تو لے ڈالی تھیں۔ لیکن حالت یہ تھی کہ زری زری سی بات پر بچوں کی طرح خفا ہو جایا کرتے تھے۔ رام رکھی پر برسے ہوئے وہ اوپر آئے اور مونڈھے پر پیر ٹکا کر انھوں نے اپنی بہن کو آواز دی۔

''جیجی —— جی ای۔ ای —— جی ای ای ——'' (چھورا ہے اب تلک مورا بھیّن —— ہیم کرن پیار سے کہا کرتیں) دالان کے آگے کھلی چھت پر نیم کی ڈالیاں منڈیر پر جھکی پچھوا ہوا میں سرسرا رہی تھیں۔ شام کی گہری کیفیت موسم کی اداسی کے ساتھ ساتھ سارے میں بکھری تھی۔ دن بھر نیچے مہوئے کے باغ میں شہد کی مکھیاں بھنبھنایا کرتیں اور ہر چیز پر غنودگی ایسی چھائی رہتی۔ آم اب پیلے ہو چلے تھے۔ ''ٹھکرائن کی بگیا'' میں صبح سے لے کر رات گئے تک روں روں کرتا رہٹ چلا کرتا۔

''آوت ہیں بھیّن ——'' ہیم کرن نے دالان کا پیتل کے نقش و نگار والا کواڑ کھولتے ہوئے غلے کے گودام میں سے باہر آ کر جواب دیا۔ اور کنجیوں کا گچھا ساری کے پلو میں باندھ کر چھن سے پشت پر پھینکتی ہوئی صحنچی میں آ گئیں۔

''جے رام جی کی بھیّن صاحب —— ؟''

''ہاں۔ ہاں ضرور کھیا بھائی۔'' ڈاکٹر آفتاب رائے مونڈھے پر سے ہٹ کر ٹہلتے ہوئے تلسی کے چبوترے کے پاس آ گئے۔ صحنچی میں رنگ برنگی مورتیاں اور گول پتھر سالگرام سے لے کر بجرنگ بلی مہراج تک سیندور سے لپی پُتی گنگا جل سے نہائی دھوئی قرینے سے بجی تھیں۔ ہیم کرن تھیں تو بڑی پکی رام بھگت لیکن باقی کے سبھی دیوی دیوتاؤں سے سمجھوتہ رکھتی تھیں۔ ابھی سرین رما کانت کھیل کے میدان سے لوٹیں گے۔ آٹھ بجے کھیما کتھک کے توڑے سیکھ کر جمنا مہراج کے ہاں سے واپس آئے گی۔ پھر چوکے میں کھانا پروسا جائے گا۔ (پیتل کے برتن ٹھنڈی چاندنی میں جھلملائیں گے۔ نیچے آنگن میں رام رکھی کوئی کجری شروع کر دے گی) یہاں پر بالآخر امن تھا —— اور سکون۔

اب کھیم نیچے گلیارے میں سے چلتی ہوئی اوپر آ رہی تھی۔ (ٹھکرائن کی بگیا میں سے ابھی اس نے کروندے اور کمرکھیں اور مکوہ توڑ کر جلدی جلدی منہ میں ٹھونسے تھے، ''دھا کر دادھی نا کت نا —— دھا وا کروا —— ارے باپ رے۔'' اس نے منڈیر پر سے اوپر جھانک کر دمیتی سے کہا —— ''ماما آئے ہیں۔ بھاگ جا۔ ورنہ ماما مجھے ماریں گے کہ ہر سمے کھیلتی

ہے۔

کھیم چھت پر آئی۔ لمبے سے ڈھیلے ڈھالے فراک میں ملبوس، جس پر موتیوں سے خوب تتلیاں اور پھول پتے بنے تھے، کھینچ کر بالوں کی مینڈھیاں گوندھے، ہاتھوں میں چھنا چھن چوڑیاں بجاتی کھیم وتی رائے زادہ اپنے اتنے پیارے اور اتنے سندر ماما کو دیکھ کر بے حد خوش ہوئی۔

''نمستے ماما —— ابھی کتاب لاتی ہوں بس ذرا منہ ہاتھ دھو آؤں۔''

''چل چڑیل —— بہانے باز —— سبق سنا پہلے —— '' ڈاکٹر آفتاب رائے نے پیار سے کہا (لیکن یہ کچھ تجربہ انھیں تھا کہ اپنے سے کم عمر لوگوں سے اور کنبہ برادری والوں سے یہ گھر گرہستی اور لاڈ پیار کے مکالمے وہ زیادہ کامیابی سے ادا نہ کر پاتے تھے) ''تجھے تو میں انٹرمیڈیٹ میں بھی حساب دلاؤں گا۔ دیکھتی جا۔'' انہوں نے پھر بزرگ بننے کی سعی کی۔

''ارے باپ رے!! —— '' کھیم نے مصنوعی خوف کا اظہار کیا۔

''اور تو نے چوڑیاں تو بہت خوبصورت خریدی ہیں ری۔''

''جی جی —— ماما —— '' کھیم نے دلی مسرت سے اپنی چوڑیوں کو دیکھا۔

''اور تو ساری پہنا کر۔ کہ فراک ہی پہنے پھرے گی —— باؤلی ہی —— '' انھوں نے اپنی بزرگی کا احساس خود اپنے اوپر طاری کرنا چاہا)

''جی ماما —— '' کھیم کے ذہن میں وہ ساریاں گھما گھم کرتی کوند گئیں جو ماں کے صندوقوں میں تہہ کی رکھی تھیں۔ وہ تو خدا سے چاہتی تھی کہ کل کی بجائے آج ہی وہ ساریاں جگمگ ڈالے اگر کھیم کرن ہی پہ اگر بہت سوار تھی۔ ایک تو وہ یہ نہیں بھولی تھیں کہ تھیں تو وہ بھوں پور کے اس چھوٹے قصبے کی سری واستو گھرانے کی بیٹیا —— پر ان کا بیاہ ہوا تھا الہ آباد کے اتنے فیشن ایبل کنبے میں جس کے سارے افراد سول لائنز میں رہتے تھے اور جوتے پہنے پہنے کھانا کھاتے تھے اور مسلمانوں کے ساتھ بیٹھ کر چائے پانی پیتے تھے۔ وہ ہوا ہوئے اب ان کو سات برس ہونے کو آئے تھے اور تب سے وہ یہیں ان میں رہ رہی تھیں لیکن محلے پر ان کا رعب تھا کیونکہ وہ الہ آباد رائے زادوں کی بہو تھیں —— دوسرے یہ کہ فراک کا فیشن ڈاکٹرین گیتا کے ہاں سے چلا تھا۔ ڈاکٹر پرتاپ شاہ کے ہسپتال کے اسسٹنٹ سرجن تھے اور ہسپتال سے متصل ان کے پچھلے گھر کے ساتھ کے مکان کے سامنے ان کی پانچوں بیٹیاں رنگ برنگے

فراک پہنے دن بھر اودھم مچایا کرتیں۔ شام ہوتی تو آگے آگے ڈاکٹر سین گپتا دھوتی کا پلا نہایت نفاست سے ایک انگلی میں سنبھالے زرا پیچھے ان کی بی بی سرخ کنارے والی سفید ساری پہنے، پھر پانچوں کی پانچوں لڑکیاں سیدھے سیدھے بال کندھوں پر بکھرائے چلی جارہی ہیں۔ ہواخوری کرنے۔ افوہ کیا ٹھکانا تھا۔ بھلا بس ہر بنگالی کے گھرانے میں لڑکیوں کی یہ فوج دیکھ لو۔ ہیم کرن کو ڈاکٹر سین گپتا سے بڑی ہمدردی تھی۔ کھیم کی ان سب سے بہت گھٹتی تھی۔ خصوصاً مونڈیرا سے۔ اور اسکول کے ڈرامے کے دنوں میں تو بس کھیم اور مونڈیرا ہی سب پر چھائی رہتیں۔ کیا کیا ڈرامے مہا دیوی کنیا پاٹھ شالا نے نہ کر ڈالے —''نل دمینتی'' — اور ''شکنتلا ہریش چند'' اور ''راج رانی میرا'' — اور اوپر سے ڈانس الگ — گریا بھی ہو رہا ہے کہ'' آتیرے گنگا پار تیرے جمنا بیچ میں ٹھاڑے ہیں نند لال —'' اور آپ کا خدا بھلا کرے رادھا کرشنا ڈانس بھی لیجیے کہ میں تو گردھر آگے ناچوں گی — جی ہاں — اور وہ گگری والا ناچ بھی موجود ہے کہ چلو چلو سکھیاری چلو پنگھٹ بھروا پانی — اور ساتھ ساتھ مونڈیرا سین گپتا ہے کہ فراٹے سے ہارمونیم بجا رہی ہے۔

ایسے ہونے کو تو مسلمانوں کا بھی ایک اسکول تھا۔ انجمن اسلام گرلز اسکول۔ وہاں یہ سب ٹھاٹھ کہاں — بس بارہ وفات کی بارہ وفات میلاد شریف ہو جایا کرتا۔ اور اس میں کھڑے ہو کر لڑکیوں نے خاصی بے سری آوازوں میں پڑھ دیا۔

''تم ہی فخر انبیاء ہو۔ یا نبی سلام علیک ........... چلئے قصہ ختم۔ ایک مرتبہ ایک سرپھری ہیڈ مسٹرس جو نئی نئی لکھنؤ سے آئی تھی۔ ''روپ متی باز بہادر'' خواتین کے سالانہ جلسے میں اسٹیج کروا دیا تو جناب عالی لوگوں نے اسکول کے پھاٹک پر پکٹنگ کر ڈالی — اور روزنامہ ''صدائے حق'' نے پہلے صفحہ پر جلی حروف میں شائع کیا۔ ملت اسلامیہ کی غیرت کا جنازہ، گرلز اسکول کے اسٹیج پر نکل گیا۔''

''مسلمانو! تم کو خدا کے آگے بھی جواب دینا ہوگا — بنات اسلام کو رقص و سرور کی تعلیم — اسکول کو بند کرو —'' (یہ سب قصے کھیم کی مسلمان سہیلی کشوری اسے سنایا کرتی تھی جو پڑوس میں رہتی تھی) صدر اعلیٰ کے چبوترے کے آگے والے مکان میں وہ اسلامیہ گرلز اسکول میں پڑھتی تھی۔ اس کا بڑا بھائی اصغر عباس، سرین اور رما کانت کے ساتھ ہاکی کھیلنے آیا کرتا تھا۔ ویسے پڑھتے وہ لوگ بھی الگ الگ تھے۔ سرین اور رما کانت

ڈی۔اے۔وی۔کالج میں تھے۔اصغر عباس فیض اسلام کنگ جارج انٹر کالج میں۔

''کیوں ری — ایف۔اے کرنے کہاں جائے گی۔ جولائی آرہی ہے۔ بنارس جائے گی یا لکھنؤ— ؟'' ڈاکٹر آفتاب رائے نے چوکے میں بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔

اب یہ ایک ایسا ٹیڑھا اوراچانک سوال تھا۔جس کا جواب دینے کے لیے کھیم وتی ہرگز تیار نہ تھی۔دونوں جگہوں سے متعلق اسے کافی انفرمیشن حاصل تھی۔لیکن دوٹوک فیصلہ وہ فی الحال کسی ایک کے حق میں نہ کر سکتی تھی۔ بنارس میں ایک تو یہ کہ چوڑیاں بہت عمدہ ملتی تھیں۔لیکن لکھنؤ کو بھی بہت سی باتوں میں فوقیت حاصل تھی۔مثلاً سنیما تھے اور دس سنیماؤں کا ایک سنیما تو خود مہیلا وڈیالہ تھا۔ جہاں اسے بھیجنے کا تذکرہ ماما نے کیا تھا۔ پردہ غالباً اسے بہرصورت ہر جگہ کرنا تھا۔تانگے پر پردہ یہاں بھی ہیم کرن اپنے اور اس کے لیے بندھواتی تھیں۔اور ماما جو اتنا بڑا ڈنڈا ایسے سر پر جو موجود تھے۔

یہ ماما اس کے آج تک پلے نہ پڑے۔ولایت سے ان گنت ڈگریاں لے آئے تھے۔ یونیورسٹی میں پروفیسری کرتے تھے۔تاریخ پر کتابیں لکھتے تھے۔فارسی میں شعر کہتے تھے۔ چوں چوں کے مربہّ تھے کھیم کے ماما۔

رہے رما کانت اور سرین۔تو رما کانت تو شاعر آدمی تھا۔سارے مقامی شاعروں میں جا کر دوغرلے سہ غزلے پڑھ ڈالتا۔اور حضرت ناشاد جونپوری کے نام نامی سے یاد کیا جاتا۔ سرین اس کے برعکس بالکل انجینئر تھا۔اس سال وہ بھی انٹر کر کے بنارس انجینئرنگ کالج چلا جائے گا۔باقی کے سارے کنبے برادری کے بہن بھائی یوں ہی بکواس تھے۔اس سلسلے میں اس کی گوئیاں کشوری یعنی کشور آرا بیگم کے بڑے ٹھاٹھ تھے۔اس کے بے شمار رشتے کے بھائی تھے۔اور سب ایک سے ایک سورما۔ یہاں کسی کے سور ماپنے کا سوال ہی نہ پیدا ہوتا تھا۔کسی نے آج تک اس سے یہ نہ کہا کہ چل کھیم تجھے سرکس یا نوٹنکی ہی دکھلا دیں — نوٹنکی کے دنوں میں رسوّیا تک لہک لہک کر گاتا — اب یہی ہے میں نے ٹھانی — لاؤں گا نوٹن کی رانی)— کہاں کشوری کے ماجد بھائی ہیں تو اس کے لیے لکھنؤ سے چوڑیاں لیے چلے آتے ہیں۔اکرام بھائی ہیں تو کشوری ان کے لیے جھپا جھپ پُل اوور بن رہی ہے۔ اشفاق بھائی ہیں۔تو کشوری کو بیٹھے انگریزی شاعری پڑھا رہے ہیں۔ان بھائیوں اور کھیم کے بھائیوں میں زمین آسمان کا فرق تھا۔کہاں کی چوڑیاں اور پُل اوور۔ یہاں تو جوتیوں

میں دال بٹتی تھی۔

ہیم کرن کو گھر کے کام دھندوں ہی سے فرصت نہ ملتی۔ آفتاب رائے ان کے لیے بڑا سہارا تھے۔ وہ ہر تیسرے چوتھے مہینے لکھنؤ سے آکر مل جاتے۔ رہنے والے ان کے بھئین صاحب جون پور ہی کے تھے۔ پر یہاں ان کی کسی سے ملاقات نہ تھی۔ "ضلع کے رؤسا اور مقامی عمائدین شہر" میں ان کا شمار تھا۔ پر آپ کا خیال اگر یہ ہے کہ ڈاکٹر آفتاب رائے جون پور کے ان معززین کے ساتھ اپنا وقت خراب کریں گے تو آپ غلطی پر ہیں۔ حکّام سے ان کی کبھی نہ بنی۔ انٹلکچوئیل آدمی تھے۔ ان سول سروس اور پولیس والوں سے کیا دماغ سوزی کرتے۔ جگن ناتھ جین آئی۔ سی۔ ایس۔ جب نیا نیا حاکم ضلع ہو کر آیا تو اس نے کئی بار ان کو کلب میں بلا بھیجا۔ پر یہ ہرگز نہ گئے۔ رئیس الدین کاظمی ڈسٹرکٹ اینڈ سشن جج نے دعوت کی، اس میں بھی نہ پہنچے اور تو اور ولایت جاتے وقت مسٹر چارلس مارٹن نے کوئن وکٹوریہ گورنمنٹ انٹر کالج کی پرنسپل شپ پیش کی۔ لیکن کھیم کے ماما نے اسے بھی رد کر دیا۔ یوں تو خیر کانگریسی وانگریسی ہونا کوئی خاص بات نہیں۔ شہر اور قصبہ جات کا ہر ہندو جو سرکاری ملازم نہ تھا۔ گھر پر ترنگا لگاتا تھا، اور ہر مسلمان کے اپنے دسیوں مشغلے تھے۔ احرار پارٹی تھی، شیعہ کانفرنس تھی۔ ڈسٹرکٹ کانگریس کمیٹی میں مسلمان بھرے ہوئے تھے۔ مسلم لیگ کا تو خیر اس وقت کسی نے نام بھی نہ سنا تھا۔ پر بہت سے مسلمان اگر انصاف کی پوچھیے تو کچھ نہ تھے یا شاعری کرتے تھے یا مجلسیں پڑھتے تھے۔

تو کہنے کا مطلب یہ ہے کوئی ایسی تشویشناک بات نہ تھی۔ پر ڈاکٹر آفتاب رائے کی زیادہ تر لوگوں سے کبھی نہ پٹی۔ ارے صاحب یہاں تک سنا گیا ہے کہ ہری پورہ کانگریس کے موقع پر انھوں نے سب کو کھری کھری سنا دیں۔ گو یہ راوی کو یاد نہیں کہ انھوں نے کیا کہا تھا۔

ضلع کی سوسائٹی جن عناصر پر مشتمل تھی، انھیں سے ڈاکٹر آفتاب رائے کوسوں دور بھاگتے تھے۔ وسط شہر میں مہاجنوں، ساہوکاروں اور زمینداروں کی اونچی حویلیاں تھیں۔ یہ لوگ سرکاری فنڈوں میں ہزاروں روپیہ چندہ دیتے، اسکول کھلواتے —— مشاعرے اور دنگل کرواتے تھے۔ جلسے جلوس اور سرپھٹوّل بھی ان ہی کی زیر سرپرستی منعقد ہوتے۔ ہندو مسلمانوں کا مشاعرہ تقریباً ایک تھا۔ وہی تیج تہوار، میلے ٹھیلے۔ محرم، رام لیلا، پھر اس سے

اونچی سطح پر وہی مقدمے بازیاں، موکل، گواہ، پیشکار، سمن، عدالتیں، صاحب لوگوں کے لیے ڈالیاں۔

شہر کے باہر ضلع کا ہسپتال تھا۔ لق ودق ہری گھاس کے میدانوں میں بکھری ہوئی اداس پیلے رنگ کی عمارتیں، کچے احاطے، نیم کے درختوں کی چھاؤں میں، آؤٹ ڈور مریضوں کے ہجوم، گرد آلود یکّوں کے اڈے۔ سڑک کے کنارے بیٹھے ہوئے دو دو آنے میں خط لکھ کر دینے والے بہت بوڑھے اور شکستہ حال منشی، جو دھاگوں وال عینکیں لگائے دُھندلی آنکھوں سے راہ گیروں کو دیکھتے۔ پھر گلیاں تھیں جن کے گمّوں کے فرش پر پانی بہتا تھا۔ سیاہی مائل دیواروں پر کوئلے سے اشتہار لکھے تھے۔ حکیم مارکہ دھاگہ خریدیے، پری برانڈ بیڑی پیو، ایک پیسہ باپ سے لو، چائے جا کر ماں کو دو —— آ گیا۔ آ گیا—— آ گیا سالِ رواں کا سنسنی خیز فلم "لہری راجہ آ گیا"، جس میں مس مادھوری کام کرتی ہے۔

پھر سایہ دار درختوں کے پرے آم اور مولسری میں چھپی ہوئی حکام ضلع کی بڑی بڑی کوٹھیاں تھیں۔ انگریزی کلب تھا۔ جس میں بے اندازہ خنکی ہوتی۔ چپ چاپ اور سائے کی طرح چلتے ہوئے مؤدب اور شایستہ "بیرے" انگریز اور کالے صاحب لوگوں کے لیے ٹھنڈے پانی کی بوتلیں اور برف کی بالٹیاں لا کر گھاس پر رکھتے، نیلے پردوں کی قناتوں کے پیچھے ٹینس کی گیندیں سبزے پر لڑھکتی رہتیں۔

(۲)

اور سول لائنز کی اس دنیا میں اوپر سے آئی کنول کماری جین جگن ناتھ جین۔ آئی۔ سی۔ ایس کی بالوں کٹی بیوی جس نے لکھنؤ کے مشہور انگریزی کالج از ابلا تھوبرن میں پڑھا تھا اور جو گیند بلا کھیلتی تھی، کلب میں بڑی چہل پہل ہو گئی۔ گنتی کی کل تین تو میمیں ہی تھیں کلب میں۔ کوئین وکٹوریہ گورنمنٹ انٹر کالج کے انگریز پرنسپل کی میم۔ ایک زنانہ ہسپتال کی بڑی ڈاکٹرنی میم مس کنزی دو۔ اور اے۔ پی مشن گرلز ہائی اسکول کی بڑی استانی سالفرڈ جو چن چینا میم کہلاتی تھی کہ نوکروں پر چلاّتی بہت تھی۔ ان تین کے علاوہ ڈاکٹرنی میم کی چھوٹی بہن مس اولیو مک کنزی تھی۔ جو اپنی بہن سے ملنے نینی تال سے آئی ہوئی تھی اور ضلع کے غیر شادی شدہ حکّام کے ساتھ ٹینس کھیلنا اس کا خاص مشغلہ تھا اور اس میں ایسا کچھ اس کا جی لگا تھا کہ اب واپس جانے کا نام نہ لیتی تھی۔ شام ہوتے ہی وہ کلب میں آن موجود

ہوتی اور وے مسٹر سکسینہ اور وے مسٹر فرحت علی اور وے مسٹر پانڈے۔ سبھی تو اس کے چاروں طرف کھڑے دانت نکوسے ہنس رہے ہیں۔ اس ایک سیانے نے بھائی لوگوں کو تگنی کا ناچ نچار کھا تھا۔ باقی ماندہ حضرات بھی کہتے تھے کہ میاں کیا مضایقہ ہے۔ جون پور ایسی ڈل جگہ پر مس ملک کنزی کا دم ہی غنیمت جانو۔ اب غور کرنے کا مقام ہے کہ مس شبّیرہ حمایت علی جو دوسری لیڈی ڈاکٹر تھیں ان کا تو نام سن کر ہی جی بیٹھ جاتا تھا۔ مگر وہ بے چاری بڑی اسپورٹنگ آدمی تھیں۔ برابر جی داری سے ٹینس کھیلنے آیا کرتیں۔ لکھنؤ کے کنگ جارجز کی پڑھی ہوئی تھیں۔ لندن جا کر ایک ڈپلوما بھی مار لائی تھیں۔ لیکن کیا مجال جو کبھی بد دماغی دکھلا جاویں۔ لوگ کہتے تھے صاحب بڑی شریف ڈاکٹرنی ہے — بالکل گائے سمجھئے۔ گائے جی ہاں۔ اب یہ دوسری کہ آپ یہ توقع کریں کہ ہر لیڈی ڈاکٹر افسانوں اور ناولوں کی روایت کے مطابق بالکل حور شمایل مہ وش، پری پیکر ہو۔ اچھی آدمی کا بچہ تھیں بلکہ ایک مرتبہ تو ڈسٹرک جج مسٹر کاظمی کی بیگم صاحب نے مسٹر فرحت علی سے تجویز بھی کی تھی کہ بھیا آزادی کا زمانہ ہے مس شبّیرہ ہی سے بیاہ کرلو۔ یہ جو سال کے سال چھٹیوں میں تمہاری اماں تمھیں لڑکیاں دیکھنے کے لیے نینی تال، مسوری بھیجا کرتی ہیں، اس دردسر سے بھی نجات ملے گی اور کیا۔

راوی کہتا ہے کہ فرحت علی نے جو اِن دنوں بڑے معرکے کا سپرنٹنڈنٹ پولیس تھا، بیگم کاظمی کے سامنے کان پکڑ کر اٹھک بیٹھک کی تھی۔ اور تھر تھر کانپا تھا — اور دست بستہ یوں گویا ہوا تھا کہ آیندہ وہ مس شبّیرہ حمایت سے جو گفتگو کرے گا وہ صرف چار جملوں پر مشتمل ہوگی — آداب عرض۔ آپ اچھی طرح سے ہیں؟ جی ہاں میں بالکل اچھی طرح سے ہوں۔ شکریہ۔ آداب عرض

مصیبت یہ تھی کہ جہاں کسی شامت کے مارے نے کسی ''غیر منسلک'' خاتون محرم سے سوشل گفتگو کے دوران میں ان چار جملوں سے تجاوز کیا تو بس سمجھ لیجیے ایکٹی وٹی ہوگئی۔

تو غرض کہ راوی دریا کو یوں کوزے میں بند کرتا ہے کہ کنول کماری کے میاں کا تقرر اس جگہ پر ہوا (انگریز حاکموں کی اصلاح میں صوبے کا ضلع ''اسٹیشن'' کہلاتا تھا)۔

اور نئے حاکم، ضلع کے اعزاز میں کنور نرنجن داس رئیس اعظم جون پور نے (کہ یہ سارے کا سارا ایک نام تھا) اپنے باغ میں بڑی دھوم کی دعوت کی۔ چبوترے پر زرتار

شامیانہ تانا گیا۔ رات گئے تک جلسہ رہا۔ بیبیوں کے لیے اندر علیحدہ دعوت تھی۔ مصرانیوں نے کیا کیا کھانے نہ بنائے۔ مسلمان مہمانوں کے لیے باؤلے ڈپٹیوں کے وہاں سے باورچی بلوائے گئے تھے۔ (باؤلے ڈپٹیوں کا ایک خاندان تھا جس میں عرصہ ہوا ایک ڈپٹی صاحب کا دماغ چل گیا تھا۔ اس کے بعد سے وہ پورا خاندان باؤلے ڈپٹیوں کا گھرانا کہلاتا تھا) کہا آواز لگاتے۔ اجی باؤلے ڈپٹیوں کے ہاں سے سواریاں آئی ہیں اُتر والو مہریوں سے کہا جاتا، ارے باؤلے ڈپٹیوں کے ہاں نیوتا دیتی آناری رام رکھی جھاڑو پیٹی۔

ہیم کرن ایسے تو کہیں آتی جاتی نہ تھیں پر رانی نرنجن داس کی زبردستی پر وہ بھی دعوت میں آگئی تھیں۔ کلکٹر کی بیوی سے ملنے کے لیے عمائدین شہر کی بیویوں نے کیا کیا جوڑے نہ پہنے تھے لیکن جب خود کنول کماری کو دیکھا تو پتہ چلا کہ یہ تو پوری میم ہے۔ غضب خدا کا ہاتھوں میں چوڑیاں تک نہ تھیں۔ ناک کی کیل گئی تو چولھے بھاڑ میں ہلکے نیلے رنگ کی ساڑی گاؤ تکیے سے ذرا ہٹ کر بیٹھی وہ سب سے مسکرا مسکرا کر باتیں کرتی رہی۔

''اے لو بیٹا تم نے تو سہاگ کی نشانی ہی کو جھاڑو پیٹے فیشن کی بھینٹ کر دیا۔'' صدر اعلیٰ کی بیگم نے ناک پر انگلی رکھ کر اس سے کہا۔

''اے ہاں سچ تو ہے۔ کیا ڈنڈا ایسے ہاتھ لیے بیٹھی ہو۔ دو چار چھائیں پھوئیں دیکھے ہی سے ہول آتا ہے!'' بیگم کاظمی نے بھی صاد کیا۔

کھیم کی تو بہر حال، آج عید تھی۔ اس نے تیز جامنی رنگ کی بنارسی ساڑی باندی تھی۔ پاؤں میں رام جھول پہنے تھے۔ سونے کی کردھنی اور دوسرے سارے گہنے پاتے علیحدہ کندن کا چھپکا تو — کشوری بھی پہن آئی تھی لیکن کشوری کی اماں (جو محلے میں بڑی بھاوج کے نام یاد کی جاتی تھیں) بن بیاہی لڑکیوں کے زیادہ سنگار پٹار کی قطعی قائل نہ تھیں۔ ان کے یہاں تو لڑکیاں بالیاں مانگ تک بالوں میں نہ کاڑھ سکتی تھیں۔ پر اب زمانے کی ہوا کے زیر اثر نئی پود کی لڑکیوں نے سیدھی اور آڑی مانگیں کاڑھنی شروع کر دی تھیں۔ کھیم دور سے بیٹھی کنول کماری کو دیکھتی رہی — کتنی سندر ہے اور پھر ایم۔ اے پاس لڑکی کھیم اور کشوری کی نظروں میں بالکل دیوی دیوتا کا درجہ رکھتی تھی۔

دالان کے گملوں کی اوٹ میں کھیم اور کشوری بیٹھی تھیں اور منٹ منٹ پر ہنسی کے مارے لوٹ پوٹ ہوئی جاتی تھیں۔ اب ایک بات ہو تو بتلائی جائے۔ دسیوں تھیں۔ مثلاً موٹی

مصرانی کی چال ہی دیکھ لو۔ اور اوپر سے کنور نرنجن داس صاحب خانہ کی اسٹیٹ کے منیجر صاحب لالہ گنیش مہاشے بار بار ڈیوڑھی میں آن کر للکارتے۔ ''اجی پردہ کرلو کہار اندر آرہے ہیں۔'' تو ان کے حلق میں سے ایسی آواز نکلتی جیسے ہارمونیم کے پردوں کو برساتی ہوا مار گئی ہو۔

اب کے سے جب ماما لکھنؤ سے گھر آئے تو کھیم نے دعوت کی ساری داستان ان کے گوش گزار کردی۔ کنول کماری ایسی اور کنول کماری ویسی۔ ماما چپکے بیٹھے سنتے رہے۔

کھیم جب رات کا کھانا کھا کر سونے چلی گئی اور سارے گھر میں خاموشی چھائی تو ڈاکٹر آفتاب رائے چھت کی منڈیر پر آ کھڑے ہوگئے۔ باغ اب سنسان پڑے تھے۔ گرمیوں کا موسم اب نکلتا جارہا تھا اور گلابی جاڑے شروع ہوگئے تھے۔ پُروائی ہوا آہستہ آہستہ بہہ رہی تھی۔ نیچے ٹھکراین والی بگیا والی گلی کے برابر مسلمانوں کا محلّہ شروع ہوتا تھا اس کے بعد بازار تھا، جس میں مدھم گیس اور لالٹین کی روشنیاں جھلملا رہی تھیں پھر پولیس لائنز کے میدان تھے۔ اس کے بعد کچہری اور سول لائنز۔

سول لائنز میں حاکم ضلع کی کوٹھی تھی جس میں یونین جیک جھٹ پٹے کی نیم تاریکی میں بڑے سکون سے لہرا رہا تھا۔ سارے میں تھکی ہوئی خاموشی چھائی تھی۔ سامنے سلطان حسین شرقی کے زمانے کے اونچے پھاٹک اور مسجدوں کے بلند مینار رات کے آسماں کے نیچے پانچ سو سال سے اسی طرح ساکت اور صامت کھڑے تھے۔ زندگی میں بے کلی تھی۔ اداسی اور ذلّت تھی اور شدید غلامی کا احساس تھا۔

عمر بھر آفتاب رائے نے یوں ہی سوچا تھا کہ اب وہ اور کچھ نہ کریں گے۔ لیکن دنیا موجود تھی۔ وہ کام بھی کرتے، کھانا بھی کھاتے۔ سال میں چار دفعہ جون پور آ کر جی جی سے دماغ سوزی بھی کرتے۔ زندگی کے بھاری پن کے باوجود گاڑی تھی کہ چلی جارہی تھی۔

کنول کماری اس منظر کے پرے، مولسری کے جھنڈ کے دوسری طرف یونین جیک کے سائے میں براجتی تھی۔ بہت سے لوگ ہیں کہ جو راستہ سوچا اختیار کرلیا۔ آرام سے اس پر چلتے چلے گئے۔ یہاں کسی رائے کا تعین ہی نہ ہو پاتا تھا۔ ایک کے بعد ایک سب ادھر ادھر نکل گئے تھے۔ آفتاب رائے وہیں کے وہیں تھے۔

کنول کماری — ؟ لاحول ولاقوۃ۔

جب وہ یونیورسٹی سے ڈاکٹریٹ کے لیے ولایت جارہے تھے تو کنول نے ان سے کہا تھا۔ ''آفتاب بہادر، تم کو اپنے اوپر بڑا مان ہے پر وہ مان ایک روز ٹوٹ جائے گا۔ جب میں بھی کہیں چلی جاؤں گی۔''

''تم کہاں چلی جاؤ گی؟''

''افوہ — لڑکیاں کہاں چلی جاتی ہیں — ؟''

''گویا تمہارا مطلب ہے کہ تم بیاہ کرلو گی۔''

''میں خود تھوڑا ہی بیاہ کرتی پھروں گی۔ ارے عقل مند داس۔ میرا بیاہ کردیا جائے گا۔'' اس نے جھنجھلا کر جواب دیا تھا۔

''ارے جاؤ — '' آفتاب رائے خوب ہنسے تھے — ''میں اس جھانسے میں آنے والا نہیں ہوں۔ تم لڑکیوں کی پسند بھی کیا شے ہے۔ تم جیسی موڈرن لڑکیاں آخر میں پسند اسی کو کرتی ہیں جو ان کے سماجی اور معاشی معیار پر پورا اترتا ہے۔ باقی سب بکواس ہے۔ پسند اضافی چیز ہے تمہارے لیے۔''

''ہاں — بالکل اضافی چیز ہے۔ آفتاب بہادر — '' وہ غصے کے مارے بالکل خاموش ہوگئی تھی۔

وہ چاند باغ میں تھی۔ آپ بادشاہ باغ میں بڑی دھوم دھام سے براجتے تھے، یونین کی پریذیڈنٹی کرتے تھے۔ تقریریں بگھارتے تھے۔ ایک منٹ نچلے نہ بیٹھتے تاکہ کنول نوٹس نہ بھی لیتی ہو تو لے۔ وہ اے پی۔ سین روڈ پر رہتی تھی اور سائیکل پر روز چاند باغ آیا کرتی تھی۔ لکھنؤ کی بڑی نمائش ہوئی تو وہ بھی اپنے کنبے کے ساتھ میوزک کانفرنس میں گئی۔ وہاں یونیورسٹی والوں نے سہگل کو اپنے محاصرے میں لے رکھا تھا۔ جس گانے کی یونیورسٹی اور چاند باغ کا مجمع فرمائش کرتا، وہی سہگل کو بار بار گانا پڑتا۔ بھائی آفتاب بھی شور مچانے میں پیش پیش لیکن اگلی صف میں کنول کو بیٹھا دیکھ کر فوراً سٹ پٹا کر چپ ہو گئے اور سنجیدگی سے دوستوں سے بولے کہ یار چھوڑو کیا ہلڑ مچا رکھا ہے۔ اس پر عزت نے عسکری بلگرامی سے کہا (آج ان دونوں پیارے دوستوں کو مرے بھی اتنا عرصہ ہو گیا ہے، منڈیر پر کھڑے ہوئے آفتاب رائے کو خیال آیا۔)

''استاد یہ اپنا آفتاب جو ہے یہ اس لونڈیا پر اچھا امپریشن ڈالنے کی فکر میں غلطاں و

پیچاں ہے۔ اب خداوند تعالیٰ ہی اس پر رحم کرے۔''

''بی۔اے کے بعد تم کیا کروگی ——؟'' ایک روز آفتاب رائے نے کنول سے سوال کیا۔

''مجھے کچھ پتہ نہیں ——'' کنول نے کہا تھا۔ اس میں گویا یہ اشارہ تھا کہ مجھے تو کچھ پتہ نہیں تم ہی کوئی پروگرام بناؤ۔

لیکن کچھ عرصے بعد وہ سیدھے سیدھے ولایت نکل گئے۔ کیونکہ غالباً ان کی زندگی ان کے لیے، ان کے گھر والوں کے لیے، کنول کے وجود سے کہیں زیادہ اہم تھی۔ پھر ان کی آئیڈیالوجی تھی (یار کیا بکواس لگا رکھی ہے۔ عزت نے ڈپٹ کر کہا تھا)۔

پر ایک روز لندن میں، جب وہ سینٹ ہاؤس کی لائبریری سے گھر کی طرف جا رہے تھے تو راہ میں انہیں مہی پال نظر آیا۔ جس نے دور سے آواز لگائی ——''

''چاء پیتے چلو تو ایک واقعہ فاجعہ گوش گزار کروں۔ کنول کماری کا جگن ناتھ جین سے بیاہ ہو گیا وہی جو سن پینتس کے بیچ کا ہے ——''

لڑکیوں کی عجیب بے ہودہ قوم ہے۔ اس روز آفتاب رائے اس نتیجے پر پہنچے۔ ''ان کو سمجھنا ہمارے تمہارے بس کا روگ نہیں۔ میاں جو بڑی انٹلکچوئیل کی ساس بنی پھرتی تھی ہو گئی ہوگی۔ اب گلیڈ گلیڈ —— جگن ناتھ جین مائی فٹ—— کون تھا یہ اُلّو۔ میں نے کبھی دیکھا ہے ——؟'' مہی پال کے کمرے میں پہنچ کر آتش دان سلگاتے ہوئے انہوں نے سوال کیا۔

مہی پال رائے زادہ کھڑکی میں جھکا باہر سڑک کو دیکھ رہا تھا۔ جہاں ٹھیلے والے کوئی دن گلا پھاڑ کر چلاّتے رہنے کے بعد اب اپنے اپنے ترکاریوں کے ٹھیلے گھسیٹتے ہوئے سر جھکائے آہستہ آہستہ چل رہے تھے۔ شام کا دھندلکا سارے میں بکھر گیا تھا۔ زندگی بہت اداس ہے اس نے خیال کیا تھا۔ ہاں اس نے آفتاب رائے سے کہا تھا۔ ''میں نے اسے پٹنے میں دیکھا تھا۔ کالا سا آدمی ہے۔ عینک لگاتا ہے۔ کچھ کچھ لومڑی سے ملتی جلتی اس کی شکل ہے۔''

''بے وقوف بھی ہے ——؟'' آفتاب رائے نے پوچھا تھا۔

''خاصا بے وقوف ہے۔'' مہی پال رائے زادہ نے جواب دیا تھا۔

''—— پھر کنول اس کے ساتھ کیسے خوش رہ سکے گی؟'' آفتاب رائے نے مہی پال سے

مطالبہ کیا۔

"میاں آفتاب بہادر —" مہی پال نے مڑ کر ان کو مخاطب کیا۔ "یہ جتنی لڑکیاں ہیں — جو افلاطونِ زماں بنی پھرتی ہیں۔ یہ بیوقوفوں کے ساتھ ہی خوش رہتی ہیں۔ آیا عقل میں تمہاری؟"

"کیا بکواس ہے؟ آفتاب رائے نے بڑی آزردگی سے کہا۔

اب مہی پال رائے زادہ کو صریحاً غصہ آ گیا۔ اس نے جھنجھلا کر کہا تھا۔ "تو میاں تم کو روکا کس نے تھا۔ اس سے بیاہ کرنے کو۔ جواب مجھے بور کر رہے ہو۔ کیا وہ تم سے خود آ کر کہتی کہ میاں آفتاب بہادر، میں تم سے بیاہ کرنا چاہتی ہوں۔ ایں؟ اور فرض کر و اگر وہ خود سے ہی انکار کر دیتی تو کیا قیامت آ جاتی۔ میاں لڑکی تھی، یا ہوا۔ کیا مارتی وہ تم کو جھاڑو لے کر — کیا کرتی — ؟ تم نے لیکن کہہ کے ہی نہیں دیکھا۔ خیر چلو — خیریت گزر گئی۔ اچھا ہی ہوا۔ کہاں کا جھگڑا مول لیتے بے کار میں۔ کیوں کہ میرا مقولہ ہے (اس نے انگلی اٹھا کر عالمانہ انداز میں کہا) کہ شادی کے ایک سال بعد سب شادیاں ایک سی ہو جاتی ہیں — تم کو جگن ناتھ جین کا شکر گزار ہونا چاہیے کہ اس نے تم کو ایک بار عظیم سے سبکدوش کیا۔ بلکہ وہ تمہارے حق میں بالکل دافع بلیّات ثابت ہوا۔

"بے ہودہ ہیں آپ انتہا سے زیادہ —" آفتاب رائے نے جھنجھلا کر کہا تھا۔

لکھنؤ لوٹ کر ایک روز آفتاب رائے اتفاقاً اے۔ پی۔ سین روڈ پر سے گزرے۔ سامنے کنول کے باپ کی سرخ رنگ کی بڑی سی کوٹھی تھی۔ جس کی برساتی پر کاسنی پھولوں کی بیل پھیلی تھی۔ یہاں ایک زمانے میں کتنا اودھم مچتا تھا۔ کنول کے سارے بہن بھائیوں نے مل کر اپنا آرکیسٹرا بنا رکھا تھا۔ کوئی بانسری بجاتا۔ کوئی جل ترنگ، کنول طبلہ بجاتی۔ ایک بھائی وائلن کا استاد تھا۔ سب مل کر جے جے ونتی شروع کر دیتے۔ مورے مندر اب لوں نہیں آئے — کیسی چوک بھئی مو سے آلی — پھر ارچنا بنرجی آ جاتی اور کوئل ایسی آواز میں گاتی — آلی پو ہوری جھونا مُکر مُکر بو جوئے ہو۔ اتوار کو دن بھر بیڈ منٹن ہوتا۔ ہر سمے تو آفتاب رائے ان لوگوں کے یہاں موجود رہتے تھے۔ اور جب ایک روز خود ہی چپکے سے ولایت کھسک لیے تو ان لوگوں کا کیا قصور۔ وہ لڑکی کو بنک کے سیفٹ ڈپازٹ میں تو ان کے خیال سے رکھنے سے رہے اور جگن ناتھ جین ایسا رشتہ تو بھائی قسمت والوں ہی کو ملتا ہے۔

پھر ایک روز امین آباد میں انھوں نے دیکھا وہ کار سے اتر کر اپنی سسرال والوں کے ساتھ پارک کے مندر کی طرف جا رہی تھی اور سرخ ساری میں ملبوس تھی اور آلتا اس کے پیروں میں ( آلی ری سائیں کے مندر دیا بار آؤں ۔ کر آؤں سولہ شرنگار ۔ وہ گرمیوں کی شام تھی ۔ امین آباد جگمگا رہا تھا ۔ ہوا میں موتیا اور خس کی مہک تھی اور مندر کا گھنٹہ یکسانیت سے بجے جا رہا تھا )

اب آفتاب رائے یونیورسٹی میں تاریخ کی چیئر سنبھالے ہوئے تھے ۔ ساتھیوں کی محفل میں خوب اودھم مچاتے ٹینس کھیلتے اور صوفی ازم کی تاریخ پر ایک مقالہ لکھ رہے تھے ۔ میں وہ نہیں ہوں جو میں ہوں ۔ میں وہ ہوں جو میں نہیں ہوں ۔ ہر چیز اور باقی ساری چیزیں ہیں ۔ بھگوان کرشن جب ارجن سے کہتے ہیں — او، پرنس ارجن — د'' ارے جا— '' عسکری ڈانٹ بتاتا اگر تم اس چکر میں ہو کہ تم بھی پروفیسر ڈی ۔ پی مکرجی کی طرح گرو بن کے بیٹھ جاؤ گے تو تم غلطی پر ہو ڈاکٹر آفتاب رائے تمہارا تو ہم مارتے مارتے حلیہ ٹھیک کر دیں گے ۔ '' مہی پال اضافہ کرتا ) ۔

جون پورا آکر وہ کھیم کو دیکھتے کہ تندہی سے کچالو کھا رہی ہے ۔ کتھک سیکھ رہی ہے ۔ جل بھرنے چلی ریہ گوئیاں آں آں گاتی پھر رہی ہے ۔ یہ بھی کنول کماری کی قوم سے ہے ۔

'' اری او باؤلی — بتا تو کیا کرنے والی ہے— '' وہ سوال کرتے—

'' پتہ نہیں ماما — '' وہ معصومیت سے جواب دیتی ۔

پتہ نہیں کی بچی — وہ دل میں کہتے ۔

چھت کی منڈیر پر ٹہلتے ٹہلتے آفتاب رائے نیم کی ڈالیوں کے نیچے آ گئے ۔ سامنے بہت دور، سول لائنز کے درختوں میں چھپی ہوئی حاکم ضلع کی کوٹھی میں گیس کی روشنیاں جھلملا رہی تھیں ۔ پروائی ہوا بہے جا رہی تھی ۔ یہ چاندرات تھی اور مسلمانوں کے محلوں کی طرف محرم کے نقاروں کی آوازیں بلند ہونا شروع ہو گئی تھیں ۔

محرم آ گیا — آفتاب رائے کو خیال آیا— شاید اب کے سے پھر سر پھٹول ہو ۔ بہت دنوں سے نہیں ہوئی تھی ۔ انھوں نے سوچا ۔

ویسے انگریز کی پالیسی یہ تھی کہ جن ضلعوں میں مسلمانوں کی اکثریت تھی وہاں ہندو افسروں کو تعینات کیا جاتا تھا اور جہاں ہندو زیادہ ہوتے تھے ، وہاں مسلمان حاکموں کو بھیجا

جاتا تھا تاکہ توازن قائم رہے۔ یہ دوسری بات تھی کہ صوبے کی چھ کروڑ آبادی کا صرف ۱۳ فیصدی حصہ مسلمان تھے لیکن اتنی شدید اقلیت میں ہونے کے باوجود تہذیبی اور سماجی طور پر مسلمان ہی سارے صوبے پر چھائے ہوئے تھے۔ جون پور، لکھنؤ، آگرہ، علی گڑھ، بریلی، مرادآباد، شاہ جہاں پور وغیرہ جیسے ضلعوں میں تو مسلمانوں کی دھاک بیٹھی ہوئی تھی اور باقی کے سارے خطوں میں بھی ان کا بول بالا تھا۔ صوبے کی تہذیب سے مراد وہ کلچر تھا جس پر مسلمانوں کی آٹھ سو سال پرانی روایات وابستہ تھیں۔

ہندو مسلمانوں میں سماجی سطح پر کوئی فرق نہ تھا۔ خصوصاً دیہاتوں اور قصبہ جات میں عورتیں زیادہ تر ساریاں اور ڈھیلے پاجامے پہنتیں۔ اودھ کے بہت سے پرانے خاندانوں کی بیگمات اب تک لہنگے بھی پہنتیں۔ بن بیاہی لڑکیاں ہندو اور مسلمان دونوں ساری کے بجائے کھڑے پائنچوں کا پائجامہ پہنتیں۔ ہندوؤں کے یہاں اسے ''اجار'' کہا جاتا۔ مشغلوں کی تقسیم بڑی دل چسپ تھی۔ پولیس کا عملہ اسی فیصدی مسلمان تھا۔ محکمہ تعلیم میں ان کی اتنی ہی کمی تھی۔ تجارت تو خیر کبھی مسلمان بھائی نے ڈھنگ سے کرنے نہ دی تھی۔ چند پیشے مگر خاص مسلمانوں کے تھے جن کے دم سے صوبے کی مشہور صنعتیں قائم تھیں۔ لیکن خدا کے فضل وکرم سے کچھ ایسا مضبوط نظام تھا کہ سارا منافع تو بازار تک پہنچاتے پہنچاتے مڈل میں ہی مارے جاتا تھا اور جو بھائی کے پاس بچتا تھا، اس میں قرضے چکانے تھے۔ بیٹا کا جہیز بنانا تھا اور ہزاروں قصے تھے آپ جانیے۔

زبان اور محاورے ایک ہی تھے۔ مسلمان بچے برسات کی دعا مانگنے کے لیے منہ نیلا پیلا کیے گلی گلی ٹین بجاتے پھرتے اور چلاتے — برسو رام دھڑا کے سے۔ بڑھیا مر گئی فاقے سے۔ گڑیوں کی بارات نکلتی تو وظیفہ کیا جاتا — ہاتھی گھوڑا پالکی — جے کنہیا لال کی۔ مسلمان پردہ دار عورتیں جنھوں نے ساری عمر کسی ہندو سے بات نہ کی تھی۔ رات کو جب ڈھولک لے کر بیٹھتیں تو لہک لہک الاپتیں۔ پھر گگری موری ڈھر کائی شام — کرشن کنہیا کے اس تصور سے ان لوگوں کے اسلام پر کوئی حرف نہ آتا تھا۔ یہ گیت اور کجریاں اور خیال، یہ محاورے، یہ زبان، ان سب کی بڑی پیاری اور دلآویز مشترکہ میراث تھی۔ یہ معاشرہ جن کا دائرہ مرزاپور، اور جون پور سے ہو کر لکھنؤ اور دلّی تک پھیلا ہوا تھا، ایک مکمل اور واضح تصویر تھا۔ جس میں آٹھ سو سال کے تہذیبی ارتقا نے بڑے گمبھیر اور بڑے

خوبصورت رنگ بھرے تھے۔

ڈاکٹر آفتاب رائے نے (کہ ان کا نام ہی اس مشترکہ تمدن کی لطافت کا ایک مظہر تھا) ایک بار سوچا تھا کہ وہ کبھی ایک کتاب لکھیں گے کہ کس طرح پندرہویں صدی میں بھگتی تحریک کے ذریعے — لیکن ذہن ہی کو مکمل سکون کہاں میسر تھا۔ پہلے یہ کنول کماری کود پڑی۔ پھر ان کی معاشی مجبوریاں آڑے آئیں اور ان کو ولایت سے لوٹ کر بنارس میں لکچرر شپ سنبھالنی پڑی۔ جہاں دن رات ہندی اور ہندوستانی کے گن گائے جاتے — یہ میں تم سے کہتا ہوں — کہ شدھ ہندی اور گئور کھشا اور رام راجیہ یہ سب سے بڑا خطرہ ہے۔ اس خطرے سے بچو۔ انھوں نے ایک دفعہ ایک کانفرنس کے پنڈال میں چلاّ کر کہا تھا —

آفتاب رائے کے ساتھی مذاق میں انھیں جون پور کا قاضی کہا کرتے تھے۔ ''یہ جو کتاب جو تم لکھنے والے ہو اس کا نام رکھنا — جون پور کا قاضی، عرف میں شہر کے اندیشے سے دُبلا کیوں ہوا — ؟''

رات کی ہوا میں خنکی بڑھ چکی تھی۔ نیم کے پتے بڑے پُر اسرار طریقے سے سائیں سائیں کر رہے تھے۔ ہاں زندگی میں بے پایاں اداسی تھی۔

محلے کے مکانوں میں روشنیاں جھلملا رہی تھیں۔ نیچے بڑی بھاوج کے مکان کے بڑے آنگن میں مجلس کے لیے جو گیس کا ہنڈہ نصب کیا گیا تھا، اس کی روشنی رات کے ویرانے میں بڑی لرزہ خیز معلوم ہوتی تھی۔ جیسے مہوے کے جنگل میں اگیا بُھتال اور مسان چپکے چپکے روتے ہوں۔

مجلسوں کے گریہ وبُکا کی مدّھم آوازیں پروائی کے جھونکوں میں رل مل کر وقفے وقفے کے بعد یک لخت بلند ہو جاتی تھیں نکڑ پر کنور نرنجن داس کے ہاں محرم کی سبیل کے پاس رکھی ہوئی نوبت یکسانیت سے بجے جا رہی تھی۔

(۴)

''عاشورہ کی شب لیلیٰ ارے سرہانے شمع رکھ'' — بوامدّن نے تکیہ پر کرم خوردہ کتاب رکھ کر پڑھنا شروع کیا۔

'' — ارے تکتی رہیں چہرہ علی اکبر کا — '' بگن نے باریک تیز آواز میں ساتھ دینا شروع کیا۔

قرینے سے سجی تھیں کہ نہ جانے کون کس سمے آ ڑے آ جائے سب
سے بنائے رکھنی چاہیے"

اگر ہم تقسیم ہند سے پہلے کے ہندوستان کا مطالعہ کریں تو ہمیں اس کھلے پن کے ثبوت جا بجا بکھرے نظر آئیں گے۔ بظاہر جو کچھ میں کہہ رہی ہوں اس میں آپ کو تضاد نظر آئے گا۔لیکن سچائی یہی ہے کہ ہیم کرن کا مذہبی کٹر پن ان کی مذہبی رواداری کا ثبوت بھی ہے۔ جس صنچی میں ہر اوتار کے لیے جگہ ہو اس کے برتنے والے تنگ نظر ہو ہی نہیں سکتے۔ ہیم کرن اور اس کی نفسیات کو سمجھانے کے لیے اس کا خاندانی پس منظر بتانا بھی ضروری سمجھتی ہوں۔

"ان کا بیاہ ہوا تھا آلہ آباد کے اتنے فیشن ایبل کنبے میں جن کے سارے افراد سول لائنز میں رہتے تھے اور جوتے پہنے پہنے کھانا کھاتے تھے اور مسلمانوں کے ساتھ بیٹھ کر چائے پانی پیتے تھے ودھوا ہوئے اب ان کو سات برس ہونے کو آئے تھے۔ اور تب سے وہ میکے میں ہی رہتی تھیں۔ لیکن محلے پر ان کا رعب تھا کیوں کہ وہ آلہ آباد رائے زادوں کی بہو تھیں"

ہیم کرن کے تین بچے تھے۔ دو بیٹے اور ایک بیٹی کھیم کرن، بیٹے رما کانت شاعر آدمی تھا اور دوسری طرف سرین انجینئر تھا۔

قرۃ العین حیدر نے ایک طرف ہندو معاشرے کی تصویر کشی کی ہے۔ تو دوسری طرف ایک اور خاندان کے مسائل اور مجبوریوں کو پیش کر کے اس وقت کے مسلم معاشرے کی تصویر کشی کی ہے۔ اس عہد کے ہندو اور مسلم معاشرے کی تصویر وہ کچھ یوں کھینچتی ہیں۔

"یوں تو خیر کانگریسی وانگریسی ہونا کوئی خاص بات نہیں۔ شہر اور قصبہ جات کا ہر ہندو جو سرکاری ملازم نہ تھا۔ گھر پر ترنگا لگا تا تھا اور ہر مسلمان کے اپنے دسیوں مشغلے تھے۔ احرار پارٹی تھی۔ شعیہ کانفرنس تھی ۔ڈسٹرکٹ کانگریس کمیٹی میں مسلمان بھرے ہوئے تھے۔ مسلم لیگ کا تو خیر اس وقت کسی نے نام بھی نہ سنا تھا۔ پر بہت سے مسلمان اگر انصاف کی پوچھیے تو کچھ نہ تھے یا شاعری کرتے تھے یا مجلسیں پڑھتے تھے"

قرۃ العین حیدر کا ایک مخصوص انداز ہے جو اس افسانے میں بھی انتہائی خوبصورتی سے ابھر کر سامنے آتا ہے۔ وہ ہے جزویات پر ان کی نظر ہر چند کی ان کی کہانی کا سفر جاری رہتا

ہے۔مگر راستے کی ہر خوبصورتی کی نشاندہی کرتی چلی جاتی ہیں۔کبھی کبھی کہانی پڑھتے پڑھتے یہ لگتا ہے کہ جیسے وہ بکھرنے لگی ہیں اور نفس مضمون کو فراموش کر کے اپنے گرد بکھری ہوئی ہمہ رنگیوں میں کھو گئی ہیں۔لیکن در حقیقت ایسا نہیں ہوتا وہ انتہائی دانش مندی اور فنکارانہ صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے ایسے گل بوٹے تلاش کر کے اپنے ساتھ لیے چلتی ہیں کہ بالواسطہ کچھ کہے بغیر ان کی کردار نگاری کو چار چاند لگ جاتے ہیں۔شروع شروع میں جو واقعات یا پھر ہلکے پھلکے انداز کے تبصرے بظاہر غیر اہم تفصیلات نظر آتی ہیں۔وہ بعد میں ایک مربوط ڈیزائن کا حصہ بن کر ابھرتی ہیں شعور کی رو کی تکنیک پر جتنی ان کی مہارت ہے وہ کسی اور اردو افسانہ نگار کا حصہ نہیں۔انھیں خصوصیت سے کچھ نہ کہہ کر کچھ کہنے کا فن آتا ہے۔وہ کہانی میں کسی مخصوص کردار کے خدوخال ابھارنے میں اپنی ذہانت صرف کرنے کے بجائے وہ اپنے کردار کے اردگرد پس منظر کو زیادہ ابھارتی ہیں۔اور اس انداز میں پیش کرتی ہیں جس سے ان کے مرکزی کردار کی نہ صرف بہتر صورت بلکہ انتہائی جاذب رنگوں کے پس منظر میں ابھر کر سامنے آتی ہے۔جلاوطن میں ان کی یہ خوبی بدرجہ اتم موجود ہے۔

ڈاکٹر آفتاب رائے جلاوطن کا مرکزی کردار ہیں۔قرۃ العین ان کی شخصیت پر روشنی ڈالنے کے لیے شروع میں اس ماحول کی عکاسی کرتی ہیں۔جس کی وہ پیداوار ہیں اور پھر اس ماحول کی جس سے وہ دور بھاگتے تھے۔اور اس تفصیل میں بھی وہ اس بالغ نظری سے کام لیتی ہیں کہ پورے عہد کی تصویر سامنے آجاتی ہے۔بات صرف اتنی ہی ہوتی تو شاید ان کا ادبی مرتبہ وہ نہ ہوتا جو آج ہے بلکہ وہ اس تفصیل کو اس ضمن میں ایک حرف کہے بغیر آفتاب رائے کی شخصیت کی ذہنی بلوغیت کا اعلان کرتی ہیں اور اس کو محاورے والی زبان میں چار چاند لگا دیتی ہیں۔مثلاً ان کا یہ اقتباس ملاحظہ ہو۔

> ''ضلع کی سوسائٹی جن عناصر پر مشتمل تھی انھیں سے ڈاکٹر آفتاب رائے کوسوں دور بھاگتے تھے۔وسط شہر میں مہاجنوں ساہوکاروں اور زمینداروں کی اونچی حولیاں تھیں۔یہ لوگ سرکاری فنڈوں میں ہزاروں روپیہ چندہ دیتے۔اسکول کھلواتے۔مشاعرے اور دنگل کرواتے تھے۔جلسے جلوس اور سر پھٹول بھی ان ہی کی زیر سرپرستی میں منعقد ہوتے۔ہندو مسلمانوں کا مشاعرہ تقریباً

ایک تھا۔ وہی تیج تہوار، میلے ٹھیلے، حرم ہرام لیا۔ پھر اس سے اونچی سطح پر ہی مقدمے بازیاں، موکل، گواہ، پیشکار، سمن، عدالتیں صاحب لوگوں کے لیے ڈالیاں...... شہر کے باہر ضلع کا ہسپتال تھا۔ لق ودق ہری گھاس کے میدانوں میں بکھری ہوئی اداس پیلے رنگ کی عمارتیں، کچے احاطے، نیم کے درختوں کی چھاؤں میں آوٹ ڈور مریضوں کے ہجوم گرد آلود یکوں کے اڈے سڑک کے کنارے بیٹھے ہوئے دو دو آنے میں خط لکھ کر دینے والے بہت بوڑھے اور شکستہ حال منشی۔ جو دھاگوں والی عینکیں لگائے دھندلی آنکھوں سے راہ گیروں کو دیکھتے۔ پھر گلیاں تھیں جن کے گموں کے فرش پر پانی بہتا تھا۔ سیاہی مائل دیواروں پر کوئلے سے اشتہار لکھے تھے۔ حکیم مارکہ دھاگہ خریدیے۔ پری برانڈ بیڑی پیو۔ ایک پیسہ باپ سے لو۔ چائے جا کر ماں کو دو۔ آ گیا، آ گیا، آ گیا۔ سال رواں کا سنسنی خیز فلم، ہری راجہ آ گیا جس میں مس مادھوری کام کرتی ہے۔''

یہ مکمل تصویر ہے اس عہد کے کسی بھی قصبہ یا شہر کی۔ اس میں کہیں بھی آفتاب رائے نہیں ہیں۔ مگر ہر جگہ موجود ہیں۔ کیوں کہ انسانی نفسیات کی رو سے کوئی بھی شخص صرف اپنی پسند سے نہیں بلکہ اپنی ''ناپسند'' سے بھی پہچانا جاتا ہے۔

قرۃ العین حیدر اس قدر طویل کہانی کے دوسرے باب میں متوسط طبقہ کی عکاسی سے ابھر کر اس طبقے کی طرف اپنے قلم کا رخ موڑتی ہیں جو اعلیٰ سرکاری افسروں، حاکموں، زمینداروں اور روسا کا طبقہ ہے۔ ان کا اپنا ایک مخصوص انداز بیان یہاں بھی جاری رہتا ہے۔ کہانی کے رخ کو موڑتے ہوئے وہ ان الفاظ کا سہارا لیتی ہیں۔ تو غرض کہ راوی دریا کو یوں کوزے میں بند کرتا ہے'' کنول کماری جس کے دل میں آفتاب رائے کی الفت کا چراغ جلتا تھا۔ اب حالات نے انھیں کلکٹر صاحب کی بیوی بنا دیا ہے۔ وہ ہندوں کے محلّہ سے ملے ہوئے مسلمانوں کے محلّہ کا ذکر کر کے دونوں سے قدرے دور ایک سرسبز باغ کے وسط میں کلکٹر صاحب کی کوٹھی کا ذکر کرتی ہیں جس میں یونین جیک لہرا رہا ہے۔ وہ ان چند جملوں میں اس عہد کی پوری تاریخ کہہ دیتی ہیں۔

"سول لائنز میں حاکم ضلع کی کوٹھی تھی جس میں یونین جیک
جھٹ پٹے کی نیم تاریکی میں بڑے سکون سے لہرا رہا تھا۔ سارے
میں تھکی ہوئی خاموشی چھائی تھی۔ سامنے سلطان حسین شرقی کے
زمانے کے اونچے پھاٹک اور مسجدوں کے بلند مینار رات کے آسمان
کے نیچے پانچ سو سال سے اسی طرح ساکت اور جامت کھڑے
تھے۔ زندگی میں بے کلی تھی اُداسی اور ذلت تھی اور شدید غلامی کا
احساس تھا۔"

اس اقتباس سے مسلمانوں کی تہذیبی روایات کا نہ صرف احساس ہوتا ہے بلکہ ان کے مٹنے کا دکھ بھی ہوتا ہے۔ یہاں صرف ہندوستانی تہذیب کا نقشہ ہی نہیں ملتا۔ یہاں تہذیب سے مراد علاقائی کلچر یا مقامی رنگ نہیں بلکہ تہذیبی روایات کا وہ تاریخی تناظر ہے جو بیک وقت تخلیق کو گہرائی سے لے کر اسے ماضی سے بھی جوڑتا ہے اور وقت کے حرکی و تخلیقی تجربے کے پورے احساس کے ساتھ اس کی حال و مستقبل میں توسیع بھی کرتا ہے۔

آفتاب رائے اور کنول کماری کے رشتے کو بھی انتہائی نفسیاتی سطح پر لا کر پیش کیا ہے۔ ان کے درمیان کیسا رشتہ تھا۔ دونوں کی ذہنی سطح کیا تھی۔ پیار کا یہ ایسا انوکھا اظہار تھا جس میں پیار کا ذکر کہیں نہیں ملتا۔ ملاحظہ ہو:

"جب وہ یونیورسٹی سے ڈاکٹریت کے لیے ولایت جا رہے
تھے تو کنول نے ان سے کہا تھا۔ آفتاب بہادر تم کو اپنے اوپر بڑا مان
ہے پر وہ مان ایک روز ٹوٹ جائے گا۔ جب میں بھی کہیں چلی جاؤں
گی۔

"تم کہاں چلی جاؤ گی"؟

"افوہ — لڑکیاں کہاں چلی جاتی ہیں۔؟

"گویا تمہارا مطلب ہے کہ تم بیاہ کر لوگی"

"میں خود تھوڑا ہی بیاہ کرتی پھروں گی۔ ارے عقل مند داس
میرا بیاہ کر دیا جائے گا" اس نے جھنجھلا کر جواب دیا تھا۔

ارے جاؤ — آفتاب رائے خوب ہنسے تھے — میں اس

جھانسے میں آنے والا نہیں ہوں تم لڑکیوں کی پسند بھی کیا شے ہے۔ تم
جیسی موڈرن لڑکیاں آخر میں پسند اسی کو کرتی ہیں جو اس کے سماجی
اور معاشی معیار پر پورا اترتا ہے۔ باقی سب بکواس ہے۔ پسند اضافی
چیز ہے تمہارے لیے، ہاں — بالکل اضافی چیز ہے۔ آفتاب
بہادر۔ وہ غصے کے مارے بالکل خاموش ہوگئی تھی۔''

کنول کماری کا جگن ناتھ جین سے بیاہ ہوگیا اور آفتاب رائے نے بنارس یونیورسٹی میں تاریخ کی چیئر سنبھالی۔ کہیں کوئی ہنگامہ نہیں ہوا کہیں سے شکست شیشہ دل کی صدا نہیں آئی۔ زندگی شاید یونہی گزر جاتی اگر ملک کی تقسیم کے لیے زور پکڑتی ہوئی آوازیں صدیوں سے سانس لیتی ہوئی گنگا جمنی تہذیب کے کھیتوں میں ہندو مسلم منافرت کے بیج نہ بوتیں آفتاب رائے اپنی دنیا میں مست کتابوں سے اپنے سات پھیروں کی رسم نباتے رہتے اگر ان کے اپنے شعبے میں ہنگامہ نہ ہوتا۔ ان کی کلاس میں ایک ہندو طالب علم نے کہا:

''آزادی کا مطلب ڈاکٹر صاحب مکمل سوراج ہے۔ ہند کی
دھرتی کو پھر سے شدھ کرنا ہے۔ ساری ان قوموں کے اثر سے ان
قوموں کو آزاد ہونا ہے جنھوں نے باہر سے آکر حملہ کیا۔ یہی تلک جی
نے کہا تھا جی ہاں''

جوابی حملہ کے طور پر کشوری۔ یعنی۔ کشور آرا بیگم آفتاب رائے کے دفتر میں ایک جلوس لے کر پہنچی۔

ڈاکٹر صاحب اس نے نہایت رعب داب سے کہنا شروع کیا۔

''کل جس طرح آپ نے اورنگ زیب علیہ الرحمۃ کے متعلق
اظہار خیال کیا اس کے لیے معافی مانگیے۔ ورنہ ہم اسٹرائک کر دیں
گے۔ بلکہ کر دیا ہے اسٹرائک ہم نے۔ آپ نے ہماری سخت دل
آزادی کی ہے''۔

اس جلوس نے آفتاب رائے سے معافی مانگنے پر اصرار کیا اور ان کی طرف سے انکار میں جواب ملا۔ اور پھر دیکھتے ہی دیکھتے صورت حال یوں ہوگئی۔

''وہ رات آفتاب رائے نے شدید بے چینی سے کاٹی حالات

بد سے بدتر ہوتے جارہے تھے۔ مسلمان طالب علموں کو اچھے نمبر نہ
ملتے۔ ہندوؤں کو یوں ہی پاس کر دیا جاتا ہوسٹلوں میں ہندو مسلمان
اکٹھے رہتے تھے۔ لیکن جس ہوسٹل میں مسلمانوں کی اکثریت تھی ان
پر سبز پرچم لہرانے لگا تھا۔ اس کے جواب میں عین مغرب کی نماز کے
وقت ہندو اکثریت والے ہوسٹلوں میں لاؤڈ اسپیکر نصب کر کے
گراموفون بجایا جاتا''

آفتاب رائے نے استعفیٰ دے دیا۔ اور اچانک منظر سے ہٹ گئے۔ ملک تقسیم ہو گیا۔ اس کے بعد ۴۷ء کے بعد کی تاریخ رقم ہونے لگی۔ یہاں سے کہانی کا رخ کشوری کی طرف مڑ گیا۔ اس کی ذاتی مجبوریوں اور خاندان کے بٹ جانے کے المیہ کو قرۃ العین حیدر انتہائی خوبصورتی سے پیش کرتی ہیں۔ ان کی فنکارانہ صلاحیتوں کے علاوہ یہ وہ المیہ تھا جسے انھوں نے خود بھی بھوگا تھا۔ کس طرح سے ایک مسلمان لڑکی آہستہ آہستہ اعتماد اپنے اندر دریافت کرتی ہے۔ جو یوں تو اس کے اندر ہمیشہ سے تھا۔ مگر وہ اس سے نہ آشنا تھی۔ جونپور میں کشوری کا بوڑھا باپ تھا۔ جو اپنا وطن چھوڑنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ کشوری کے بھائی اور رشتہ دار ایک ایک کر کے پاکستان سدھار رہے تھے۔ مجلسیں تیج تہوار اپنی رونق کھوتے جا رہے تھے۔ براؤن صاحب جن کا سمبل جین صاحب تھے اب اپنا حلیہ بدل کر یعنی شیروانی اور چوڑی دار پاجامہ پہن کر خالص دیسی صاحب بن چکے تھے...... دس سال بعد کنول کی سہیلی ارملا کو ڈاکٹر آفتاب رائے انڈیا آفس لائبریری سے نکلتے ہوئے ملے تو ارملا کنول کو یہ اطلاع دیکر چلی گئی۔ مگر کنول کے ذہن کی راکھ میں دبی ہوئی چنگاری پھر سے ابھر کر سامنے آ گئی۔ اور وہ خود سے یہ سوال کرنے پر مجبور ہوئی۔

''ارے بھئی آفتاب بہادر۔ اس نے غصے سے سر ہلا کر دل میں
سوال کیا۔ تم کیوں چلے گئے تھے۔ میں نے تمہارا کچھ بگاڑا تھوڑی
ہی تھا تم اپنے آپ میں مگن رہتے میں وہیں کہیں تمہاری زندگی کے
تانے بانے کے کسی کونے میں آ کر چپکی بیٹھ جاتی اور بس تمہارے
لیے لوریاں بنایا کرتی۔ تم اسی طرح رہتے اس میں تمہاری شکست نہ
تھی تمہاری تکمیل تھی میاں آفتاب بہادر''

یہاں کنول کماری کے کردار میں قرۃ العین حیدر نے عورت کی ازلی محرومی کو پیش کیا ہے۔عورت جو محبت کی تلاش میں ازل سے اب تک زماں نوردی کرتی ہے۔اس کا محبوب مرد اپنی ذات کا گرفتار ہے۔اپنے اصول اور ذات کو کنول کماری پر ترجیح دیتا ہے۔

آفتاب رائے کے کردار میں بڑی دلکشی اور آئیڈیلزم ہے۔لیکن وہ آخر تک اپنے ہی کو نہیں پا سکتے کنول کماری انھیں کھو کر بھی نہیں کھوتی۔صرف دو کردار ایسے ہیں جنھیں مستقل بالذات کہا جا سکتا ہے۔

کنول کماری بظاہر مطمئن و آسودہ زندگی گزار رہی ہوتی ہے۔لیکن اپنی ذات کے اندر انتظار کے کرب اور محرومی کا سامنا کرتی ہے۔آفتاب رائے کو دل میں بسائے رکھتی ہے۔اس کے متعلق سوچتی ہے۔

> ''غالباً اس نے شادی کر لی ہوگی یہاں پہنچ کر اسے عجیب و غریب اور انتہائی شدید تکلیف کا احساس ہوا۔ وہ کون ہوگی کیسی ہوگی۔آفتاب کے ساتھ ساتھ چلتی ہوئی کیسی نظر آتی ہوگی۔آفتاب اس سے کہاں ملا ہوگا۔یا اب تک وہ کنفرمڈ بیچلر بن چکا ہوگا۔''

دوسری طرح کشوری کو ملازمت نہ ملی تو اس نے سمندر پار جانے کا فیصلہ کیا۔وہ اس خول سے باہر نکل چکی تھی۔جہاں خاص طور سے انجانے اور ان گنت اندیشے کسی بھی لڑکی کو گھر سے باہر پہلا قدم نکالنے سے پہلے ڈستے رہتے ہیں۔ابھی وہ راستے میں ہی تھی کہ اس کے بابا گزر گئے۔وطن سے باہر یعنی جلاوطنی کی حالت میں اس کی پرانی دوست کھیم وتی جو تقسیم وطن کے بعد دوست سے زیادہ دشمن بن چکی تھی۔کھیم سے اس کی ملاقات کچھ زیادہ خوشگوار ثابت نہیں ہوئی۔کھیم نے کشوری کو پاکستانی کہہ کر مخاطب کیا۔اور اس موڑ پر قرۃ العین حیدر پہلی مرتبہ تقسیم کے سانحہ پر اپنے رد عمل کا اظہار کرتی ہیں۔

یہاں وہ پرانی تہذیب کے مٹنے اور نئی تہذیب کے بننے کی کہانی پیش کرتی ہیں۔ایک نئی تہذیب جس میں گذشتہ تہذیب کی کٹی ہوئی فصل کا ویرانہ ہے۔آسمان پر آفتاب تو ہے لیکن وہ ماضی کی دنیا پر روشنی نچھاور کرنے سے محروم ہے۔اس افسانے میں مرکزی کردار زندگی کے لمحاق اور ابدی سوالات سے نبرد آزما نظر آتے ہیں۔اس افسانے کے کردار وہ انسان ہیں۔جو کبھی اپنی تاریخ اور اپنی تہذیب کا محور تھے۔ان بنیادوں سے بچھڑ کر ان

کرداروں کا وجود لامحدود فضاؤں میں بکھر جاتا ہے۔ ہر کردار اپنی ذات کی تلاش میں مصروف ہے۔ کشوری اس عہد کے المیہ کو اپنی ذات کے حوالے سے کچھ اس انداز سے بیان کرتی ہیں۔

''ہم اپنے بدقسمت ملک کی وہ نوجوان نسل ہیں جو یورپ کی جنگ اور اپنے سیاسی انتشار کے زمانے میں پروان چڑھی۔ اپنی خانہ جنگی کے دور نے اس کی ذہنی تربیت کی اور اب اس ہولناک سرد لڑائی کے محاذ پر اسے اپنے اور دنیا کے مستقبل کا تعین کرنا ہے۔''

''جلاوطن'' ان کرداروں کا المیہ ہے اپنے عہد کی بیکراں، تنہائی اور زندگی کے ازلی اور ابدی پچھتاؤں کے ویرانے میں جلاوطنی کی زندگی کا جبر سہتے ہیں۔

اس افسانے میں ''وقت'' کو بھی علامت کے طور پر پیش کیا ہے۔ وقت ان کے ہاں جبر کی علامت بن جاتا ہے۔ اور جبر انسانی مقدر اور تاریخ کا جبر ہے۔ وقت کا ایک مظہر زندگی ہے اور دوسرا موت۔ موت عرفان حیات کی تکمیل ہے۔ وقت کے ساتھ موت کا ذکر بھی ملتا ہے۔

''سناٹے میں صرف موت کے قدموں کی چاپ تھی۔ اجنبی موت جو یک لخت ہمارے سامنے آگئی۔ آج کی رات تمہارے وجود کے گناہ کا کفارہ ادا کیا جائے گا۔ میں تمہارے خدا کی آواز ہوں اور تمہاری ہر تباہی میں شریک ہوں اور ہر موت کا محافظ ہوں''

یہ کردار زندہ ہوتے ہوئے بھی مر چکے ہیں۔ کیوں کہ ان میں موت کا سامنا کرنے کی جرأت نہیں۔ موت کے ڈر سے زندگی کی جدوجہد میں شریک رہنا چاہتے ہیں۔ موت کے ساتھ ان کا عہد اور اقدار بھی ختم ہو جاتے ہیں۔

پرانے عہد ناموں کے منسوخ ہونے کے سانحہ پر مایوس ہونے کے بجائے قرۃ العین حیدر یہ کہتی ہیں۔

''پرانے عہد نامے منسوخ ہوئے'' کشوری نے آہستہ سے دہرایا'' ہم اس طرح زندہ رہیں گے ہم یوں آپ کو نہ مرنے دیں گے۔ ہماری جلاوطنی ختم ہوگئی'' ہمارے سامنے آج کی صبح ہے۔

مستقبل ہے۔ ساری دنیا کی نئی تخلیق ہے ۔لیکن کنول کماری — تم

اب بھی رو رہی ہو'

افسانے کے اختتام میں صرف کنول کماری کو روتے ہوئے دکھایا ہے۔ سب کی جلاوطنی ختم ہو جاتی ہے۔ لیکن کنول کماری کی جلاوطنی ختم نہیں ہوتی۔ وہ اپنی ذات کے ازلی وادبی ویرانے میں جلاوطنی کا کرب محسوس کرتی ہے۔

کنول کماری کے آنسو اس خاموش محبت کے آنسو ہیں۔ جس نے کبھی اظہار کا منہ نہیں دیکھا۔ آفتاب رائے مرد تھے۔ وہ فیصلہ کر سکتے تھے۔ اس لیے کنوارے رہے۔ کنول اسی عہد کی عورت تھی ایک باوقار کھونٹے سے باندھ دی گئی۔ مشترکہ کلچر تباہ ہو گیا۔ تہذیبی شناخت کے نئے سانچے ڈھالے گئے سچے ہندوستانی نہ ہندوستان میں رہے اور نہ پاکستان ہی پہنچ پائے۔ حالات کے راون نے انھیں جلاوطن کر دیا۔ لیکن قومیں عارضی طور پر بٹ تو سکتی ہیں۔ کسی سیاسی محاذ پر شکست بھی کھا سکتی ہیں لیکن زندہ لوگ امیدوں کے چراغ روشن رکھنے سے باز نہیں رہتے۔ وہ مستقبل سے کبھی مایوس نہیں ہوتے۔ یہ اس کہانی کا ایک خوبصورت پہلو ہے اور دوسرا آفتاب رائے اور کنول کماری کی محبت جو کبھی شرمندہ اظہار نہ ہو کر ہمارے دلوں کو چھو لیتی ہے۔

جیلانی بانو

# کلچرل اکیڈمی

چاروں طرف کلچر کے تحفظ کا شور اٹھا تو میں نے اپنی جیبیں ٹٹول ڈالیں۔ جانے وہ خط کہاں گیا تھا جس میں اوشا نے مجھ سے کلچر کے نام پر توجہ چاہی تھی۔

اس خط کو اوشا نے اپنے مخصوص اسٹائل میں لکھا تھا۔ اپنی قابلیت اور ذہانت کے تمام پہلو اجاگر کئے تھے۔ دنیا کے بہت سے فلسفیوں کے حوالے دیئے تھے۔ اور اس طرح ہر ممکن کوشش کی تھی کہ وہ بات نہ سمجھ لوں جو وہ کہنا چاہتی ہے۔

کیوں کہ میری اور اوشا کی دوستی بال سے زیادہ باریک اور تلوار کی نوک سے زیادہ حساس رشتوں پر قائم تھی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ اوشا نے فلسفہ سے ڈاکٹریٹ کیا تھا۔ اس لیے وہ بیچ بیچ میں فلسفہ لے آتی تھی اور میں یونیورسٹی میں لڑکوں کو پالٹیکس پڑھاتا تھا۔ اس لیے اوشا سے بھی خوب سوچ سوچ کر بات کرنی پڑتی تھی۔

ویسے اوشا بڑی خودسر اور خودمختار عورت تھی۔ اسے فرسودہ رسموں اور غیر ضروری اخلاقی پابندیوں سے بڑی نفرت تھی۔ اس اظہار کے لیے وہ تعلیم یافتہ مردوں سے بڑی جلدی بے تکلف ہو جاتی تھی۔ اسے ذہین سائنٹسٹ، شاعر، ادیب اور دانشوروں کا ساتھ پسند تھا۔ انھیں وہ اپنے گھر بلا کر شراب اور سگریٹ کی محفلیں جماتی تھی۔ کبھی کبھی چھوٹے موٹے مشاعرے اور ادبی محفلیں بھی ہو جاتیں — کبھی کبھی اوشا ایک خالص مفکر بن کر دنیا کے بڑے بڑے پریشان کن مسائل پر سب کو متفکر کر دیتی تھی۔

اس نے اپنی شخصیت میں سے نسوانیت کے امتیاز کو کھرچ پھینکا تھا۔ وہ جان جان کر ایسے انداز اختیار کرتی جن سے یہ نہ معلوم ہو کہ وہ عورت ہے اس کے باوجود جب بھی میں اوشا سے بے تکلف ہونے کی کوشش کرتا تو جانے کیسے کلف لگا تکلف ابھرنے لگتا تھا۔ گھبرا کر میں مزید اینٹلکچویل بننے لگ جاتا کیونکہ جب دماغ بالکل خالی ہو جائے تو انسان کی یہی ایک پناہ ہے۔

اب ہم یوں باتیں کرتے، جیسے ہماری باتوں کے پیچھے غالبؔ کے شعروں جیسے ہزاروں معنی پنہاں ہیں۔ اوشا اپنی ذہنی سطح کو بہت بلند خیال کرتی تھی۔ اس لیے معمولی کام اور معمولی باتیں اسے اچھی نہ لگتی تھیں۔ اسی ڈر سے وہ خود شعر نہ کہتی تھی کہ کہیں کوئی معمولی شعر نہ کہہ دے۔ کہانیاں اور ڈرامے نہیں لکھتی تھی کہ انھیں پڑھنے والے لوگ کہاں ہیں۔ وہ سارتر اور کامیو کے سوا کسی کو ادیب نہ مانتی تھی۔ ہمیشہ نت نئے رنگوں کے بے حد نفیس اور قیمتی کپڑے پہنتی۔ اپنے سجے سجائے کاٹیج میں اکیلی رہتی تھی۔ اوشا نے شادی نہیں کی تھی، اس کی وجہ تو ہم میں سے کسی کو نہیں معلوم تھی، لیکن عام خیال یہی تھا کہ اوشا شادی کے بعد شوہر کی اجارہ داری کے خلاف ہے۔

رفتہ رفتہ اوشا کے ہاں ہم سب آرٹ، سائنس اور ادب کے شیدائیوں کا جمگھٹا رہنے لگا۔ شام ہوتے ہی ہم سب ادھر کا رخ کرتے۔ اوشا کے دوستوں میں عورتیں کم تھیں۔ وہ کہتی تھی کہ ابھی "ہمارے ہاں عورت کے دماغ کی سطح بہت نیچی ہے۔" ہر عورت گھر، محبوب، اور بچوں کے سوا اور کچھ نہیں سوچتی۔ اسی لیے اوشا گھر، محبوب اور بچوں کے سوا ہر موضوع پر سوچتی۔ بحث کرتی اور پڑھتی تھی۔ اس کے گھر میں قیمتی اور نایاب کتابیں بھری ہوئی تھیں۔ وہ ہر موضوع پر پڑھ چکی تھی اور ہر مسئلے پر اپنی ایک انفرادی رائے رکھتی تھی۔ ہم سب اس کی قابلیت سے سخت مرعوب تھے۔ اکثر وہ شراب کے نشے میں اور سگریٹ کے دھوئیں میں گھری دنیا کے تمام حادثوں پر ہمارے ساتھ اداس ہوتی تھی۔ اس نے اپنے دوستوں سے یہ کبھی نہیں پوچھا کہ ہمارا گھر کہاں ہے۔ شادی ہوئی ہے یا نہیں، کتنے بچے ہیں — کیونکہ یہ باتیں اوشا کے لیے غیر اہم تھیں۔ اس معاملے میں وہ بڑی وسیع النظر تھی بلکہ وہ تو ہر معاملے میں سخی نظر آتی۔ اپنے گھر آنے والوں کی تواضع مہنگی شراب، قیمتی سگریٹ اور عمدہ کھانوں سے کرتی تھی۔

میں اب دن بھر تھکا دینے والی مصروفیت کے بعد اوشا کے کاٹیج پہنچتا تھا تو یوں لگتا جیسے ریگستان سے نکل کر کشمیر میں آ گیا ہوں۔ اُدھر تو اوشا اتنی دریا دلی دکھاتی تھی اور اِدھر میرا یہ حال تھا کہ عادی مجرموں کی طرح بظاہر تو بڑا بے فکر نظر آتا تھا مگر ایک ایک لمحہ کا حساب مجھے گیتا کو دینا پڑتا تھا۔ ''آج اتنی دیر کیوں ہو گئی؟''

''کہاں چلے گئے تھے — وہاں کیا کیا ہوا؟''

گیتا میری جیون ساتھی تھی۔ اس لیے وہ میری زندگی کے ایک ایک گھنٹے میں شریک رہنا چاہتی تھی — اونہہ — میں اوشا کے ہاں جانے کی تیاری کرتے وقت گیتا کے خیال کو بھی جھٹک دیتا تھا کیونکہ عام طور پر دانش ور اپنی باہر کی مصروفیتوں میں بیوی کے وجود کو نظر انداز کر کے اپنی ترقی پسندی کا ثبوت دیتے ہیں۔

اسی لیے اوشا کے ہاں مجھے کبھی گیتا یاد نہیں آتی۔ مگر آدھی رات کو جب میں نشے میں چور گھر واپس آتا ہوں تو نیند میں مدہوش گیتا کا صحت مند بدن دیکھ کر مجھے اچانک گیتا پر پیار آ جاتا ہے۔

کبھی کبھی اوشا کو دیکھ کر کیوں میں دوسری طرف دیکھنا بھول جاتا ہوں — حالانکہ اوشا تیس پینتیس برس کی معمولی صورت شکل والی عورت ہے۔ لیکن وہ جیسے طے کئے بیٹھی تھی کہ وہ دنیا کی غیر معمولی عورت ہے یا پھر ہماری نظریں اسے کم خوبصورت ماننے کو تیار نہیں تھیں۔ کبھی کبھی خیال آتا تھا کہ اوشا اتنی بڑی مفکر ہے تو پھر وہ عورت نظر آنے پر اتنی توجہ کیوں دیتی ہے —؟ وہ جان جان کر بہت کھلے گریباں والی جرسی اور بہت تنگ پینٹ پہنتی تھی۔ اس کی ساری کا پلو کبھی سینے پر نہیں ٹکتا۔ سلیولیس بلاؤز اور گہرے رنگوں کی ساریاں اسے بہت پسند ہیں۔ ہر آٹھویں دن وہ بالوں کو سیٹ کروانا نہیں بھولتی۔ نہایت نفاست سے میک اپ کرتی ہے اور ایسے رنگوں کی ساڑیاں پہن کر ایسی خوشبو لگاتی ہے کہ ہر دن نئی نئی سی لگتی ہے۔

''اس کے باوجود اوشا کا اصرار تھا کہ مجھ سے عورت سمجھ کر مت ملو۔''

''پتہ نہیں ریاض، صادق، بلبیر اور رام وغیرہ کا کیا حال تھا۔ لیکن جب میں اوشا سے بات چیت کرتا تو مجھے اور کچھ سنائی نہیں دیتا تھا۔ اس پر اوشا غصہ میں بھویں سکیڑ کر کہتی۔''

''اب تم گھر جاؤ گوپال، بیوی کا خوف تمہارے ذہن پر سوار ہو چکا ہے۔''

''ایسی بات نہیں ہے اوشا'' — میں سٹپٹا جاتا — ''اصل میں اس بات پر غور کر رہا ہوں کہ یو۔این او، میں یاسر عرفات کا لب ولہجہ......

''چلو بھئی اب اٹھو، نیند آرہی ہے —''بلبیر اوشا کی بندیا میں اپنا عکس دیکھتے ہوئے کہتا۔

''ہاں بھئی، اب اٹھ جانا چاہیے — بارہ بج گئے ہیں۔''

''مگر یاسر عرفات کے لب ولہجہ پر —''

اور پھر ہم سب ایک ساتھ اٹھ کھڑے ہوتے۔

''گڈ نائٹ اوشا —''

''گڈ نائٹ صادق، گڈ نائٹ بلبیر، گڈ نائٹ رام، گڈ نائٹ گوپال — افوہ — !تم لوگ میرے کمرے میں کتنی اسموکنگ کرتے ہو۔دھویں کے مارے ساری رات میری آنکھیں جلتی ہیں —'' وہ کچھ اس انداز سے آنکھیں ملتی ہے۔جیسے گیتا میرے سفر پر جاتے وقت کرتی ہے۔ہم سب اونچے اونچے قہقہے لگاتے چوراہے تک آتے ہیں جہاں ہم کاریں پارک کرتے ہیں۔وہاں سے اوشا کا مکان صاف نظر آتا ہے۔

''ابھی بتی جل رہی ہے۔'' ہم اپنی اپنی کاروں میں بیٹھنے سے پہلے ایک بار پھر اوشا کے روشن کمرے کی طرف دیکھتے ہیں۔

''یار کیا اوشا ساری رات لائٹ بند نہیں کرتی''

بلبیر بظاہر بڑی لاپروائی سے یہ سوال کرتا مگر ہم سب شیطان خالص مردانہ انداز میں قہقہے لگاتے تھے۔

رفتہ رفتہ ہم سب نے مل کر ایک کلچرل اکیڈمی کی بنیاد رکھی۔اس کی سکریٹری اوشا تھی۔اور اس کا آفس اس کا کاٹیج تھا۔اب اس کے پھاٹک پر ''ڈاکٹر اوشا سنہا'' کے علاوہ ''کلچرل اکیڈمی'' کی ایک اور تختی لگ گئی تھی۔

ہر مہینے اکیڈمی کا ایک جلسہ ہوتا تھا جس میں کسی اہم مسئلے پر شہر کے دوسرے ادیبوں اور دانشوروں کو بھی اظہار خیال کی دعوت دی جاتی تھی۔کبھی کوئی آرٹسٹ آتا، سنگیت کار آتا۔ پتہ نہیں کون کون آتا تھا اور کیا ہوتا! ہمیں تو صرف اوشا کے ہاں بیٹھ کر اس کی آواز سننے سے مطلب تھا۔لیکن ہم سب دوستوں نے آپس میں کبھی کوئی ایسی بات نہیں کی تھی جس سے

اوشا سے کسی خاص لگاوٹ کا یا دلچسپی کا اظہار ہوتا۔ کیوں کہ ہم سب نہایت اعلیٰ دماغوں والے عظیم لوگ تھے جو اپنی تقریروں میں، شعروں میں اور خیالوں میں ایک معاشرے کی تخلیق کرنا چاہتے تھے، جہاں عورت صرف دوست بھی ہو سکتی ہے۔

ہم سب دوستوں کا ایک ہی مقصد تھا۔

اپنے اپنے گاؤں میں ہم ابھی نویں دسویں کلاسوں میں تھے کہ ہمارے ماں باپ نے پیسے اور کھری ذات کی ہوس میں اپنے سے بہت اونچے زمیندار گھرانوں میں ہماری شادیاں کر دی تھیں۔ یہ وہ زمانہ تھا جب ہم نے عورت کے بارے میں فرائیڈ سے کچھ سنا تھا اور نہ اردو شاعری پڑھی تھی اور اس وقت تک ہماری بیویاں تین چار بچوں کی مائیں بن چکی تھیں — پھر جب ہم سسرال کے پیسے سے یورپ کی بھاری ڈگریاں لے کر لوٹے تو ہمارے بچے ہائی اسکول کا امتحان دے رہے تھے اس لیے ہمارے دل کا ایک کونا بے حد سونا تھا — غیر آباد — کنوارا — یہ ہم سب دانشوروں کا المیہ تھا۔

اس لیے ہم اوشا کی دوستی کسی قیمت پر چھوڑنا نہیں چاہتے تھے۔ مجھے تو بعض وقت یوں لگتا تھا جیسے اوشا بھی زندگی کی ایک ضرورت ہے۔ اگر وہ کسی دوسری یونیورسٹی میں چلی گئی تو کیا ہوگا — ؟ ہماری کلچرل اکیڈمی — ہمارے پیپرس — ہماری بحثیں — اوشا کے کمرے میں پھیلا ہوا سگریٹوں کا دھواں اور ساری رات سلگتا ہوا اس کے کمرے کا تنہا بلب۔

پھر کلچرل اکیڈمی میری جان کا روگ بن گئی۔ یوں جیسے ایک دن بھی اکیڈمی کے آفس نہ گیا تو قیامت آ جائے گی۔ اس مہینے اکیڈمی کا جلسہ نہ ہوا تو ہندوستانی تہذیب کا بیڑہ غرق ہو جائے گا۔

اوشا کہتی — اس بار میٹنگ کی صدارت کے لیے ہریندر ناتھ چٹوپادھیا کو بلانا چاہیے اور بلبیر پلین سے بمبئی کے دو دو چکر لگاتا۔ میں اِدھر اُدھر سفارشی خط لے کر دوڑتا۔ اور ہم اس ناممکن سوال کا جواب لیے اوشا کے حضور پہنچ جاتے۔

''دیکھا اس بار کتنی کامیاب میٹنگ ہوئی ہے۔'' اوشا یوں فخر سے کہتی جیسے سارا کیا دھرا اسی کا ہے۔ ہم سب خوشی سے کِھل اُٹھتے کیوں کہ ہماری کلچرل اکیڈمی واقعی ادیبوں اور شاعروں کی توجہ کا مرکز بنتی جا رہی تھی۔

''اوشا! اب کے سمینار کے انا گریشن کے لیے کامریڈ ڈانگے کو بلوائیں گے۔''

ہشت !'' اوشا نے اپنے لپ اسٹک لگے ہونٹوں کو سکیڑ کر کہا۔

'' کلچرل اکیڈمی پر کسی سیاسی پارٹی کا لیبل نہیں لگنا چاہیے۔''

اور دوسرے دن ہم سب اپنے اپنے دوستوں کے حلقوں میں یہ بات دہراتے تھے کہ کلچرل اکیڈمی پر کسی سیاسی پارٹی کا لیبل نہیں لگنا چاہیے۔

لیکن میں محسوس کر رہا تھا کہ کلچرل اکیڈمی پر۔ بلبیر سنگھ کا لیبل نمایاں ہوتا جا رہا ہے۔ کیونکہ ہر مہینے کی میٹنگ کا سارا کام بلبیر ہی نبٹاتا تھا۔ ہر کام کی ذمہ داری اسی پر عائد کی جاتی تھی۔ اسی لیے رات کو ہم سب اوشا سے رخصت ہوتے تھے تو وہ سب کو آنکھیں مل مل کر رخصت کرتی تھی سوائے ڈاکٹر بلبیر سنگھ کے کیوں کہ بہت سے دعوت ناموں پر نام لکھنا باقی رہ جاتا، بجٹ نامکمل پڑا ہے۔ مہمان خصوصی کا مسئلہ طے نہیں پایا ہے۔ مجھے بلبیر کی طرف سے اس لیے بھی فکر رہتی تھی کہ اس کی منگیتر امرتسر کے کسی گاؤں میں اس کے خواب دیکھ رہی تھی۔ اور بلبیر اکیلا خوب گاتا گنگناتا پھرتا تھا۔ بیویوں سے آزاد مردوں پر جو ایک زندہ دلی اور خوش مزاجی چھائی رہتی ہے، بلبیر اس سے سرشار نظر آتا تھا۔ جب کہ خود میرا چوہے کا دل تھا — مصلحتیں، جھوٹ اور تصنع مجھے چاروں طرف سے گھیرے رہتے تھے۔

ایک رات جب بلبیر نے سب کے اٹھتے وقت کہا کہ ابھی آج کی ڈاک دیکھنا ہے تو میں نے فوراً کار کی چابی میز پر ڈال کر کہا،

تم سب جاؤ— آج کی ڈاک میں دیکھ لوں گا— ''

میں نے محسوس کیا کہ بلبیر کو میری بات اچھی نہ لگی۔ اس نے اوشا کی طرف دیکھ کر نہایت مریل آواز میں پوچھا،

''تو پھر میں جاؤں اوشا''

'' گڈ نائٹ۔'' اوشا نے اٹھ کر بلبیر کا ہاتھ پکڑ لیا تو جیسے چھوڑنا بھول ہی گئی رام، ریاض، صادق سب چلے گئے، لیکن بلبیر اور اوشا کے قہقہے بڑی دیر تک پھاٹک پر سنائی دیتے رہے۔ پھر اوشا اندر آئی، بڑی خوش خوش۔

''بلبیر ہمیشہ بڑا مگن رہتا تھا۔'' اس نے صوفے پر دھم سے بیٹھ کر سگریٹ سلگایا۔

''ہاں — آج کی ڈاک میں کوئی اہم بات نہیں معلوم ہوئی— ''میں نے بڑی مایوسی کے ساتھ ڈاک ایک طرف سرکا کے اوشا کی بات کا جواب دیا۔

''ابھی تو خوش رہتا ہے۔ مگر اس کے پتا شادی کے لیے بلا رہے ہیں — آخر کب تک اکیلا رہے گا۔''

''یہ تو سچ ہے''— اوشا نے منہ سے سگریٹ کا دھواں اگلا۔''کب تک اکیلا رہے گا بیچارہ''

''اور تم کیسے اکیلے رہ لیتی ہو۔''میں نے جانے کیسے آج یہ بات کہہ ڈالی۔

''میں —؟''وہ اٹھ کر بیٹھ گئی اور میری طرف جھک کر بولی۔

''تم جو ہو —تم سب— دہلی میں ممی اور پاپا ہیں، شکاگو میں بھیا ہیں، شملہ میں فیروز —''

''فیروز کون ہے؟''میں نے اس کی طرف غور سے دیکھا لیکن اوشا نے جس انداز سے سگریٹ کی راکھ ایش ٹرے میں جھٹکی تو میں سمجھ گیا کہ فیروز کون ہے۔

''اس کی بیوی شملہ کے کسی ریسرچ سنٹر میں کام کرتی ہے۔''

اوشا نے سگریٹ بجھا کے ہاتھ ملتے ہوئے کہا۔

''اچھا —''میں یوں مطمئن ہو گیا جیسے فیروز سے میرا مکمل تعارف ہو گیا ہو۔

''مگر ہے بڑی تنگ نظر عورت، بیچارے فیروز کی زندگی اجیرن کر دی ہے —''

اور پھر میری زندگی اجیرن ہونے لگی۔ حالانکہ میں اپنی بیوی گیتا کے حسن اور سلیقے کی اٹھتے بیٹھتے داد دیتا تھا۔ اس کے باوجود اس کے دل میں میری طرف سے شک کی چنگاریاں سلگ رہی تھیں۔ پتہ نہیں کس چغل خور نے اس کے کان بھر دیئے تھے کہ اوشا سے میری عاشقی چل رہی ہے۔ اب وہ میری نقل و حرکت پر کڑی نگرانی رکھ رہی تھی۔ یہاں تک کہ ایک دن اس نے صاف صاف کہہ بھی دیا کہ وہ اوشا کے ہاں میرا جانا پسند نہیں کرتی۔

''مت کرو —''میں نے غصہ میں کہا— ''میں بھی ہر بات میں تمہاری دخل اندازی پسند نہیں کرتا۔''

باہر جاتے وقت میں نے طے کر لیا تھا کہ اب دو تین دن تک گھر نہیں آؤں گا تا کہ گیتا کو میری ناراضگی کا اندازہ ہو سکے۔

شام کو میں منہ لٹکائے اوشا کے ہاں گیا تو وہاں پہلے سے منحوس صورت بلبیر موجود تھا۔ اوشا بھی بڑی فکر مند سی نظر آ رہی تھی۔ پریشانی کے مارے اس نے شام ہونے کے

باوجود نائیٹی اتار کر ساری نہیں پہنی تھی۔ اور یوں ہی کہیں کہیں سے کھل جانے والے بدن کو ڈھانپ ڈھانپ کر بلبیر کے سگریٹ سے سگریٹ سلگاتی رہی۔

(مسئلہ یہ تھا کہ بلبیر کے ماں باپ نے اسے بلا کر زبردستی اس کی شادی کر دی تھی)۔ لیکن اب اتنی جاہل لڑکی کے ساتھ بلبیر کی بسر کیسے ہو؟ جو بلبیر کی کتابیں جلانے کی دھمکی دیتی تھی۔ اوشا نے اس کے سامنے بہت سے حل رکھے۔ گاؤں میں پٹک آؤ۔ اسے چھوڑنے کی دھمکی دو۔ پڑھانے کی کوشش کرو۔

ایسی فضا میں میں اپنا مسئلہ کیسے چھیڑتا۔ بس چپ چاپ کاغذ سامنے پھیلائے کلچرل اکیڈمی کے مستقبل پر غور کرتا رہا۔

شام کو گھر گیا تو گیتا اپنے میکے جانے کو تیار ہو چکی تھی۔ بڑی خوشامدوں کے بعد اسے روکا۔ میرے دل کی ساری گرہیں کھل چکی تھیں۔ پھر بھی جانے کیوں میں گیتا کے ساتھ بندھا ہوا تھا۔ شاید بچوں کا خوف ہو۔ اوم اب میرے ساتھ یونیورسٹی جانے لگا تھا۔ واپسی میں وہ بشیر باغ کے چوراہے پر مجھ سے کہتا ''پپا! مجھے یہاں اتار دیجیے — میں گھر جاؤں گا — اب آپ تو سکندر آباد جائیں گے نا— ؟''

''ہاں — نہیں تو — '' (میں سٹپٹا جاتا— سکندر آباد میں اوشا رہتی تھی) ''نہیں آج کلچرل اکیڈمی کے آفس میں کوئی کام نہیں ہے۔ میں جلدی گھر آ جاؤں گا — '' سخت شرمندگی کے ساتھ میں کار اسٹارٹ کرتا تھا۔

پھر اچانک بلبیر کلچرل اکیڈمی سے غائب ہو گیا۔ اوشا اسے بار بار یاد کرتی۔ ہر شام اس کا انتظار ہوتا۔ مگر وہ پھر نہ آیا۔ کئی بار ہم نے دیکھا کہ وہ اپنی بہت ہی خوبصورت، تیز طرار بیوی کے ساتھ ڈالڈا کا ڈبہ تھامے کار میں سوار ہو رہا ہے۔ ہمیں دیکھ کر دور ہی سے ''ہیلو'' پر اکتفا کر لیتا ہے۔

اوشا نے بلبیر کا یہ انجام سنا تو بہت غصہ میں آئی۔

''کوئی تک ہے کہ اتنا جینیس انسان اور ایک جاہل لڑکی کے اشاروں پر ناچ رہا ہے۔ تم سب مرد باہر سے بڑے آزاد بنتے ہو، مگر ہو وہی قدامت پسند — '' وہ ہم سب پر سگریٹ کا دھواں اُگل کر بولی۔

چنانچہ میں نے اوشا کو اندر سے بھی ترقی پسند ہونے کا ثبوت دینا چاہا۔

ایک شام جب میں اوشا کے ساتھ اکیلا بیٹھا پی رہا تھا تو اداسی جانے کہاں سے مجھ پر ٹوٹ پڑی۔ اور میں نے روتے روتے خوش ہو کر بیٹھ کر اوشا کے پیر چھوتے ہوئے کہا:

''مجھے بچاؤ اوشا — میں تمہارے پاؤں پڑتا ہوں — میں مر جاؤں گا — گیتا مجھے دھیرے دھیرے زہر دے کر مار رہی ہے —''

اوشا چونک پڑی — شاید اسے پہلی بار معلوم ہوا کہ میری گھریلو زندگی میں کتنی تلخی گھلی ہوئی ہے اس لیے وہ میرے جھکے ہوئے سر پر اپنا ہاتھ رکھ کر بولی،

''سیدھے بیٹھو گوپال —'' اس نے پاؤں سمیٹ کر مجھے صوفے پر بٹھایا اور پھر اپنے گلاس میں سے ایک گھونٹ لے کر بولی،

''تم سب مڈل کلاس کے مرد رونا جانتے ہو، خودکشی کر سکتے ہو، لیکن اتنی بغاوت نہیں کر سکتے کہ جو عورت پسند نہیں ہے اس کے ساتھ رہنے سے انکار کر دو —''

میں نے بھی غور کیا کہ یہ تو بہت آسان کام ہے جو میں نہیں کر سکتا۔ پتہ نہیں کیوں ہم اپنی بد مزاج، بدزبان اور جاہل بیویوں سے بندھے رہنا چاہتے ہیں۔

اس رات تقریباً دو بجے مجھے سوتے سے اوشا نے اٹھایا۔ میں جانے کب روتے روتے صوفے پر ہی سو گیا تھا۔ وہ ابھی تک پیے جا رہی تھی اور سگریٹ اس کے ہاتھ میں جل رہا تھا۔ پھر اس نے میرا کوٹ اور کار کی چابی تھماتے ہوئے کہا —

''اب تم گھر جاؤ گوپال، گیتا کو نمک مرچ لا کر دو، ورنہ تمہاری ہنڈیا پھیکی رہ جائے گی۔''

پندرہ دن کے بعد میں کلچرل اکیڈمی کے آفس پہنچا تو اوشا بہت غصہ میں تھی۔

''تم سب کے سب حد سے زیادہ لاپرواہ ہو۔ تم لوگ اپنے کلچر کے تحفظ کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکتے۔ کچھ سن رہے ہو! انڈیا میں فاشطیت طاقتیں آرٹ، سائنس، کلچر، ہر چیز کو تباہ کیے ڈال رہی ہیں۔ ہمیں بھی تو اس موضوع پر ایک سمینار کرنا چاہیے۔''

اس آنے والی تباہی کے آثار اوشا کے چہرے پر صاف دکھائی دے رہے تھے۔ اس کی ساری کا پھیکا رنگ، میک اپ کے بغیر سونا چہرہ اور اس کے بدن کی جاگتی ہوئی جولانی — ہر چیز جیسے سونی پڑی تھی۔

''اب یہاں کوئی نہیں آ رہا ہے۔ جانے سب کن کاموں میں مصروف ہیں۔ میں اکیلی

تم لوگوں کے بغیر کیا کروں! آئندہ میٹنگ فاشزم کے خلاف کرنا ہے۔ یہ بڑی اہم بات ہے۔ آخر ہمارے کلچر ——''

میں نے دیکھا، اوشا بے حد اداس تھی۔

''کلچر کا تحفظ میں کروں گا اوشا ——'' میں نے پہلی بار اس کے کاندھے پر سر رکھ کر اسے تھام لیا۔

''تمھیں معلوم ہے میرے ساتھ کیا ہوا —— ؟ گیتا نے خودکشی کر لی تھی۔''

''کیا —— ؟ وہ اچھل پڑی اور مجھے دور دھکیل دیا۔

''اس رات میں تمھارے ہاں سے گیا تو گیتا میرے تکیے کو سینے سے لگائے بستر پر سو رہی تھی۔ اس کے پاس میری بیئر کا خالی گلاس رکھا تھا اور میری نیند کی گولیوں کی خالی ڈبیہ پڑی تھی۔''

''ارے —— پھر —— ؟'' اوشا بے حد پریشان ہو گئی۔

''بس چند منٹ کی دیر ہو جاتی تو گیتا ختم تھی۔ اتفاق کی بات ہوئی کہ ہاسپٹل کے ایمرجنسی وارڈ میں ہر چیز تیار ملی ——'' اس سے آگے کی بات مجھ سے نہیں کہی جا رہی تھی۔

''لیکن آخر کیوں —— ؟'' اوشا نے سگریٹ سلگایا۔

''کہتی ہے آپ میری طرف سے لاپروا ہو گئے ہیں۔ میں یہ بات برداشت نہیں کر سکتی ——'' میں نے بہت ہی رک رک کر کہا۔

ہونھا —— اوشا نے دھواں اگل کر نفرت سے منہ بنایا۔

''یہ عورتیں شوہر کا ایک ہی مصرف سمجھتی ہیں کہ دن رات ان کے سامنے بیٹھا رہے۔ ان کی بلا سے ساری دنیا میں آگ لگ جائے۔''

''نہ صرف سامنے بیٹھے رہو بلکہ ان سے اپنے عشق کا اظہار بھی کرو۔ ورنہ ان کا جینا بے کار ہے۔ میں نے پہلی بار مسکرانے کی کوشش کی۔

اوشا نے سگریٹ مسل کر ایش ٹرے میں ڈالا اور چھت کی طرف دیکھتے ہوئے بہت ہی آہستہ سے پوچھا —— '' کیا تم بھی گیتا کو چاہتے ہو گوپال!''

سگریٹ میری انگلیوں میں دبا کانپ رہا تھا۔ میں نے بہت کوشش کی کہ اوشا کی بات کا جواب انکار میں دوں —— مگر گیتا کی موت کا خوف میرے اعصاب پر سوار ہو چکا تھا۔ اگر

گیتا مر جاتی تو — !؟ یہ بھیانک سوال ہر وقت میرے سامنے کھڑا تھا۔ اوشا نے سر جھکا لیا جیسے اپنی بات کا جواب سن لیا ہو — پھر آہستہ آہستہ جیسے اپنے آپ سے کہنے لگی۔

''گیتا کتنی Sensitive ہے۔ تمہاری اتنی سی لاپروائی برداشت نہیں کر سکی۔ تم نے اسے کوئی دکھ جو نہیں دیا ہے گوپال — وہ بے چاری کیا جانے کہ مرنے کا وقت کب آتا ہے؟''

میں سمجھ گیا کہ اوشا اب فلسفہ بگھارنا شروع کر چکی ہے۔

دوسرے دن اوشا کا فون آیا۔

''جلدی آؤ۔ سبھدرا جوشی نے میٹنگ میں آنے کا وعدہ کر لیا ہے۔ ان کا خط آیا ہے۔''

مگر میں نہیں جا سکا۔

''تیسرے دن پھر اوشا کا فون آیا'' اگلی میٹنگ کی تاریخ کیا ہوگی؟''

میں نے وعدہ کیا کہ شام کو ضرور آؤں گا۔ مگر شام کو تو اوم کی برتھ ڈے تھی۔ چوتھے دن ڈاک سے اوشا کا جو خط آیا اس میں اس نے کلچر کے نام پر میری توجہ چاہی تھی۔ چنانچہ میں فوراً خوبصورت جملوں کی تلاش میں لگ گیا تا کہ۔ فلسفہ اور شاعری میں ڈوبے ہوئے اس خط کا اسی خوب صورت انداز میں جواب لکھ سکوں۔

پانچویں دن اوشا نے مجھے پھر فون کیا۔

''آج مجھے بے حد زکام ہو رہا ہے گوپال، یونیورسٹی بھی نہیں گئی۔ سارے بدن میں شدید درد ہے۔ صبح سے میں نے کھانا تک نہیں کھایا ہے۔''

ہم شاپنگ کو جا رہے تھے۔ گیتا میرے پاس کھڑی تھی۔ اس وقت میں اوشا سے کیا کہتا! سوائے اس کے کہ ڈاکٹر کے پاس کیوں نہیں جاتیں —؟

چھٹے دن جانے کون مجھ سے فون پر کہہ رہا تھا کہ اوشا مر گئی — اس نے خودکشی کر لی۔

میں گھبرایا ہوا اس کے کاٹیج پہنچا۔

اوشا اپنے بستر پر اپنے ہی تکیے کو باہوں میں دبائے مر چکی تھی۔ اس کے سرہانے بیئر کا خالی گلاس رکھا تھا۔ پاس ہی نیند کی گولیوں کی خالی شیشی پڑی تھی۔ اور اس کے کمرے کا بلب جل رہا تھا —

مجھے بڑی شرمندگی ہوئی کہ اپنے کلچر کے تحفظ کے لیے کچھ نہ کر سکا۔

# تجزیہ

جیلانی بانو نے اپنے افسانوں میں زیادہ تر عورت کی اندورنی کیفیات اور نفسیاتی الجھنوں کو ہی بے نقاب کرنے کی کوشش کی ہے اور ہندوستانی عورت کے کردار، مسائل اور جذبات کو انھوں نے خوش اسلوبی سے اپنے افسانوں میں پیش کیا ہے۔ کلچرل اکیڈمی بھی ایک ایسا ہی افسانہ ہے۔ جس میں انھوں نے پڑھی لکھی آزاد خیال عورت کی نفسیات کو فنکاری سے ابھارا ہے۔ کلچرل اکیڈمی دور جدید میں کلچر اور ادب کو ایک فیشن کے طور پر اپنائے جانے کے پہلو پر ایک بھر پور طنز ہے۔ جہاں شراب اور سگریٹ میں شاعر، ادیب اور دانش ور گھنٹوں دنیا کے بڑے بڑے مسائل پر بحث کرتے رہتے ہیں۔ دراصل یہ لوگ اپنے گھر کے مسائل سے فراریت چاہتے ہیں۔ کہانی کچھ یوں ہے کہ ''اوشا'' اور اس کے چند مرد ساتھی مل کر ایک کلچرل اکیڈمی کی بنیاد ڈالتے ہیں۔ جس کا صدر دفتر اوشا کا گھر ہے۔ اوشا اس اکیڈمی کی سکریٹری ہے۔ اس اکیڈمی میں مختلف موضوعات اور مسئلوں پر بحث و مباحثہ ہوتے ہیں۔ لیکن ان تمام مردوں کی دلچسپی کا اصل مرکز ''اوشا'' ہی ہے وہ کلچرل اکیڈمی کے کاموں میں کم اور اوشا میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں۔ دراصل اس افسانے میں مردوں کی آوارگی کی فطری خامی کو بھی جیلانی بانو نے بے نقاب کیا ہے۔ جو گھر میں ایک بیوی کے ہوتے ہوئے بھی دوسری عورتوں سے عشق لڑانا ضروری سمجھتے ہیں۔ یہ سارے مرد اس متوسط طبقے سے تعلق رکھتے ہیں۔ جن کے والدین جہیز کے لالچ میں بچپن میں ان کی

شادیاں اونچے زمیں دار گھرانوں میں کر دیتے ہیں۔ اور پھر جب سسرال والوں کے پیسے سے یورپ کی بھاری ڈگریاں لے کر لوٹتے ہیں تو ان کے بچے ہائی اسکول کا امتحان پاس کر چکے ہوتے ہیں۔ اس لیے دل کا وہ کونہ جہاں حسن وعشق کے افسانے جاگتے ہیں غیر آباد اور کنوارہ رہ جاتا ہے۔ یہ ان سب مرد دانشوروں کا المیہ تھا۔

گوپال جس کی زبانی جیلانی بابو نے یہ کہانی ہمارے سامنے پیش کی ہے۔ اپنے گھریلو ماحول اور گھریلو مسائل سے چھٹکارہ حاصل کرنے کے لیے اپنا زیادہ وقت اوشا کے پاس گزارتا ہے۔ اس کی بیوی بہت شکی مزاج عورت ہے۔ وہ ہر وقت اسے ٹوکتی رہتی ہے۔ گوپال کے ساتھ اوشا کا اٹھنا بیٹھنا اسے بالکل پسند نہیں۔ گوپال کا بڑا لڑکا اب یونیورسٹی جانے لگا ہے۔ وہ بھی اپنے باپ کو اوشا کے نام پر طنز کرتا ہے۔ اور آخر ایک دن وہ اوشا کے ہاں پہنچ جاتا ہے۔ اور اس سے لڑتا ہے۔ گوپال اور اس کی بیوی کے درمیان تناؤ بڑھ جاتا ہے۔ ایک دن گوپال جب رو رو کر اوشا کو اپنی گھریلو زندگی کا حال سناتا ہے۔ تو وہ تنگ آ کر طنزیہ انداز میں کہتی ہے:

> ''تم سب مڈل کلاس کے مرد رونا جانتے ہو، خودکشی کر سکتے ہو
> لیکن اتنی بغاوت نہیں کر سکتے کہ جو عورت پسند نہیں ہے۔ اس کے
> ساتھ رہنے سے انکار کر دو''

اوشا یہ بات اپنے تجربے کی بنا پر کہتی ہے۔ کیوں کہ اس سے پہلے ایک کردار بلبیر جو کہ غیر شادی شدہ ہے۔ منگنی ہونے کے باوجود شادی اور بچوں کے جھنجٹ سے آزاد رہنا چاہتا ہے۔ اور جس میں اوشا خاصی دلچسپی لیتی ہے۔ لیکن ''بلبیر'' اچانک غائب ہو جاتا ہے۔ اور گھر والوں کی مرضی کے مطابق شادی کر لیتا ہے۔ گوپال بھی آہستہ آہستہ اپنے گھریلو مسائل اور خاص طور پر بیوی کی خودکشی کی ناکام کوشش کے بعد کلچرل اکیڈمی میں آنا بند کر دیتا ہے۔ پندرہ بیس دن کے بعد جب گوپال کلچرل اکیڈمی کے آفس میں پہنچتا ہے تو اوشا غصے سے کہتی ہے:

> ''تم سب کے سب حد سے زیادہ لاپرواہ ہو۔ تم لوگ اپنے کلچر
> کے تحفظ کے لیے کچھ نہیں کر سکتے۔ کچھ سن رہے ہو انڈیا میں فاشسٹ
> طاقتیں آرٹ، سائنس کلچر ہر چیز کو تباہ کیے ڈال رہی ہیں۔ ہمیں بھی تو

اس موضوع پر ایک سمینار کرنا چاہیے۔''

لیکن گوپال اور دوسرے کرداروں کو اپنے کلچر کے تحفظ سے زیادہ اپنے گھروں کا تحفظ مقصود تھا۔ ''اوشا'' کے پاس آنے کے باعث اس کی گھریلو زندگی تباہ ہو رہی تھی۔ چنانچہ سبھی مردوں نے اوشا کے پاس جانا بند کر دیا۔ اپنی بیوی کی خودکشی کی کوشش کے بعد گوپال نے بھی کلچرل اکادمی جانا چھوڑ دیا۔ کئی مرتبہ اوشا نے فون کیے۔ اوشا نے کلچر کے نام پر اس کی توجہ چاہی۔ لیکن وہ پھر بھی نہ جا سکا۔ اور پھر ایک دن جب وہ اپنی بیوی کے ساتھ شاپنگ کے لیے جا رہا تھا اوشا کا فون آیا وہ بیمار ہے۔ گیتا کے پاس کھڑے ہونے کے باعث گوپال اسے ڈاکٹر کے پاس جانے کا مشورہ دیتا ہے۔ اختتام میں افسانہ قاری پر ایک گہرا تاثر چھوڑتا ہے۔ گوپال کو کسی کا فون آتا ہے کہ اوشا مر گئی ہے۔ اس نے خودکشی کر لی ہے۔ گوپال جب اوشا کے کاٹیج پر پہنچتا ہے تو اسے یہ دیکھ کر بڑا تعجب ہوتا ہے کہ اوشا نے مرنے کے لیے وہی حربہ استعمال کیا تھا جو اس کی بیوی نے کیا تھا۔ فرق صرف یہ تھا کہ گیتا ناکام رہی اور اوشا کامیاب ہوگئی۔ اس کے سرہانے بیئر کا خالی گلاس اور نیند کی گولیوں کی خالی شیشی پڑی تھی۔ جب کے کمرے کا بلب حسب دستور جل رہا تھا۔ ایسے میں گوپال کا یہ کہنا کہ مجھے بڑی شرمندگی ہوئی کہ میں اپنے کلچر کے تحفظ کے لیے کچھ نہ کر سکا۔ بڑا معنی خیز ہے یہ انداز بیان انتہائی علامتی انداز میں ایک بھرپور وار ہے جو انھوں نے اپنے معاشرے کے پڑھے لکھے لوگوں پر کیا ہے۔

جیلانی بانو نے اس افسانے میں بہت ہی نازک اور اہم پہلو کو پیش کیا ہے۔ عورت چاہے لاکھ پڑھی لکھی ہو آزاد خیال ہو لیکن پھر بھی اسے سہارے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اوشا کے کردار میں جیلانی بانو نے ایک ایسی عورت کی جھلک دکھائی ہے جس نے اعلیٰ تعلیم حاصل کی ہوتی ہے۔ لیکن مردوں کو خاطر میں نہیں لاتی۔ مرد بے شک ایسی عورتوں سے متاثر ہوتے ہیں۔ لیکن محض اپنا دل بہلانے کی حد تک، ان کا سہارا نہیں بنتے ہیں۔

جیلانی بانو نے اس افسانے میں کردار نگاری کو انتہائی حقیقی انداز میں پیش کیا ہے۔ کلچر اکیڈمی کے ماحول کے ذریعے ان اکیڈمیوں اور اداروں پر طنز کیا ہے اور اس قسم کے اداروں کے گھناونے پہلو کی عکاسی کی ہے۔ جہاں پر ادب یا کلچر کے نام پر تحفظ کا یقین دلایا جاتا ہے۔ لیکن کام کچھ بھی نہیں ہوتا ہے۔

اس افسانے میں کرداروں کی نفسیات کو بھی بھرپور انداز میں پیش کیا ہے۔ اس میں دو کردار اہم ہیں۔ ایک اوشا کا اور دوسرا گوپال کا۔ اوشا کا کردار افسانے کا مرکزی کردار ہے۔ جس کے گرد کہانی گھومتی ہے۔ لیکن اس کردار کو پیش کرنے والی جیلانی بانو نہیں بلکہ ایک مرد گوپال ہے۔ انھوں نے ایک مرد کی نگاہ سے ایک خوبصورت اور پڑھی لکھی عورت پر روشنی ڈالی ہے۔ یہ کردار اوشا کا ہے۔ جس نے اپنی شخصیت سے نسوانیت کے امتیاز کو نکال باہر پھینکا ہے۔ وہ جان بوجھ کر ایسے انداز اختیار کرتی ہے۔ جس سے یہ معلوم نہ ہو کہ وہ عورت ہے۔ وہ اپنے گرد پڑھے لکھے ادیب، شاعر، دانش ور اور فلسفی جیسے مردوں کا وجود دیکھنا چاہتی ہے وہ خالص مفکر بن کر دنیا کے بڑے بڑے مسائل پر تبصرہ کرتی ہے اپنے گھر میں سگریٹ اور شراب کی محفلیں سجاتی ہے۔ اور اس طرح کا لباس پہنتی ہے کہ جس سے اس کا آدھا بدن عریاں نظر آتا ہے۔ اور جب ایسے میں اس کے بے تکلف دوست اس سے بے تکلف ہونے کی کوشش کرتے ہیں تو یہ رنگ بڑی جلدی اترتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ وہ گھبرا کر مزید فلسفی بننے کی کوشش کرتی ہے۔ دراصل اوشا کا کردار عورت کے دو حصّوں میں بٹ جانے کی ایک مثال ہے۔ اوشا ایک ایسی عورت ہے جو کہ آزاد خیال ہے اور تنہا رہنا چاہتی ہے۔ وہ ازدواجی زندگی اور شادی کے بندھنوں کو اہمیت نہیں دیتی ہے مگر مرد کی کمی کو بری طرح محسوس کرتی ہے۔ اور اس احساس کمتری کو کم کرنے کے لیے اپنی ذہنی سطح کو بہت بلند خیال کرتی ہے۔ اور آخر میں اس کردار کا نمایاں پہلو اس وقت سامنے آتا ہے جب گیتا کے کردار نے اسے ایک ذہنی جھٹکا دیا اور مرد کی کمی اور اس کے اکیلے پن نے اسے خودکشی کرنے پر مجبور کر دیا۔

افسانے میں ایک اور نسوانی کردار جو ہمیں اپنی طرف متوجہ کرتا ہے۔ گیتا کا ہے۔ گیتا کے کردار میں ہمیں ہندوستانی سماج کے متوسط طبقے کی اس گھریلو بیوی کی جھلک نظر آتی ہے۔ جو اپنے خاوند کو کسی دوسری عورت کے گرد گھومتا ہوا دیکھ کر برداشت نہیں کر سکتی وہ اپنے خاوند پر اپنا اور صرف اپنا حق سمجھتی ہے۔ اس میں وہ کسی قسم کا بٹوارہ گوارہ نہیں کرتی۔ یہی وجہ ہے کہ اس کا کردار اور بھی نمایاں ہو جاتا ہے۔ جب وہ اپنے خاوند کی بے رخی سے تنگ آ کر خودکشی کرنے کی کوشش کرتی ہے۔ جیلانی بانو کردار نگاری میں کمال کی مہارت رکھتی ہیں۔ اور اپنے کرداروں کے ذریعہ جس پہلو کی طرف اشارہ کرتی ہیں وہ قاری کے ذہن و دل پر

پوری طرح حاوی ہو جاتا ہے۔

افسانے کا موضوع ایک سماجی پہلو ہے۔کہانی اپنے ارتقائی منازل طے کر کے جب اختتام پذیر ہوتی ہے تو قاری پر گہرا تاثر چھوڑ جاتی ہے۔اس افسانے کی زبان بڑی سادہ سلیس اور با محاورہ ہے۔مکالموں کے ذریعے بھی انھوں نے اپنے معاشرے پر بھر پور طنز کے تیر چلائے ہیں۔اوشا بلبیر کے متعلق جو جملہ کہتی ہے۔اس میں بھی ایک بھر پور طنز چھپا ہے۔

''کوئی تُک ہے کہ اتنا جینیس انساں اور ایک جاہل لڑکی کے اشاروں پر ناچ رہا ہے۔تم سب مرد باہر سے بڑے آزاد بنتے ہو مگر ہو وہی قدامت پسند''

مجموعی اعتبار سے یہ افسانہ جیلانی بانو کا ایک شاہکار افسانہ ہے۔جس میں عورت کی اَبنارمل نفسیات کا دقتِ نظر کے ساتھ مطالعہ کر کے پیش کیا گیا۔

انتظار حسین

# شہرِ افسوس

پہلا آدمی اس پر یہ بولا کہ میرے پاس کہنے کے لیے کچھ نہیں ہے کہ میں مر چکا ہوں۔

تیسرا آدمی یہ سن کر چونکا اور کسی قدر خوف اور حیرت سے اسے دیکھنے لگا مگر دوسرے آدمی نے کسی قسم کے ردِعمل کا اظہار نہیں کیا۔ حرارت سے خالی سپاٹ آواز میں پوچھا۔ ''تو کیسے مر گیا؟''

پہلے آدمی نے اپنی بے روح آواز میں جوابدیا۔ ''وہ اک سانولی رنگت والی لڑکی تھی، ماتھے پر لال بندی، زلفیں کمر کمر۔ ایک سانولا نوجوان اس کے ساتھ تھا۔ میں نے نوجوان سے پوچھا، یہ تیری کون ہے، بولا کہ یہ میری بہن ہے۔ میں نے کہا کہ تو اسے برہنہ کر۔ یہ سنا تو لڑکی پہ دہشت طاری ہوئی۔ بدن مثل بید کے لرزنے لگا۔ نوجوان نے فریاد کی کہ ایسا مت کہہ کہ یہ میری بہن ہے۔ مجھ پہ بھی وحشت سوار تھی۔ میں نے نیام سے تلوار نکال لی اور چلّایا کہ تو اسے برہنہ کر۔ برہنہ تلوار کو دیکھ کر نوجوان خوف سے تھر ایا۔ پھر ایک تامل کے ساتھ اس کے لرزتے ہاتھ بہن کی ساڑھی کی طرف بڑھے اور اس سانولی لڑکی نے ایک خوف بھری چیخ ماری اور دونوں ہاتھوں سے منہ ڈھانپ لیا...... اور ان لرزتے ہاتھوں نے میرے سامنے......''

''تیرے سامنے؟...... ہیں.... اچھا؟'' تیسرے آدمی نے حیرت سے اسے دیکھا۔

دوسرے آدمی نے تیسرے آدمی کی حیرت کو یکسر فراموش کیا اور اپنے اسی جذبے سے

معرالہجہ میں پوچھا ''پھر تو مر گیا؟''

''نہیں میں زندہ رہا۔'' اس نے بے رنگ آواز میں کہا۔

''زندہ رہا؟...... اچھا؟......'' تیسرا آدمی مزید حیران ہوا۔

''ہاں'' میں نے کہا، میں نے دیکھا، اور میں زندہ رہا۔ میں یہ دیکھنے کے لیے زندہ رہا کہ اس نوجوان نے وہی کیا جو میں نے کیا تھا۔ دہشت میں بھاگتی ہوئی ایک برقعہ پوش کو اس نے دبوچ رکھا تھا۔ ایک بوڑھے آدمی نے زاری کی اور چلایا کہ اے جوان ہماری آبرو پہ رحم کر، سانولے نوجوان نے لال پیلی نظروں سے اسے دیکھا اور پوچھا، یہ تیری کون ہے۔ وہ بوڑھا بولا کہ بیٹے یہ میری بہو ہے۔ اس پر سانولے نوجوان نے دانت کچکچائے اور چلایا کہ بوڑھے تو اسے برہنہ کر۔ یہ سنناتھا کہ وہ لرزتا کانپتا بوڑھا آدمی ایک دم سے سن ہو گیا اور دہشت میں اس کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔ تب نوجوان غصے سے دیوانہ ہوا اور بوڑھے کی گردن پکڑ کر چلایا کہ بوڑھے اپنی بہو کو برہنہ کر...... اس نے یہ کہا اور میں......''

''اور تو مر گیا؟'' تیسرے آدمی نے جلدی سے بے چین ہو کر کہا۔

''نہیں، میں زندہ رہا''۔

''زندہ رہا؟...... اچھا؟......''

''ہاں میں زندہ رہا۔ میں نے یہ سنا، میں نے یہ دیکھا اور میں زندہ رہا۔ اس خوف سے کہ وہ سانولا نوجوان مجھے پہچان نہ جائے۔ میں نے وہاں سے راہ فرار اختیار کی۔ مگر میں آگے پہنچ کر نرغے میں آ گیا۔ میں تلوار پھینکنے لگا تھا کہ ایک پریشان حال شخص مجمع چیر کر میرے روبرو آیا اور میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا کہ تلوار مت پھینک یہ آئین جواں مردی کے خلاف ہے۔ میں ٹھٹھک گیا۔ میں اسے تکنے لگا اور وہ میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھے جا رہا تھا۔ پھر میری نگاہیں جھک گئیں۔ میں نے ہار کر کہا کہ زندہ رہنے کی اب اس کے سوا کوئی صورت نہیں ہے۔ اس کلام سے اس کی آنکھوں سے شعلے برسنے لگے۔ اس نے حقارت سے میرے منہ پر تھوکا اور واپس ہولیا۔ عین اسی وقت ایک تلوار اس کے سر پہ چمکی اور وہ تیورا کر زمین پر گرا۔ میں نے اسے اپنے گرم لہو میں لت پت دیکھا اور اپنے چہرے سے اس کا گرم لعاب پونچھا اور......

''اور تو مر گیا'' تیسرے آدمی نے اپنی دانست میں اس کا فقرہ مکمل کیا۔

''نہیں۔ میں زندہ رہا۔ میں نے اپنی تلوار ناچار رکھ دی اور میں زندہ رہا۔ مگر نہ جانے کس طرف سے وہ سانولا نوجوان پھر نمودار ہو گیا۔ مجھے دیکھ کر ٹھٹھکا۔ قریب آ کر مجھے گھورنے لگا۔ پھر غرّا کر پوچھا کہ کیا تو وہی نہیں ہے۔ میں نے بصد تامل اعتراف کیا۔ اعتراف کیا کہ ہاں میں وہی ہوں۔ یہ سن کر وہ تیزی سے رخصت ہوا اور میں کھڑا کا کھڑا رہ گیا۔ مگر تھوڑی ہی دیر بعد وہ واپس آیا اس رنگ سے کہ ایک لڑکی کو کھینچتا ہوا میرے سامنے لایا۔ اس خاک میں اٹی بکھرے بالوں میں چھپی صورت کو میں نے غور سے دیکھا تو سناٹے میں آ گیا۔ ادھر اس نے مجھے دیکھا تو اس درد سے روئی کہ میرا جگر کٹ گیا۔ سانولے نوجوان نے زہر بھری آواز میں مجھ سے پوچھا، یہ تیری کون ہے۔ میں نے تامل کیا۔ آخر بتایا کہ یہ میری بیٹی ہے۔ سانولے نوجوان نے شقی القلب بن کر کہا، پھر تو اسے برہنہ کر۔ یہ سن کر خوف سے اس معصوم کی گھگھی بندھ گئی اور ادھر میں ڈھے گیا اور......''

''اور مر گیا؟'' تیسرا آدمی بے تاب ہو کر بولا۔

''نہیں......'' وہ رُکا۔ پھر آہستہ سے بولا ''میں زندہ رہا۔''

''زندہ رہا؟......اس کے بعد بھی......اچھا؟......'' تیسرا آدمی سکتہ میں آ گیا۔

''ہاں اس کے بعد بھی۔ میں نے کہا، میں نے سنا، میں نے دیکھا، میں نے کیا، اور میں زندہ رہا۔ میں وہاں سے منہ چھپا کر بھاگا، چھپتا چھپاتا خراب و خستہ ہو کر آخر اس کوچے میں پہنچا جہاں میرا گھر تھا۔ اس کوچے میں خوف کا ڈیرا تھا۔ اب دونوں وقت مل رہے تھے اور یہ کوچہ کہ شام پڑے یہاں خوب چہل پہل ہوتی تھی۔ بھائیں بھائیں کر رہا تھا۔ میری گلی کا کتا بیچ گلی میں منہ اٹھائے اور سامنے نظریں گاڑے بیٹھا تھا۔ مجھے دیکھ کر غرّایا۔ کتنی عجیب بات تھی۔ آگے جب میں گلی میں داخل ہوتا تھا وہ ایک مانوس ادا کے ساتھ دُم ہلاتا تھا۔ آج مجھے دیکھ کر عجب طور سے چوکنا ہوا۔ بال سارے جسم کے کھڑے ہو گئے۔ آہستہ آہستہ غرّایا اور عناد بھری نظروں سے مجھے گھورنے لگا۔ خوف کی ایک لہر میرے بدن میں تیرتی چلی گئی۔ میں اس سے ذرا بچ کر کسی قدر چوکنے پن کے ساتھ گزرا چلا گیا اور اپنے دروازے پہ پہنچا۔ دروازہ اندر سے بند تھا۔ میں نے آہستہ سے دستک دی۔ کوئی جواب نہیں آیا۔ لگتا تھا کہ گھر میں کوئی ہے ہی نہیں۔ میں نے تعجب کیا اور کسی قدر زور سے دستک دی۔ پھر وہی خاموشی، ایک بلی برابر کے مکان کی پست منڈیر پر گزرتے ٹھٹھکی اجنبی دشمنی بھری

نظروں سے مجھے دیکھا اور ایک دم سے سٹک گئی۔ میں نے اس مرتبہ دستک دینے کے ساتھ آہستہ سے آواز بھی دی کھولو۔" اندر سے سہمی سی نسوانی آواز آئی "کون؟" یہ میری منکوحہ کی آواز تھی۔ اور مجھے تعجب ہوا کہ آج اس نے میری آواز کو نہیں پہچانا۔ میں نے اعتماد کیساتھ کہا کہ میں ہوں۔ اس نے ڈرتے ڈرتے دروازہ کھولا۔ مجھے دیکھ کر سہمی آواز میں بولی۔ "تم؟" میں نے ڈھٹی ہوئی آواز میں کہا کہ "ہاں میں"۔ میں اندر آیا۔ گھر ہو حق کر رہا تھا۔ اندر باہر اندھیرا تھا۔ برآمدے میں ایک مدھم لو والا دیا ٹمٹا رہا تھا۔ وہاں مصلیٰ بچھا تھا اور میرا باپ خاموشی سے تسبیح پھیر رہا تھا۔ میری منکوحہ آہستہ سے بولی۔ "میں سمجھی تھی کہ شاید میری بیٹی واپس آ گئی ہو۔" میں نے گھبرا کر اسے دیکھا کہ کیا اسے خبر ہو گئی ہے۔ وہ مجھے تکے جا رہی تھی۔ اور مجھے تکتے تکتے جیسے اس کی پتلیاں ٹھہر گئی ہوں۔ میں اس سے آنکھ بچا کر برآمدے میں باپ کے پاس پہنچا اور مصلےٰ کے برابر زمین پہ دو زانو ہو بیٹھا۔ باپ نے دیا ہاتھ میں اٹھا کر مجھے غور سے دیکھا "تو؟" — "ہاں میں"۔ اس نے مجھے سر سے پیر تک حیرت سے دیکھا "تو زندہ ہے؟" — "ہاں میں زندہ ہوں۔" وہ اس چراغ کی مدھم روشنی میں مجھے ٹکٹکی باندھے دیکھتا رہا۔ پھر بے اعتباری کے لہجہ میں بولا "نہیں"— "ہاں، میرے باپ، میں زندہ ہوں۔" اس نے تامل کیا، آنکھیں بند کیں۔ پھر بولا۔ "اگر تو زندہ ہے تو پھر میں مر گیا۔" اس بزرگ نے ایک لمبا سا ٹھنڈا سانس لیا اور مر گیا۔ تب میری منکوحہ میرے قریب آئی۔ زہر بھرے لہجہ میں بولی۔ "اے اپنے موئے باپ کے بیٹے اور اے میری آبرو لٹی بیٹی کے باپ تو مر چکا ہے۔" ......تب میں نے جانا کہ میں مر گیا ہوں۔"

دوسرے آدمی نے یہ کچھ سننے کے بعد پہلے آدمی کو گھور کر دیکھا اور دیکھے گیا، اس کے احساس سے عاری چہرے کو، اس کی چمک سے مرحوم آنکھوں کو۔ پھر روکھے لہجہ میں اعلان کیا کہ "بیان صحیح ہے۔ یہ آدمی مر چکا ہے۔"

تیسرا آدمی کہ پہلے ہی سے حیرت زدہ تھا مزید حیرت زدہ ہوا۔ پہلے آدمی کو حیرت اور خوف سے دیکھا کیا۔ پھر اچانک سوال کیا۔ "تیرے باپ کی لاش کہاں ہے؟"

"باپ کی لاش؟" پہلے آدمی کے لیے یہ سوال شاید غیر متوقع تھا۔ وہ جھجکا، پھر بولا "وہ تو وہیں رہ گئی۔"

"لایا کیوں نہیں؟"

کونپل میں ایک چھتنار درخت میں تبدیل ہونے کے سارے امکانات موجود ہیں۔ گویا یہ صرف ایک کونپل کا تحفظ نہیں پورے معاشرے کے مستقبل کے تحفظ کا اشاریہ اور انسانی امید کی کامرانی کا استعارہ ہے۔ یہ اس بات کی نشانی بھی ہے کہ جب ظلم وتشدد اپنی انتہا کو پہنچ جاتے ہیں تو ہر چیز کو تہس نہس کر دیتے ہیں۔ تب کچھ ایسے عناصر ضرور باقی رہتے ہیں جو از سرِ نو تعمیر نو کا سبب بنتے ہیں۔ اس سے ہم اس نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ تخریب کے طوفان میں بھی تعمیر کی کلیاں کھلتی ہیں۔

اس افسانے کے مرکزی کردار کو انور سجاد نے ان تمام آزمائشوں سے گزارنے کی کوشش کی ہے۔ جس سے آمریت کے دور میں انسان گزرتے ہیں۔ اس کو اس کی ماں اور بیوی کے سامنے کس کس طرح سے اذیت دی جاتی ہے۔ ملاحظہ کیجیے:-

''انچارج کی تیز زبان اسے کاٹتی ہے۔ ماں بہن کی گالیاں، ماں بیوی کے سر زمین پر جھکے اٹھ نہیں پاتے۔ انچارج کے اشارے پر ایک سیاہ پوش کونے پر پڑے کڑوے تیل کے کنستر میں ڈوبا کوڑا نکالتا ہے۔ وہ بڑھ کر اسے گھسیٹ کے تاریک کوٹھری کے جنگلے کے ساتھ اس کی کلائیاں اور پیر باندھ دیتے ہیں۔ کچھ اس انداز میں جیسے یسوع مسیح کو سولی پر باندھا گیا تھا۔ سیاہ پوش کوڑے سے زائد تیل نچوڑ کر پائپ والے کو اجازت طلب نظروں سے دیکھتا ہے پائپ والا منہ میں پائپ رکھ کر کش لیتا ہے۔ سیاہ پوش کوڑا لہراتا ہے۔

پہلا وار

اس کے دانت اور آنکھیں بھینچ جاتے ہیں۔ پشت کے ریشے لمحہ بھر کے۔ لیے سن ہو کر تڑپتے ہیں۔ وار کے بعد اس کا منہ کھلتا ہے۔ آنکھیں جنگلے کے باہر کوٹھری کے اندھیرے میں شعلے پھینکتی ہیں۔

دوسرا وار تیسرا چوتھا۔

اس کی پیٹھ کے پٹھوں کے تمام ریشے مسلسل تناؤ میں ہیں۔ اس کی آنکھیں مسلسل بھینچی ہیں۔ جن کے سامنے مرکز سے سرخ نقطہ ابھرتا ہے۔ افق سے افق تک تنا ہی چلا جاتا ہے۔ چیخیں ہر وار پر اس کے گلے میں آ کے اٹک جاتی ہیں۔ پائپ والا حیران ہے کہ اتنی اذیت کے باوجود یہ چیختا کیوں نہیں۔ اس کی ماں اور بیوی اس منظر کی تاب نہ لا کر بنچ پر بیٹھے بیٹھے ایک دوسرے کے کاندھے پر سر رکھ کر آنکھیں بھینچ لیتی ہیں۔ ماں دوسرے ہاتھ سے اپنی گرم

چادر کے دامن سے اپنی بہو کے سر کو بھی چھپا لیتی ہے

کونپل کے یہ تینوں کردار اذیت کے اس تجربے سے گزرتے ہیں۔ افسانے میں کئی استعارے موجود ہیں۔ جو قاری کے ذہن میں آئے کئی سوالوں کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ افسانے کے آغاز میں جس مغرب زدہ فوجی افسر کی فریم شدہ تصویر دیوار پر لٹکی دکھائی گئی ہے اس کی جیب کے رومال کا سرخ رنگ اڑ چکا ہے۔ اس فریم کے اوپر ایک چھپکلی اور قریب ہی ایک پتنگا بھی دکھایا گیا ہے۔ جسے چھپکلی ہڑپ کرنے کی تاک میں ہے۔ اس کی جنبش سے تصویر ہل رہی ہے جس سے وہ دھاگے ایک ایک کر کے کٹتے جا رہے ہیں۔ جن کے سہارے وہ آویزاں ہے۔ یوں لگتا ہے جیسے تصویر گرنے ہی والی ہے۔ یہ اس بات کا اشارہ ہے کہ جبر و ظلم کا خونی کھیل اب ختم ہونے والا ہے۔ اور وہ الفاظ جو مرکزی کردار کی قوت تھے۔ اب معنی کے لباس پہننے لگے ہیں۔ کیونکہ اس معدوم ہوتی آواز کی کوکھ سے پہلے ہی ایک نئی گونج ایک نئی چیخ دھیرے دھیرے ابھر رہی ہے۔ جو اس بات کی علامت ہے کہ ایک زبردست لیکن خوشگوار انقلاب آنے ہی والا ہے۔ اس ظلم و تشدد کے عمل کے دوران مرکزی کردار کا ذہن ایک معصوم بچے کی طرح مشتعل ہوتا ہے۔ جس کے ننھے ہاتھوں کے سپرد وہ ایک کام کر آیا ہے۔ اور بچہ آندھی اور طوفان کی پرواہ نہ کرتے ہوئے۔ ننھی کونپل کی حفاظت کرتا ہے۔

کونپل نہ صرف خوبصورت بلکہ ہر اعتبار سے مکمل کہانی ہے۔ اس میں انور سجاد کا موضوع کچھ ایسی بصری حقیقتوں کا احاطہ کرتا ہے۔ جو زندگی سے قریب تر ہونے کے ساتھ ایک بصری حقیقت بھی ہے۔

ارنسٹ ہمنگ وے (Ernest Heminway) اپنے نوبل انعام یافتہ ناول بوڑھا انسان اور سمندر میں اس حقیقت کو موضوع بناتا ہے کہ انسان اپنی تگ و دو اور جد و جہد میں ناکام یا ختم تو ہو سکتا ہے۔ لیکن وہ ہار نہیں مانتا۔ بالکل اسی انداز میں انور سجاد بھی ایک ایسی حقیقت سے پردہ اٹھاتے ہیں۔ جبر و استعداد کا بازار گرم رہے گا۔ استحصال کے طریقے بدل سکتے ہیں۔ لیکن وہ ختم نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ وہ اس کے خمیر میں شامل ہے۔ طاقتور طبقے مظلوم کا استحصال کرتے رہے ہیں۔ جہاں اس کا سلسلہ کسی نہ کسی شکل میں جاری رہے گا وہاں کچھ ننھے نازک ہاتھ چاہے وہ اپنے مظلوم باپ کا دفاع کرنے کی طاقت نہ رکھتے ہوں

پر وہ نئی پھوٹنے والی کونپل کو موسم کے گرم و سرد سے ضرور بچائیں گے۔ یہ انجام ایک طرف اگر زندگی کے تسلسل یعنی Continuity of life کا مظہر ہے۔ تو دوسری طرف ایک پیغام بھی ہے اور وہ یہ کہ جو لوگ زندگی کو خانوں میں بانٹ کر ایک دوسرے کو ختم کرنے کے خواب دیکھتے ہیں۔ انھیں یہ معلوم ہونا چاہیے کہ زندگی موت سے برتر قوت ہے۔ فرد کی نمو اس کے انحطاط پر حاوی ہے۔ ہر خرابے سے نئی کونپلیں پھوٹنے کا عمل نیچر کی دین ہے۔ جو انسان کی ریشہ دوانیوں سے عظیم تر ہے۔ فطرت کا بنیادی تقاضا یہ ہے اور انسانی تاریخ بھی اس کی گواہ ہے کہ موت نے ہمیشہ زندگی کے سامنے سر جھکایا ہے۔ ہر چند کہ انسانی زندگی کی سب سے بڑی سچائی موت ہے۔ پھر بھی موت زندگی سے ہار جاتی ہے۔ مارنے والے ہاتھ یہ نہیں سمجھتے کہ وہ ایک زندگی کو سماجی یا نفسیاتی طور سے ختم کرنے میں لگے ہوئے ہیں۔ انھیں اندازہ ہی نہیں ہوتا کہ اس لمحے بے شمار ہاتھ ننھی نازک کونپلوں کو اذن زندگی دینے میں مصروف ہوتے ہیں۔

کہانی کا یہی مثبت پہلو اسے ایک طرح کی لازوالیت عطا کرتا ہے۔ افسانے کے اختتام میں جہاں ایک طرف ظلم و تشدد کی انتہا کو دکھایا گیا ہے وہاں دوسری طرف بچہ طوفانی بارش سے کونپل کو بچانے میں کوشاں نظر آتا ہے۔ ملاحظہ کیجیے:-

> ''کارپوریشن لیمپ پوسٹ کی روشنی سے بنے اندھے شیشے کے پار دیکھتے ہوئے بچے کو یکدم ترکیب سوجھتی ہے۔ وہ دروازے سے ہٹ کر جلدی سے مڑتا ہے۔ پل بھر کے لیے دوسرے بستر پر تنفس سے ابھرتی ڈوبتی رضائی کی قبر کو دیکھتا ہے۔ اپنی چارپائی کے پاس آکر جلدی جلدی جوتا پہنتا ہے۔ اپنی پوری قوت سے اپنے بستر کا لحاف اٹھا کر اوڑھتا ہے۔ پلٹ کر تیز تیز قدم اٹھاتا کمرے سے باہر نکل جاتا ہے صحن کے عین وسط میں پہنچ کر بیٹھ جاتا ہے۔ اور ننھی منی کونپل کو اپنے لحاف کے دامن میں لے لیتا ہے۔ جو منوں مٹی کو اپنی تیز کٹار سی نوک سے چیر کے ابھری ہے۔ اور درخت بننے پر جس کی شاخوں سے موہنے مہکتے سرخ سرخ پھول فانوسوں کی صورت جھولیں گے''

اس افسانے میں انور سجاد نے مختصر الفاظ میں پیکر تراشی کرنے کی بھی کوشش کی ہے۔ بقول باقر مہدی یہاں الفاظ Vesual کی ترسیل کرتے ہیں۔ جس سے کاغذ پر تصویریں چلتی پھرتی نظر آتی ہیں۔ اور افسانہ مختصر فلم کا منظر نامہ بن جاتا ہے۔ انور سجاد نے علامتی اور استعاراتی اسلوب اختیار کر کے افسانے کو شاعری سے قریب تر کر دیا ہے۔ غرض اس افسانے میں شاعری، مصوری، موسیقی اور تصویر کشی کا خوبصورت امتزاج ملتا ہے۔

بلراج مینرا

# ماچس

جب اس کی آنکھ کھلی وہ وقت سے بے خبر تھا۔

اس نے دایاں ہاتھ بڑھا کر بیڈ ٹیبل سے سگریٹ کا پیکٹ اٹھایا اور سگریٹ نکال کر لبوں میں تھام لیا۔

سگریٹ کا پیکٹ پھینک کر اس نے پھر ہاتھ بڑھایا اور ماچس تلاش کی۔

ماچس خالی تھی۔

اس نے خالی ماچس کمرے میں اچھال دی۔

خالی ماچس چھت سے ٹکرائی اور فرش پر آن پڑی۔

اس نے ٹیبل لیمپ روشن کیا۔

بیڈ ٹیبل پر چار پانچ ماچس الٹی سیدھی پڑی ہوئی تھیں۔

اس نے باری باری سب کو دیکھا۔

سب خالی تھیں۔

اس نے لحاف اتار پھینکا اور کمرے کی بتی روشن کی۔

دو بج رہے تھے۔

فرش برف ہو رہا تھا۔

ابھی دو بجے ہیں، میں وقت سے بے خبر تھا، میں سمجھ رہا تھا صبح ہونے کو ہے۔

آج یہ بے وقت نیند کیسے کھل گئی؟

ایک بار آنکھ کھل جائے پھر آنکھ نہیں لگتی۔

اس نے کمرہ چھان مارا۔

کتابوں کی الماری، ویسٹ پیپر باسکٹ، پتلون کی جیبیں، جیکٹ کی جیبیں — ماچس کہیں نہ ملی۔

کمرے کی بری حالت ہوگئی تھی۔

کتابیں الٹی سیدھی پڑی ہوئی تھیں، کپڑے اِدھراُدھر بکھرے پڑے تھے، ٹرنک کھلا ہوا تھا۔

کوئی آجائے اس سے

رات کے دو بجے — کمرے کی یہ حالت؟

سگریٹ اس کے لبوں میں کانپ رہا تھا۔

سلگتے سگریٹ اور دھڑکتے دل میں کتنی مماثلت ہے۔

ماچس کہاں ملے گی؟

ماچس نہ ملی تو کہیں......

تو کہیں......

کہیں میرا دھڑکتا دل خاموش نہ ہوجائے۔

آج یہ بے وقت نیند کیسے کھل گئی؟

میں وقت سے بے خبر تھا — ایک بار آنکھ کھل جائے، پھر آنکھ نہیں لگتی۔

ماچس کہاں ملے گی؟

اس نے چادر کندھوں پر ڈال لی اور کمرے سے باہر آگیا۔

دسمبر کی سرد رات تھی، سیاہی کی حکومت اور خاموشی کا پہرہ۔

کسی ایک طرف قدم اٹھانے سے پہلے وہ چند لمحے سڑک کے وسط میں کھڑا رہا۔ جب اس نے قدم اٹھائے وہ راستے سے بے خبر تھا۔

رات کالی تھی، رات خاموش تھی اور دُور دُور تا حد نظر کوئی دکھائی نہیں دے رہا تھا۔ لیمپ پوسٹوں کی مدھم روشنی رات کی سیاہی اور خاموشی کو گہرا کر رہی تھی اور چوراہے پر اس کے قدم رک گئے۔

یہاں تیز روشنی تھی کہ دودھیا ٹیوبیں چمک رہی تھیں لیکن خاموشی جوں کی توں تھی کہ

ساری دکانیں بند تھیں۔

اس نے حلوائی کی دوکان کی جانب قدم بڑھائے۔

ممکن ہے بھٹی میں کوئی کوئلہ مل جائے، دہکتا کوئلہ، دم بہ لب کوئلہ!

حلوائی کی دوکان کے چبوترے پر کوئی لحاف میں گٹھڑی بنا سو رہا تھا۔

وہ بھٹی میں جھانکا ہی تھا کہ چبوترے پر بنی گٹھڑی کھل گئی۔

کون ہے؟ کیا کر رہے ہو؟

میں بھٹی میں سلگتا ہوا کوئلہ ڈھونڈ رہا ہوں۔

پاگل ہو کیا؟ بھٹی ٹھنڈی پڑی ہے۔

تو پھر؟

پھر کیا؟ گھر جاؤ۔

ماچس ہے آپ کے پاس؟

ماچس؟

ہاں! مجھے سگریٹ سلگانا ہے۔

تم پاگل ہو! جاؤ۔ میری نیند خراب مت کرو، جاؤ!

تو ماچس نہیں ہے آپ کے پاس؟

ماچس سیٹھ کے پاس ہوتی ہے وہ آئے گا اور بھٹی گرم ہوگی، جاؤ تم۔

وہ پھر سڑک پر آ گیا۔

سگریٹ اس کے لبوں میں کانپ رہا تھا۔

اس نے قدم بڑھائے۔

چوراہا پیچھے رہ گیا، تیز روشنی پیچھے رہ گئی، کیا کیا کچھ نہ پیچھے رہ گیا۔

اس کے قدم تیزی سے بڑھ رہے تھے۔

لیمپ پوسٹ، لیمپ پوسٹ، لیمپ پوسٹ، ان گنت لیمپ پوسٹ پیچھے رہ گئے — دھیمی روشنیوں والے لیمپ پوسٹ جورات کی سیاہی اور خاموشی کو گہرا کرتے ہیں۔

یکایک اس کے قدم رُک گئے۔

سامنے سے کوئی آ رہا تھا۔

وہ اس کے قریب پہنچ کر رک گیا۔
ماچس ہے آپ کے پاس؟
ماچس؟
مجھے سگریٹ سلگانا ہے۔
نہیں میرے پاس ماچس نہیں ہے۔ میں اس علت سے بچا ہوا ہوں۔
میں سمجھا۔
کیا سمجھے؟
شاید آپ کے پاس ماچس ہو؟
میرے پاس ماچس نہیں ہے، میں اس علت سے بچا ہوا ہوں اور اپنے گھر جا رہا ہوں
۔۔۔تم بھی اپنے گھر جاؤ۔
اس نے قدم بڑھائے۔
سگریٹ اس کے لبوں میں کانپ رہا تھا۔
وہ دھیمے دھیمے قدم بڑھا رہا تھا کہ تھک گیا۔
وقت سے بے خبر، اس کے تھکے تھکے قدم اٹھ رہے تھے۔
لیمپ پوسٹ آتا، مدھم روشنی پھیلی ہوئی دکھائی دیتی اور پھر سیاہی۔
پھر لیمپ پوسٹ، مدھم روشنی اور پھر سیاہی۔
وہ لبوں میں سگریٹ تھامے، دھیمے دھیمے قدم اٹھا رہا تھا۔
اس کی دور، اندر پھیپھڑوں تک دھواں کھینچنے کی طلب شدید ہوگئی تھی۔
اس کا بدن ٹوٹ رہا تھا۔
شب خوابی کا لباس اور چادر میں اسے سردی لگ رہی تھی۔
وہ کانپ رہا تھا اور کانپتے قدموں سے دھیمے دھیمے بڑھ رہا تھا، وقت سے بے خبر، لیمپ پوسٹوں سے بے خبر۔ ایک بار پھر اس کے قدم رک گئے۔
اس کی نظروں کے سامنے خطرے کا نشان تھا۔
سامنے پل تھا، مرمت طلب پل۔
حادثوں کی روک تھام کے لیے سرخ کپڑے سے لپٹی ہوئی لالٹین سڑک کے بیچوں بیچ

ایک تختے کے ساتھ لٹک رہی تھی۔
اس نے لالٹین کی بتی سے سگریٹ سلگانے کے لیے قدم بڑھائے ہی تھے کہ
کون ہے؟
وہ خاموش رہا۔
سیاہی کی ایک انجانی تہہ کھول کر سپاہی کی طرف لپکا۔
کیا کر رہے تھے؟
کچھ نہیں۔
میں کہتا ہوں کیا کر رہے تھے؟
آپ کے پاس ماچس ہے؟
میں پوچھتا ہوں کیا کر رہے تھے اور تم کہتے ہو، ماچس ہے.....کون ہو تم؟
مجھے سگریٹ سلگانا ہے آپ کے پاس ماچس ہو تو......
تم یہاں کچھ کر رہے تھے؟
میں لالٹین کی بتی سے سگریٹ سلگانا چاہتا تھا.....آپ کے پاس ماچس ہو تو......
تم کون ہو؟ کہاں رہتے ہو؟
ماڈل ٹاؤن۔
اور تمھیں ماچس چاہیے.....ماڈل ٹاؤن میں رہتے ہو.....ماڈل ٹاؤن کہاں ہے؟
اس نے گھوم کر اشارہ کیا۔
دور، دور تا حد نظر، سیاہی پھیلی ہوئی تھی۔
چلو میرے ساتھ، تھانے تک.....ماڈل ٹاؤن.....؟ ماڈل ٹاؤن یہاں سے دس میل
کے فاصلے پر ہے.....ماچس چاہیے نا! تھانے میں مل جائے گی۔
سپاہی نے اس کا بازو تھام لیا۔
وہ سپاہی کے ساتھ چل پڑا۔
تھانہ اسی سڑک پر تھا جو ختم ہونے کو نہ آتی تھی۔
وہ سپاہی کے ساتھ تھانے کے ایک کمرے میں داخل ہوا۔
کمرے میں کئی آدمی ایک بڑی میز کے گرد بیٹھے ہوئے تھے۔

سگریٹ پی رہے تھے۔
میز پر سگریٹ کے کئی پیکٹ اور کئی ماچسیں پڑی ہوئی تھیں۔
صاحب! یہ شخص پل کے پاس کھڑا تھا۔ کہتا ہے ماڈل ٹاؤن میں رہتا ہوں اور ماچس کی رٹ لگائے ہوئے ہے۔
کیوں بے؟
اگر آپ اجازت دیں تو آپ کی ماچس استعمال کرلوں...... مجھے اپنا سگریٹ سلگانا ہے۔
کہاں رہتے ہو؟
ماڈل ٹاؤن! کیا آپ کی ماچس لے سکتا ہوں؟
کون ہو تم؟
میں اجنبی ہوں! کیا میں ماچس......
ماڈل ٹاؤن میں کب سے رہتے ہو؟
تین ماہ! ماچس......
ماچس.......... ماچس کا بچہ.......... اجنبی.......... جاؤ اپنے گھر.......... ورنہ بند کردوں گا.......... ماچس..........
جب وہ تھانے سے باہر آیا وہ بری طرح تھک چکا تھا۔
اس نے اس نہ ختم ہونے والی سڑک پر دھیمے دھیمے چلنا شروع کردیا۔
اس کی ناک سُوں سُوں کرنے لگی تھی اور اس کا بدن ٹوٹنے لگا تھا۔
سگریٹ پینا ایک علت ہے۔
میں نے یہ علت کیوں پال رکھی ہے۔
ماچس کہاں ملے گی؟
نہ ملی تو؟
وہ وقت سے بے خبر تھا، لیمپ پوسٹوں سے بے خبر تھا، سڑک سے بے خبر تھا۔ اپنے بدن سے بے خبر وہ گرتا پڑتا بڑھ رہا تھا۔
اس کے لغزش زدہ قدموں میں نشے کی کیفیت تھی۔

پو پھٹی اور وہ دم بھر کو رُکا۔

دم بھر کو رُکا اور سنبھلا۔

سنبھلا اور اس نے قدم بڑھانا ہی چاہا کہ —

سامنے سے کوئی آرہا تھا اور اس کے قدم لغزش کھا رہے تھے۔

وہ اس کے قریب آکر رکا۔

اس کے لبوں میں سگریٹ کانپ رہا تھا۔

آپ کے پاس ماچس ہے؟

ماچس؟

آپ کے پاس ماچس نہیں ہے؟

ماچس کے لیے تو میں..........

وہ اس کی بات سنے بنا ہی آگے بڑھ گیا۔

آگے، جدھر سے وہ خود آیا تھا۔

اس نے قدم بڑھایا۔

آگے، جدھر سے وہ آیا تھا۔

# تجزیہ

ماچس بلراج منیرا کا ایک اہم افسانہ ہے۔ جس میں ان کا مخصوص علامتی اور تجریدی انداز ابھر کر سامنے آتا ہے۔ اس افسانے کا موضوع بھی عصری حسیت کا درد و کرب، تنہائی، بے چینی اور تلاش ہے۔ جسے انھوں نے انتہائی اختصار کے ساتھ موضوع بنایا ہے۔ اس مختصر افسانے کی کہانی کچھ یوں ہے۔

اس افسانے کا کردار ''وہ'' کی آنکھ رات کے دوسرے پہر اچانک کھل جاتی ہے۔ وہ غیر ارادی طور پر جیکٹ سے ایک سگریٹ نکال کر لبوں سے لگالیتا ہے۔ اور اسے سلگانے کے لیے ماچس کی تلاش کرنے لگتا ہے۔ وہ پورے کمرے کو چھان مارتا ہے۔ ماچسیں تو ملتی ہیں لیکن سب خالی ہیں۔ وہ کتابوں کی الماری، ویسٹ پیپر باسکٹ، پتلوں کی جیبیں، جیکٹ کی جیبیں، سب میں تلاش کرتا ہے۔ لیکن ماچس کہیں نہیں ملتی۔ گھر کی حالت اس طرح خراب چھوڑ کر وہ ٹھنڈی اندھیری رات کے دو بجے ماچس کی تلاش میں گھر سے باہر نکل جاتا ہے۔ ٹھنڈی سرد رات میں جہاں ہر طرف خاموشی کا پہرہ تھا۔ وہ گھر سے بہت دور نکل جاتا ہے۔ راستے میں ایک حلوائی کی دوکان کو دیکھ کر اس کی جانب بڑھتا ہے۔ یہ سوچ کر کہ ممکن ہے یہاں کوئی دہکتا ہوا کوئلہ مل جائے۔ حلوائی کی دوکان کے چبوترے پر ایک آدمی گٹھڑی بنا سو رہا ہوتا ہے۔ وہ جیسے ہی بھٹی میں جھانکتا ہے۔ چبوترے پر سویا آدمی اٹھ جاتا ہے اور اس سے پوچھتا ہے کہ وہ کون ہے، اور کیا کر رہا ہے۔ وہ بتاتا ہے کہ میں بھٹی میں سلگتا ہوا کوئلہ ڈھونڈ رہا ہوں۔ گٹھڑی بنا آدمی کہتا ہے۔ ٹھنڈی پڑی ہے۔ اور ماچس سیٹھ کے پاس ہے۔ وہ آئے گا تو بھٹی گرم ہوگی۔ پھر وہ وہاں سے آگے بڑھتا ہے راستے میں اسے ایک آدمی ملتا ہے۔ جب وہ اس سے یہ پوچھتا ہے کہ ماچس ہے آپ کے پاس مجھے سگریٹ

سلگانا ہے۔تو وہ آدمی جواب دیتا ہے کہ میرے پاس ماچس نہیں ہے۔ میں اس علت سے بچا ہوا ہوں۔ آخر کئی جگہوں پر ماچس کی تلاش کے بعد وہ ایک مرمت شدہ پل پر جا پہنچتا ہے۔ یہاں سرخ کپڑے سے لپٹی ہوئی لالٹین ہے۔ وہ سگریٹ سلگانا ہی چاہتا ہے کہ ایک سپاہی اس کو پکڑ کر تھانے لے جاتا ہے۔ وہاں کئی لوگ میز کے گرد بیٹھ کر سگریٹ پی رہے ہیں اور کئی ماچسیں میز پر رکھی ہیں۔ لیکن وہ ماچس اٹھا کر سگریٹ نہیں سلگا پاتا۔ کیونکہ اس پر کئی الٹے سیدھے سوالوں کی بوچھاڑ کر دی جاتی ہے۔ آخر میں اس پر آوارہ گردی کا الزام لگا کر اس کو وہاں سے فوراً نکل جانے کا حکم دیا جاتا ہے۔ واپسی پر اس کو ایک آدمی ملتا ہے۔ جس سے وہ ماچس مانگتا ہے۔ مگر وہ خود ماچس ہی کی تلاش میں گھر سے نکلا ہے۔ دونوں اپنے اپنے راستے پر آگے بڑھ جاتے ہیں۔ یہ ہے مختصر پلاٹ اس کہانی کا۔

مین را کی دیگر کہانیوں کی طرح یہ کہانی بھی سوال سے شروع ہوتی ہے۔ اور پھر افسانہ پڑھتے ہوئے کئی سوالات ذہن میں آنے لگتے ہیں۔ بے نام مرکزی کردار کون ہے۔ اور ماچس کون سی ایسی پر اسرار چیز ہے۔ جس کی تلاش میں ''وہ'' رات کے سرد موسم میں اندھیرے میں مارا مارا پھر رہا ہے۔ وہ کس قسم کی غفلت سے بیدار ہوا ہے۔ اور بیدار ہونے پر اسے ماچس کی شکل میں کس چیز کی تلاش ہے۔ جس کے حصول پر ہی اس کی زندگی کا دارو مدار ہے۔

یہ مختصر اور چھوٹے چھوٹے جملوں پر مشتمل افسانہ بہت زیادہ نہ کہہ کر بھی بہت کچھ کہہ جاتا ہے۔

''سگریٹ اس کے لبوں میں کانپ رہا تھا۔
سلگتے سگریٹ اور دھڑکتے دل میں کتنی مماثلت ہے''

سلگتے سگریٹ اور زندگی میں کتنی مماثلت ہے۔ یہ معنی خیز جملہ اگر ہم غور سے دیکھیں تو زندگی سے کتنے قریب ہے۔ ہر گزرنے والا دن سلگتے سگریٹ کی طرح زندگی کا دورانیہ مختصر کرتا جاتا ہے۔ سگریٹ کی طرح زندگی بھی سلگتے ختم ہو جاتی ہے یا پھر یہ دوسرا اقتباس اپنی جگہ ایک پوری کہانی نظر آتا ہے۔

حلوائی کی دوکان کے چبوترے پر کوئی لحاف میں گٹھری بنا سو رہا تھا۔
وہ بھٹی میں جھانکا ہی تھا کہ چبوترے پر بنی گٹھری کھل گئی۔

کون ہے؟ کیا کر رہے ہو۔

میں بھٹی میں سلگتا ہوا کوئلہ ڈھونڈ رہا ہوں۔

پاگل ہو گیا؟ بھٹی ٹھنڈی پڑی ہے۔

تو پھر؟

پھر کیا؟ گھر جاؤ۔

ماچس ہے آپ کے پاس۔

یہاں کردار ماضی کی ٹھنڈی بھٹی کو کرید کر کسی چنگاری کی تلاش میں ہے۔ جو اس کے درد و کرب اور تڑپ کو کم کر سکے۔ لیکن وہ اس میں ناکام ہے۔ کیوں کہ بھٹی ٹھنڈی پڑی ہے۔ ماچس کی تلاش میں اسے ایک جگہ سپاہی بھی ملتے ہیں۔ ان سے کچھ یوں گفتگو ہوتی ہے۔

سپاہی کی ایک انجانی تہہ کھول کر سپاہی اس کی طرف لپکا۔

کیا کر رہے تھے۔

کچھ نہیں

میں کہتا ہوں کیا کر رہے تھے۔

آپ کے پاس ماچس ہے۔

میں پوچھتا ہوں کیا کر رہے تھے اور تم کہتے ہو ماچس ہے......کون ہو تم؟

مجھے سگریٹ سلگانا ہے آپ کے پاس ماچس ہو تو

تم یہاں کچھ کر رہے تھے۔

ان مکالموں کی رمزیت اس بات میں پوشیدہ ہے کہ جواب کچھ مگر سوال وہی خالص پولیس والا۔ جس سے اظہار ہوتا ہے کہ پولیس والوں کے پاس نہ منطق ہے اور نہ انسانیت اور ہماری پولیس کی قدیم روایت کو زندہ رکھتے ہوئے وہ تھانے میں لے جایا جاتا ہے۔ وہاں اس سے باقاعدہ پوچھ تاچھ ہوتی ہے۔ مگر اس کا مسئلہ حل نہیں ہوتا۔ اور یہ کہہ کر اسے تھانے سے بھگا دیا جاتا ہے۔

کون ہو تم؟

میں اجنبی ہوں کیا میں ماچس۔

ماڈل ٹاؤن میں کب سے رہتے ہو۔

تین ماہ سے ماچس

ماچس...... ماچس کا بچہ...... اجنبی ..... جاؤ اپنے گھر...... ورنہ بند کردوں گا۔ اس افسانے میں انسانی فطرت کی طرف بھی ایک خوبصورت اشارہ تھانے کے اندر کا ماحول ہے۔ وہاں لوگ سگریٹ بھی پی رہے ہیں۔ بہت سی ماچسیں بھی ان کے پاس ہیں۔ لیکن وہ ان ماچسوں سے اپنا سگریٹ نہیں سلگا سکتا۔ تھانے کے لوگوں سے مراد ایسے لوگ ہیں۔ جو مادہ پرست زندگی کے فرد ہیں۔ یہ لوگ داخلی کرب یا جستجو کی دولت سے بھی محروم ہیں۔ اس لیے ان کی ماچس سے افسانے کا بنیادی کردار سگریٹ سلگانے میں کامیاب نہیں ہوتا۔

اس افسانے میں صرف ایک تلاش ہی نہیں بلکہ کئی تلاشیں پوشیدہ ہیں۔ اسی طرح جس طرح ایک ماچس کی ڈبیا میں کئی تیلیاں ہوتی ہیں۔ جن میں سے ہر ایک سلگنے اور سلگانے کی طاقت رکھتی ہے۔ انسان زندگی کی معنویت کی تلاش میں سرگرم سفر ہے۔ وقت سے بے خبر، بدن کی تھکن سے بے نیاز وہ برابر چل رہا ہے۔ جستجو اور تجسّس کا یہ سفر کبھی ختم نہیں ہوتا۔

اس افسانے کا انجام بھی دراصل ایک آغاز ہے۔ ہماری میکانکی زندگی کا۔ ہم اپنی زندگی میں کسی نہ کسی مقصد کی تلاش میں نکلتے ہیں۔ اور تھک ہار کر پھر وہیں آجاتے ہیں جہاں سے زندگی کا سفر شروع کیا تھا۔ ماچس کی تلاش کو ہم اپنی زندگی کی کسی بھی تلاش سے عبارت کر سکتے ہیں۔ ماچس کا نہ ملنا بھی ایک علامت ہے۔ جو اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ زندگی بھر تلاش ختم نہیں ہوتی۔ اور اپنی ذات کی تلاش کا سفر جاری رہتا ہے۔

ماچس کی تلاش میں انسان کے اپنے وجود کی تلاش بھی پوشیدہ ہے۔ جسے اس نے جدید میکانکی دور میں غفلت کے سبب کھو دیا۔ جدید افسانے پر وجودیت کی تحریک کے گہرے اثرات بھی اس افسانے میں ملتے ہیں۔ یہ تلاش وجود اس کی ماہیت اور نوعیت کی بھی ہو سکتی ہے۔ اخلاقی و تہذیبی اقدار کے فنا ہونے سے انسان کی شخصیت کے ریزہ ریزہ ہو کر بکھر جانے کا احساس اور پھر اپنے گمشدہ ماضی کو پانے کا خواب بھی اس افسانے میں موجود ہے۔

بلراج منیرا نے اس افسانے میں جدید انسان کی کہانی پیش کی ہے۔ جو ایک انتشار اور تنہائی کا شکار ہے۔ اندر سے کھوکھلا ہے۔ زندگی کی حقیقی خوشی اور حرارت سے محروم ہے۔ اپنے وجود کے حصار میں قید کسی شے کی تلاش میں منہمک ہے۔ افسانہ پڑھتے ہوئے قاری کو کردار کے پیچیدہ اور تہہ دار ہونے کا احساس ہوتا ہے۔ اس کا روحانی کرب اس کے نفسیاتی

مسائل، اس کی بے چارگی واضطراب۔اس کی ذہنی کشمکش اور انتشار ہمارے سامنے عیاں ہو جاتے ہیں۔

غرض بلراج منیرا کی یہ کہانی اپنی تمام تر رمزیت کے باوجود ہمارے عہد کی ایک سچی تصویر ہے۔اور بجاطور پر ہمیں دعوت فکر دیتی ہے۔

ظہور الدین

# بیگ والا

جب وہ گھر سے روانہ ہونے لگا تو اس کے بوڑھے باپ نے ایک بڑا سا بیگ اسے تھماتے ہوئے کہا:

''اس میں تمہاری ضرورت کی سبھی اشیاء موجود ہیں۔ تم اگر ان کا درست استعمال کرتے رہے تو بہ آسانی منزل مقصود تک پہنچ جاؤ گے۔''

اس نے بیگ کو کندھے پر ڈالتے ہوئے محسوس کیا وہ خاصا بھاری تھا۔ پھر وہ لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا گھر سے باہر نکل آیا۔

وہ چلتا رہا............

چلتا رہا............

پتھریلی اور پر خار راہوں کو ناپتا رہا...................... پہاڑوں، جنگلوں اور ویرانوں کے سینوں کو چیرتا رہا۔ تاریک اور روشن وادیوں میں.......... پگ ڈنڈیوں اور شاہراؤں پر اس کے قدم گونجتے رہے۔

وہ دن بھر بیگ کو اپنے کندھوں پر لادے چلتا رہتا اور جب رات ہو جاتی تو اسے سر کے نیچے تکیے کے طور پر رکھ کر سو جاتا۔ بیگ کے بوجھ نے اس کی کمر دوہری کر دی تھی۔ اس کے شانے شل ہو چکے تھے۔ لیکن وہ اسے اٹھائے چلتا رہا...... چلتا رہا...... چلتا رہا...... پربتوں، چٹیل میدانوں، کہساروں اور دریاؤں کو پھلانگتا ہوا وہ بڑھتا رہا۔ اس نے آب شاروں، بل کھاتی ندیوں اور کلکلاتے چشموں کا پانی پیا۔ سرسبز مرغزاروں میں کلیلیں کرتے ہرنوں سے اٹکھیلیاں کیں۔ خوش الحان طیور اس کی راہوں میں آواز کا جادو جگاتے رہے اور وہ اپنے چاروں اور پھیلی بھرپور زندگی کے احساس سے سرشار منزل در منزل آگے

ہی آگے بڑھتا رہا...... بڑھتا رہا......اور پھر ایک روز اچانک اس کی ملاقات ایک ایسے شخص سے ہوگئی جو مادر زاد برہنہ حالت میں سڑک کے بیچ سر کے بل کھڑا تھا۔ اس کی نگاہیں شرم سے جھک گئیں۔

''کوئی پاگل معلوم ہوتا ہے۔''

اس نے دل ہی دل میں سوچا اور پھر اپنے خیال کی صحت کو درست تسلیم کرتے ہوئے اس کی بائیں اور سے ذرا ہٹ کر نکل جانے کی کوشش کرنے لگا۔ اسی اثنا میں اس نے سنا وہ کہہ رہا تھا۔

''باپ تو گدھا تھا ہی بیٹا اس سے بھی سوا نکلا۔''

بیگ والا رک گیا۔ برہنہ شخص کے الفاظ اس کے ذہن سے چپک کر رہ گئے تھے۔ وہ اب اس کے لیے ایک پر اسرار شخصیت بن چکا تھا۔ اس نے دفعتاً اس کی طرف مڑتے ہوئے پوچھا۔ ''تم کہنا کیا چاہتے ہو؟''

''کہنا نہیں پوچھنا چاہتا ہوں کہ تم اپنے باپ کے دیئے ہوئے اس بوجھ کو کب تک یوں ہی اٹھائے پھرتے رہوگے؟''

وہ اب بھی سر کے بل کھڑا تھا۔ خون کی گردش کی وجہ سے اس کی گردن کی آواز سن کر یوں محسوس ہوتا تھا جیسے کوئی کسی گہری غار یا تہہ خانے میں بول رہا ہو۔ اس کے جواب نے بیگ والے پر سچ مچ بوکھلاہٹ طاری کر دی اور ایک مبہم سا خیال جو اس کے تحت الشعور میں دیر سے کلبلا رہا تھا پھدک کر شعور کے آسمانوں پر پھیلنے لگا......اور پھر چشم زدن میں اس کے شعور کا افق برسات میں گھنگور بادلوں سے اٹے ہوئے آسمان کی طرح گھٹاٹوپ اندھیرے میں ڈوب گیا۔

''کیا کوئی مافوق الفطرت طاقت مجسم روپ میں میرے سامنے کھڑی ہے؟'' اس نے خود سے سوال کیا اور پسینے کی ننھی ننھی بوندیں اس کے ماتھے پر ابھر آئیں۔ برہنہ شخص اس کی نفسیاتی کشمکش بھانپ کر بے اختیار ہنس پڑا۔ سر کے بل کھڑے ہونے کی وجہ سے اس کا قہقہہ بھی کچھ اس قدر مہیب تھا کہ بیگ والے کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ ابھی وہ اپنی نفسیاتی حالت پر قابو بھی نہ پا سکا تھا کہ اس نے سنا وہ پھر اس سے مخاطب تھا۔

''ڈرو نہیں! میں کوئی بھوت پریت نہیں ہوں۔'' برہنہ شخص کی اس یقین دہانی کے

باوجود وہ اپنے نفسیاتی کرب سے نجات حاصل نہ کر سکا۔ دل و دماغ میں ہو رہی ہل چل سے مجبور ہو کر وہ بالآخر پوچھ ہی بیٹھا۔''

''اگر تم بھوت ووت نہیں ہو تو پھر تمھیں یہ کیسے معلوم ہوا کہ یہ بیگ مجھے میرے باپ نے دیا ہے۔'' بیگ والے کی آواز خوف سے لرز رہی تھی۔ اس دوران برہنہ شخص سیدھا کھڑا ہو چکا تھا۔ وہ تھوڑی دیر تک بیگ والے کو گھورتا رہا۔ شاید اس کے سوال کا جواب دینے کے لیے خود کو تیار کر رہا تھا۔ پھر اس کے قریب آتے ہوئے بڑے پرسکون انداز میں کہنے لگا۔

جائزہ لینا چاہتا ہوں۔

''پھر'' بیگ والا ہکلایا۔

''میں نے اسے پھینک دیا۔'' برہنہ شخص کندھوں کو جھٹکتے ہوئے یوں بولا۔ جیسے سچ مچ کوئی شے کندھوں سے اتار کر پھینک رہا ہو۔

''کیوں'' بیگ والے کو اب پھر برہنہ شخص کی ذہنی صحت مشکوک نظر آنے لگی تھی۔

''وہ بہت بھاری تھا۔''

''تو کیا تمہارے باپ نے تمھیں یہ نہیں بتایا تھا کہ اس میں تمہارا رختِ سفر ہے۔''

''ہاہاہا...... ہا'' وہ پھر پاگلوں کی طرح ہنسا اور ہنستا چلا گیا۔ اس کا قہقہہ دور دراز پھیلے ہوئے پربتوں سے ٹکرا ٹکرا کر گونجتا رہا۔ پھر وہ اچانک رک کر بڑی گہری اور سنجیدہ آواز میں بولا۔

''میں تو خود ہی اپنی منزل ہوں۔ میری زندگی میں نہ تو کوئی سفر ہے اور نہ رخت سفر۔''

''تم خود ہی اپنی منزل ہو۔'' بیگ والے نے یہ الفاظ میکانکی انداز میں یوں دہرائے جیسے انھیں سمجھنے کی کوشش کر رہا ہو۔

''ہاں میں خود اپنی منزل ہوں'' برہنہ شخص اب کی بار بڑے زور سے چیخا تھا۔

''تو پھر ادھر کہاں جا رہے ہو۔'' بیگ والے کے لہجے میں بھی اب جھنجھلاہٹ کے آثار پیدا ہو گیے تھے۔

''میں تو ہر جگہ موجود ہوں'' برہنہ شخص نے اپنے ماتھے پر بکھرے ہوئے بالوں کو ہٹاتے ہوئے خلاء میں کچھ اس انداز سے جھانکا کہ جیسے آئینے میں اپنا عکس دیکھ رہا ہو۔

اس برہنہ شخص کی باتیں بیگ والے کے لیے اب پھر نا قابل فہم ہوتی جا رہی تھیں۔ اس لیے اس نے ایک پاگل کے ساتھ باتوں میں وقت برباد کرنے کی بجائے سفر جاری رکھنے

میں ہی بہتری سمجھی اور آہستہ آہستہ آگے بڑھنے لگا۔ برہنہ شخص بھی غیر ارادی طور پر اس کے ساتھ ساتھ قدم اٹھا رہا تھا.......... شاید اس لیے کہ ابھی اس کی بات مکمل نہیں ہوئی تھی یا شاید اس لیے کہ ابھی اسے اس سے بہت کچھ کہنا تھا۔

تھوڑی دیر تک خاموشی رہی اور پھر نہ جانے کیا ہوا۔ نہ جانے کس خیال نے بیگ والے کے ذہن میں ڈنک مارا کہ وہ ایک دم اس کی طرف مڑتے ہوئے بول اٹھا:

''اور تمہارے کپڑے؟''

''میں نے اب خود کو اوڑھ لیا ہے'' اس نے اتنی سرعت کے ساتھ جواب دیا کہ جیسے وہ بہت دیر سے اس سوال کا منتظر ہو۔

''کیا خود کو اوڑھ لینے کے بعد انسان تمہاری طرح برہنہ ہو جاتا ہے۔''

''ہاں...... پھر وہ تمہاری طرح اشرف المخلوقات نہیں رہتا'' برہنہ شخص کے لہجے میں بلا کی زہرناکی تھی۔

''اور پھر اس کے معروضی رشتے بھی تو ختم ہو جاتے ہوں گے؟'' یہ بیگ والے کا پہلا وار تھا۔

''پھر اسے سب کچھ اپنے ہی آپ میں نظر آنے لگتا ہے۔'' برہنہ شخص نے وار کو بڑی خوبصورتی سے روکنے کی کوشش کی۔

''کیا خدا بھی؟''

اس کا جواب تو تم منصور سے کب کا پا چکے ہو۔''

ان کی گفتگو کا سلسلہ ایک بار پھر ٹوٹ گیا۔ وہ اب پھر آہستہ آہستہ چلنے لگے تھے۔ دونوں اپنے اپنے خیالات میں محو نہ جانے کیا کیا سوچ رہے تھے کہ ایک بار پھر برہنہ شخص کی آواز ابھری۔

''سنو''

بیگ والے نے اس کی طرف دیکھا۔

''کیسے؟''

''تم جسے برسوں سے کندھوں پہ اٹھائے پھر رہے ہو''۔

''یہ تو میری منزل کی نشاندہی کرتا ہے دوست۔ اس کے بغیر تو میں کہیں بھی نہیں پہنچ

سکتا۔''

''تمھارا باپ بھی یہی سوچ کر اسے عمر بھر اٹھائے پھرتا رہا اور جب اس کے شانوں میں اسے اٹھانے کی سکت نہ رہی تو اس نے یہ تمہارے کندھوں پر ڈال دیا۔ اب تم اسے اٹھائے پھر رہے ہو اور جب تمہارے شانے بھی شل ہو جائیں گے تو تم اسے دوسروں کے کندھوں پر ڈال دو گے اور اس طرح یہ بوجھ نسل در نسل، شانہ در شانہ منتقل ہوتا رہے گا۔''

''اسے کندھوں پر لادر کھنے میں جو لذت ہے، اسے تم کیا جانو''۔

''تم سرابوں کا تعاقب کر رہے ہو دوست۔'' برہنہ شخص چڑھ گیا تھا۔

''میں تو صرف تعاقب ہی کر رہا ہوں......'' بیگ والے نے تھوڑی دیر رک کر بات بڑھائی۔ ''لیکن تم، تم تو خود اپنے لیے ایک سراب بن چکے ہو۔ تم زیادہ دیر تک خود کو دھوکا نہیں دے سکتے۔''

''تمہاری منزل کہاں ہے؟'' برہنہ شخص نے دفعتاً موضوع بدلا۔

''جدھر میں جا رہا ہوں......اور تمہاری؟'' بیگ والے کی آواز میں طنز کی مبہم سی آمیزش تھی۔

''میں اس کا جواب دے چکا ہوں۔'' نہ جانے کیوں برہنہ شخص اپنے متعلق کیے گئے ہر سوال سے کترا کر نکل جانے کی کوشش کر رہا تھا۔ لیکن اب کی بار بیگ والا بھی اسے دبوچنے کے لیے پہلے سے ہی دام پھیلائے بیٹھا تھا۔ اس نے بڑے زہریلے انداز میں کہنا شروع کیا۔

''تو سنو'، میں تمھیں تمہاری حقیقت سے آگاہ کرتا ہوں۔'' وہ تھوڑی دیر کے لیے پھر رکا۔

''تم جسے اوڑھنا کہتے ہو وہ محض ایک فرار ہے۔ تم حقائق سے آنکھ ملانے کا حوصلہ نہیں رکھتے۔''

''یہ جھوٹ ہے'' برہنہ شخص جیسے چیخ اٹھا۔

یہ جھوٹ نہیں سچ ہے۔ تم اپنے خول میں سمٹ کر سوچ رہے ہو کہ تم نے خود کو محفوظ کر لیا، حالانکہ تمہارا خول خود ہر لمحے ٹوٹ پھوٹ رہا ہے۔ تم اپنے وجود کی گرتی ہوئی دیواروں کے ملبے کے نیچے دب جاؤ گے اور آنے والی نسلیں تمہارے وجود کے کھنڈروں کو دیکھ کر تمہاری بے بسی پر آنسو بہایا کریں گی۔''

''بے بس میں نہیں بلکہ تم ہو اور اس کا ثبوت ہے تمہارے کندھوں پر لدا ہوا یہ بوجھ جسے تم صدیوں سے اٹھائے چلے آرہے ہو اور میں...... ہاہاہا...... ہاہاہا......'' برہنہ شخص نے پھر ایک زوردار قہقہہ لگایا۔ ''میں ہوا کی طرح آزاد اور آسمانوں کی طرح بلند ہوں۔''

''جنھیں تم اپنی آزادی اور بلندی کی علامتیں بتا رہے ہو وہ بذاتِ خود نہ تو آزاد ہیں اور نہ بلند۔ حقیقت یہ ہے کہ تم خود بھی نہیں جانتے ہو کہ تم کیا ہو۔''

''میں کچھ بھی ہوں لیکن تمہاری طرح لدو گھوڑا نہیں۔'' برہنہ شخص کی انا کو بیگ والے کے چبھتے ہوئے فقروں نے اس حد تک مجروح کر دیا تھا کہ اب وہ ہر بات کا بڑے بھپرے ہوئے انداز میں جواب دے رہا تھا۔

''کاش یہ حقیقت ہوتی، تم خود اپنی لاش اٹھاتے پھر رہے ہو اور تمھیں اس کی خبر تک نہیں۔ اس سے بڑا المیہ اور کیا ہو سکتا ہے۔'' بیگ والے نے بھی شاید اس کی انا کی دھجیاں اڑانے کا تہیہ کر رکھا تھا۔

''تمھاری یہ باتیں مجھے گمراہ نہیں کر سکتیں۔'' برہنہ شخص کسی زخمی سانپ کی طرح بل کھاتے ہوئے بولا۔

''گمراہ تو اسے کیا جاتا ہے دوست کہ جس کی کوئی راہ ہو۔ لیکن تم......'' وہ بڑے تمسخرانہ انداز میں ہنسا۔ ''تم تو مجسم منزل ہو۔''

وقت گزرتا رہا۔ دن مہینے اور پھر کئی سال گزر گئے۔ وہ دونوں چلتے رہے...... چلتے رہے۔ چونکہ برہنہ شخص ساتھ تھا اس لیے بیگ والا شہروں اور وادیوں سے کتراتے ہوئے آگے بڑھتا رہا۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ کوئی اسے برہنہ شخص کے ساتھ دیکھ لے۔

ایک روز کسی نشیب سے گزرتے ہوئے اچانک ایک زخمی کتا انھیں سڑک پر پڑا ہوا مل گیا۔ بیگ والے نے قریب جا کر اسے دیکھا، بیگ سے چند جڑی بوٹیاں نکال کر اس کی مرہم پٹی کی اور پھر اسے اٹھا کر اپنے دوسرے کندھے پر رکھتے ہوئے آگے بڑھنے لگا۔ برہنہ شخص جو اس دوران اس سے خاصا آگے نکل گیا تھا، کتے کو بیگ والے کے کندھے پر دیکھ کر خاموش نہ رہ سکا۔

''ارے اسے کہاں اٹھا لائے، تمہارے کندھوں پر پہلے ہی کیا کم بوجھ ہے۔''

''میرے کندھے تمھارے کندھوں کی طرح کمزور نہیں ہیں دوست'' بیگ والے نے

مسکراتے ہوئے جواب دیا اور برہنہ شخص سٹپٹا گیا۔

وقت کِھسکتا رہا۔ بیگ والے کی کوشش سے کتا اب صحت یاب ہو چکا تھا بیگ والے نے اسے چھوڑ دیا لیکن وہ بدستور ان کے ساتھ ساتھ چلتا رہا۔ کچھ وقت کے بعد انھیں پہلے کی طرح ہی پھر ایک بندر راہ میں پڑا ہوا ملا۔ وہ بھی سخت بیمار تھا۔ بیگ والے نے اسے بھی اٹھا لیا اور تب تک لیے چلتا رہا جب تک کہ وہ بھی پوری طرح صحت یاب نہ ہو گیا۔ اب بندر بھی ان کے ہمراہ تھا۔

دن گزرتے رہے۔ برہنہ شخص اب بھی غیر ارادی طور پر اس کے ساتھ چل رہا تھا۔ وہ دونوں مختلف سمتوں اور راستوں سے گزرتے ہوئے آگے بڑھتے رہے۔ عجیب عجیب منزلوں سے ان کا گزر ہوا۔ ایک صبح جب برہنہ شخص بیدار ہوا تو اس نے دیکھا کہ بیگ والا معمول کے برخلاف ابھی تک سو رہا تھا۔ یہ شاید پہلا موقعہ تھا کہ برہنہ شخص بیگ والے سے پہلے بیدار ہوا تھا۔ اس نے بیگ والے کو جگانے کے لیے جب اسے جھنجوڑنے کی کوشش کی تو اس نے دیکھا کہ وہ مر چکا ہے۔ بندر اور کتا دونوں اس کے پاس موجود تھے۔ برہنہ شخص کچھ دیر کے لیے تذبذب کے عالم میں بیگ والے کے پرسکون چہرے کو دیکھتا رہا اور پھر شانے جھٹک کر ایک سمت کو روانہ ہو گیا۔ اسے پورا یقین تھا کہ بندر اور کتا دونوں اب اس کے ساتھ چلنا شروع کر دیں گے لیکن اسے یہ دیکھ کر سخت حیرت ہوئی کہ وہ دونوں اس کے وجود سے قطعی بے نیاز بدستور بیگ والے کی لاش کے پاس ہی بیٹھے ہوئے تھے جیسے اس کے بیدار ہونے کا انتظار کر رہے ہوں۔ اس نے انھیں اپنی طرف متوجہ کرنے کی بہت کوشش کی لیکن وہ ٹس سے مس نہ ہوئے اور اسے پہلی بار اس بات کا احساس ہوا کہ بیگ والے میں کوئی خصوصیت ایسی ضرور تھی جو اس میں خدا بن کر بھی پیدا نہ ہو پائی تھی۔ اس کے ذہن کو ایک شدید جھٹکا سا لگا لیکن شاید ابھی وہ ہار ماننے کے لیے تیار نہ تھا اس لیے ایک بار پھر شانے جھٹک کر آگے بڑھنے لگا۔ اس کا یہ عمل اس نسان کے عمل کی طرح تھا جو اپنی کمزوریوں کو بھی انا کا رنگ دے کر خود کو فریب دینے کی کوشش کرتا ہے۔

''اب وہ کہاں اور کدھر جائے''، پہلی بار اس کے ذہن میں اس سوال نے سر ابھارا آج تک وہ محض بیگ والے کے ساتھ چلتا رہا تھا ورنہ اسے یوں تو کہیں بھی جانے کی ضرورت نہ تھی کیوں کہ وہ تو اپنی منزل آپ تھا۔ ''منزل...... منزل...... منزل'' اس نے بار بار من ہی

من میں اس لفظ کو دہرایا۔ کیا واقعی وہ خود ہی اپنی منزل ہے؟ اس نے اپنے نفس میں جھانکا اور تب پہلی بار اس کو اس بات کا احساس ہوا کہ اس کے اندر کتنا وسیع خلا پیدا ہو چکا ہے۔ اس سے نہ رہا گیا۔ اپنے وجود کے اندر بھائیں بھائیں کرتے ہوئے خلا کی اور منہ کرتے ہوئے وہ بے اختیار چیخ اٹھا۔

''میں خود ہی اپنی منزل ہوں'' شاید اسے اس بات کا یقین تھا کہ اس کی آواز وجود کی گہرائیوں سے ایک امٹ بازگشت بن کر ابھرے گی اور پوری کائنات پر چھا جائے گی۔ لیکن وہاں تو اس طرح کی کوئی بات نہ ہوئی۔ اس کی چیخ کو نہ جانے کس نے نگل لیا تھا۔ اس کا اپنا وجود اس کا ساتھ یوں چھوڑ دے گا۔ اس نے کبھی سوچا تک نہ تھا۔

''میں خداؤں کا خدا ہوں'' اس نے خلا کی طرف رُخ کرتے ہوئے ایک اور چیخ اچھالنے کی کوشش کی لیکن وہاں تو سکوت کی خدائی تھی۔ آواز کے بھتنوں کا گزر کیسے ہوتا۔ پھر یہ نہ جانے کیا ہوا کہ اسے اپنا وجود کچھ سکڑتا ہوا سا محسوس ہوا۔ وہ وراٹ روپ جسے اس نے آج تک ایک خول کی طرح اپنے اوپر چڑھا رکھا تھا پگھل گیا اور اس کے اندر سے ایک نیا وجود نمودار ہوا...... سنگ مرمر کی کسی دیوار پر رینگتی ہوئی چیونٹی جیسا...... کمزور...... بے حقیقت...... اور ہوا کے ایک معمولی سے جھونکے سے ٹوٹ پھوٹ یا بکھر جانے والا۔

اس نے ایک جھرجھری سی لے کر اپنے وجود کا جائزہ لیا...... لاکھوں من مٹی نہ جانے کہاں سے اڑ اڑ کر اس کے وجود پر جم گئی تھی۔ وہ لوٹ آیا۔

بیگ والے کی لاش کے قریب پہنچ کر اس نے دیکھا بندر اور کتا دونوں بدستور وہیں موجود تھے۔ البتہ اب وہ اس سے بے نیاز نہیں تھے بلکہ ٹکٹکی باندھے اس کی طرف دیکھ رہے تھے۔ اب انھیں تھپکنے یا پچکارنے کی ضرورت نہیں تھی۔ اس لیے اس نے بھی اس طرح کے کسی عمل کا مظاہرہ کیے بغیر آگے بڑھ کر بیگ اٹھا لیا اور اسے اپنے کندھے پر جماتے ہوئے ایک سمت کو روانہ ہو گیا۔

بندر اور کتا دونوں اب اس کے ہمراہ تھے۔



# تجزیہ

ساتویں دہائی کے افسانہ نگاروں نے اپنے عہد کی زندگی اور شعور کا نہ صرف انفرادی سطح پر بغور مشاہدہ کر کے انھیں اپنے افسانوں میں علامتی پیرائے میں پیش کرنے کی کوشش کی بلکہ تکنیک اور اسلوب کے اعتبار سے بھی ایسے تجربات کیے جنھیں خاصے کی چیز تصور کرنا چاہیے۔ علامتوں اور استعاروں کی معنی خیزی کا اثر یہ ہوا کہ انھیں باقاعدہ فن کی حیثیت سے برتا جانے لگا۔ اور جب اس رجحان نے قدرے زور پکڑا تو اس کی مقبولیت اور شہرت کو دیکھتے ہوئے کچھ ایسے لکھنے والے بھی سامنے آئے جنھوں نے علامتی افسانہ نگاروں کی صف میں اپنا نام لکھوانے کے لیے اس کی اندھی تقلید شروع کر دی۔ چنانچہ ان کے ہاں علامتیں نہ تو کسی مقصد کے تحت برتی گئیں نہ وہ کسی گہری معنویت اور تہہ داری کا ثبوت ہی دیتی نظر آتی ہیں۔ بلکہ اگر یہ کہا جائے کہ ان کے ہاں علامتوں کی بھول بھلیوں میں افسانے کا حسن ہی زائل ہو کر رہ جاتا ہے تو بے جا نہیں ہے۔ تاہم اس دور میں کئی سچے اور کھرے افسانہ نگار بھی سامنے آئے جنھوں نے ایک طرف اگر اپنے عہد کے درد و کرب کو علامتوں اور استعاروں میں سمو کر پیش کرنے کی کوشش کی تو دوسری طرف افسانے کو اس کے تخلیقی حسن سے بھی آشنا کیا۔ ان کے ہاں علامتیں تہہ در تہہ معنویت سے سرشار ہو کر ایک ایسی فسوں کاری و فسوں خیزی کا موجب ہوتی ہیں کہ داد دیے ہی بنتی ہے۔ حسن کاری کے ان مرحلوں کو طے کرنے والوں میں ایک اہم نام ظہور الدین کا بھی ہے۔ آپ نے جدیدیت کی اندھی تقلید کو اپنا شعار بنانے کے بجائے فنی اور تکنیکی سطح پر افسانے میں کیے گئے تجربات کا گہرا شعور حاصل کر کے انھیں اپنے افسانوں میں برتا۔ آپ نے زمانے کے انتشار و اضطراب بے معنویت اور بدلتی اقدار کو ہی اپنے افسانوں کا موضوع نہیں بنایا بلکہ خوب سوچ سمجھ

کر اور نئے افسانے کے فن سے گہری واقفیت حاصل کرنے کے بعد اسے پیش کیا۔ ان کے افسانے ہمیں گہرے مشاہدے اور فکری پختگی کا پتہ دیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ موصوف اپنے ہم عصر افسانہ نگاروں میں ایک الگ پہچان رکھتے ہیں۔ اِنھوں نے عصری زندگی کے اضطرار و اضطراب اس کی بے مقصدیت اور انتشار کو شدت سے محسوس کرتے ہوئے اسے علامتی پیرائے میں پیش کر دیا ہے۔ لیکن یہ پیش کش محض پیش کش برائے پیش کش نہیں ہے بلکہ اسے اپنے عہد کے خرابے میں نئی تعمیر کی سعی قرار دینا زیادہ مناسب ہوگا۔ ایسے دور میں جب صدیوں سے مسلط خواب آور فضائیں سائنسی حقائق کی بے رحم اور سنگلاخ چٹانوں سے ٹکرا کر پانی پانی ہو رہی تھیں اور جب ایسا محسوس کیا جانے لگا تھا کہ انسان کے پاس اب سوچنے اور کہنے کے لیے کچھ نہیں بچا تو وقت نے پھر کروٹ لی اور فکر پر چھایا ہوا جمود ٹوٹنے لگا۔ کڑی آزمائش کے ایسے ہی دور میں کوئی انتظار حسین کوئی سریندر پرکاش کوئی بلراج منیرا یا کوئی ظہور الدین پیدا ہوتا ہے۔ جو ایک طرف تو اپنے عہد کے درد و کرب کو سمیٹتا ہے تو دوسری طرف اپنے عہد کے خرابے میں نئی تعمیر کی سعی بھی کرتا ہے۔

اردو زبان میں علامتی افسانہ اس کنفیوژن اس انتشار اور شکست و ریخت کی دین ہے جس نے صدیوں سے چلے آ رہے موروثی عقائد کو چشم زدن میں تہہ تیغ کر دیا۔ ایسی حالت میں ہمیں کہیں ماضی سے فرار نظر آتا ہے تو کہیں بہت سے خارجی حقائق کا تصادم یا پھر اپنے اندر جھانکنے کی سعی۔ ظہور الدین اسی ذیل کے افسانہ نگاروں میں سے ایک ہیں۔ جو خلا میں ہاتھ پیر مارنے کے بجائے اپنے داخلی سفر کا انتخاب کرتے ہیں اور وہاں سے جو کچھ حاصل ہوتا ہے اسے علامتی پیرائے میں پیش کر دیتے ہیں۔ اس داخلی سفر میں کبھی کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ فن کار کی علامتیں غیر واضح مبہم یا ایک اضطراری کیفیت میں کھینچی گئی چند سطور بن کر رہ جاتی ہیں۔ جن میں افسانہ نگار خود بھی الجھ کر رہ جاتا ہے۔ اور اس کے ذہن میں یہ واضح نہیں ہو پاتا کہ دراصل وہ کہنا کیا چاہتا ہے۔ چنانچہ پھر وہ سارا معاملہ اپنے پڑھنے والے یا پھر نقاد کی صواب دید پر چھوڑ دیتا ہے کہ وہ جو چاہے اس سے مفہوم اخذ کر لے۔ لیکن ظہور الدین کا معاملہ اس کے بالکل برعکس ہے وہ ایک سچے فن کار کی طرح ایک طرف تو رمزیت کے جوہر کو ہاتھ سے نہیں جانے دیتے تو دوسری طرف وہ ایک سچی کہانی کے عمل کو بھی شدومد کے ساتھ جاری و ساری رکھتے ہیں۔ یہاں سچی کہانی سے میری مراد یہ ہے کہ ان کے تجربات

علائم اور کردار شاعرانہ پیکر ہوتے ہوئے بھی ہمیں اپنی ذات کا حصہ محسوس ہوتے ہیں۔ ہمارے تجربات، احساسات اور فکری علائم ان سے میل کھاتے نظر آتے ہیں۔ یہی اچھوتا پن ان کی کہانیوں کو وہ لب ولہجہ وہ آہنگ اور وہ انداز عطا کرتا ہے جو کہانی میں عہد حاضر کی زندگی کی سچی اور صحیح عکاسی کرتا ہے۔ وہ اپنے موضوع کو کہانی کی فضا سے ہم آہنگ کر کے ایک طرف کرداروں کی داخلیت اور نفسیات کو پیش کرتے ہیں تو دوسری جانب معاشرے کے آشوب کے کرب زا احساس کو بھی کہانی کی بُنت میں سمو دیتے ہیں۔ ان کے افسانوں کے مجموعے ''کیپنی بلز'' کے علامتی افسانوں کو پڑھتے ہوئے ان کی علامتیت اور الہام کے باوجود بوجھل پن کی کیفیت پیدا نہیں ہوتی۔ ان کے وسیع مطالعے اور عمیق مشاہدے نے ان کے علامتی افسانوں میں جذبے کی شدت اور بوقلمونی کو پیدا کرنے کے ساتھ ساتھ فکر کی گہرائی بھی پیدا کر دی ہے۔ جس سے ایک طرف تو اس میں فلسفیانہ وقار کا احساس ہوتا ہے تو دوسری طرف زندگی کی ٹھوس سچائیوں کا شعور ابھر کر سامنے آجاتا ہے۔

بیگ والا ان کا ایک بھرپور علامتی افسانہ ہے۔ جس کے آغاز سے پہلے نفس مضمون کے طور پر حسب ذیل اقتباس پیش کیا گیا ہے۔

> ''میں خداؤں کا خدا ہوں اس نے خلا کی طرف رخ کرتے ہوئے ایک اور چیخ اچھالنے کی کوشش کی۔ لیکن وہاں تو سکوت کی خدائی تھی۔ آواز کے بھتنوں کا گزر کیسے ہوتا''

میں ان الفاظ کی رمزیت اور شدید نفسیاتی کشمکش سے بحث کرنے سے قدرے گریز کرتے ہوئے افسانے کی ابتدا کی طرف رجوع کرنے کی کوشش کرتی ہوں۔ اس افسانے کا آغاز ان الفاظ سے ہوتا ہے۔

> ''جب وہ گھر سے روانہ ہونے لگا تو اس کے بوڑھے باپ نے ایک بڑا سا بیگ اسے تھماتے ہوئے کہا۔ اس میں تمہاری ضرورت کی سبھی اشیاء موجود ہیں۔ تم اگر ان کا درست استعمال کرتے رہے تو بہ آسانی منزل مقصود تک پہنچ جاؤ گے۔ اس نے بیگ کو کندھے پر ڈالتے ہوئے محسوس کیا وہ خاصا بھاری تھا۔ پھر وہ لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا گھر سے باہر نکل آیا''

اس بظاہر سیدھے سادے آغاز کی رمزیت پر اگر غور کریں تو ہمیں بہت سی علامتیں نظر آئیں گی۔ گھر سے روانہ ہونا، بوڑھا باپ، تمہاری ضرورت کی سبھی اشیاء، درست استعمال، منزل مقصود اور بیگ کا بھاری ہونا۔

ان علامتوں میں افسانہ نگار نے اہم نکتوں کو ابھارا ہے۔ ویسے تو بہتے ہوئے پانی کی طرح اپنی راہ تلاش کرنا نہ صرف انسانی فطرت ہے بلکہ ضرورت بھی۔ مگر بوڑھے ماں باپ جو خود زندگی کے بیشتر گرم و سرد سہہ کر جہاندیدہ ہو جاتے ہیں۔ وہ اس حصار سے کبھی باہر نہیں آپاتے کہ انھوں نے جس انداز سے زندگی گزار دی ہے وہی صراط مستقیم ہے اور یہ بھی کہ اپنی زندگی کے بیگ میں انھوں نے جو کچھ سنبھال کے رکھا ہے وہی دراصل حاصل زندگی ہے۔ چنانچہ وہ اپنی متعین راہ پر اپنی اولاد کو چلتا ہوا دیکھنا چاہتے ہیں۔ وہ اپنی اولاد کی خوشحالی اور خوشنودی کے لیے اس پر اصرار کرتے ہیں کہ زندگی کے سفر کو صرف اُن کی کھینچی ہوئی لکیروں کے حصار میں رہتے ہوئے بھوگیں اس کو وہ زندگی کا صحیح استعمال بھی تصور کرتے ہیں۔ والدین اپنی اولاد کی زندگی کے سفر میں زادِ راہ کے طور پر اپنی ذات کی ہر خوبی یا خامی، کامیابی یا ناکامی غرض اپنا سب کچھ ایک بھاری بیگ کی شکل میں اس کے کاندھے پر لاد کر اسے آزاد اور فطرت سے ہم آہنگ فضا میں سانس لینے کے لیے آزاد نہیں چھوڑتے ان بظاہر بے ضرر اور سیدھے سادے الفاظ میں ایک ایسی شدید خواہش مضمر ہے جس کا مقصد اس سوال کو ابھارنا ہے کہ کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ اس مسافر کو ایک بھاری بیگ تھمانے کے بجائے ایک ٹارچ یا ایک نہ بجھنے والی شمع دیتے ہوئے یہ کہہ کر رخصت کیا جائے کہ جاؤ بیٹے اپنی راہ خود تلاش کرو۔

آج کے عہد کے تضادات، ذہنی کشمکش، اختلاف رائے یا حد بندیاں جنھیں Generation gap یا نسلوں کے مابین فاصلے کا نام بھی دیا جا سکتا ہے کو بھی اس افسانے میں ابھارنے کی کوشش کی گئی ہے۔ افسانے کی ان ابتدائی سطور سے یہ بات ابھر کر سامنے آتی ہے کہ ہم سب اپنی زندگی کا آغاز اس بھاری بیگ کو اپنے کاندھے پر لادے ہوئے کرتے ہیں۔ دوسرا اقتباس ملاحظہ کیجیے:۔

"وہ دن بھر بیگ کو اپنے کندھوں پر لادے چلتا رہتا۔ اور جب رات ہو جاتی تو اسے سر کے نیچے تکیے کے طور پر رکھ کر سو جاتا۔ بیگ

